بالنعم۔ وجنبہ الذی من فرط فیہ ندم وعلی اھلبیتہم الاطہار دعائم الاخیار۔ وعناصر الابرار۔ حجج الجبار وساسۃ العباد وارکان البلاد۔ وابواب الایمان وامناء الرحمن۔ صلوۃ دائمۃ بدوام الدھور والازمان متوالیۃ متتالیۃ۔ متکاثرۃ متظافرۃ۔ ماحدی الحادیان واطرد الخافقان فقط

مصنف رسالہ نصیحۃ الشیعہ اپنی جلد اول کو ختم کر کے جلد دوم شروع کرتے ہین لیکن جلد اول کی پیشانی کو جو اونہون نے وہ حسبنا کتاب اللہ قول حضرت عمر سے زینت دی تھی اوسکو مٹا کر اس جلد دوم کے چہرہ کو وہ ان اللہ معنا سے مزین کیا ہے۔ یہ قول پیغمبر ہے جسکا خدا نے قرآن مین حکایتاً ذکر فرمایا ہے اوس قصہ مین کہ جب حضرت ابوبکر پیغمبر کے ہمراہ غار ثور مین تھے اور باندیشہ کفار حزن مین گرفتار ہوے تو پیغمبر نے اپنی تقویت اون پر ظاہر کی کہ یہ غم مت کر تحقیق کہ اللہ ہمارے ساتھ ہے جس سے کوئی فضیلت حضرت ابوبکر کے لئے پیدا نہین ہوتی یہ کلمہ پیغمبر نے اوس شخص سے مخاطب ہوکر فرمایا ہے کہ جسکے قلب پر اثر اندیشہ

کفار تھا - اور مصنف مخاطب نے اس اپنی جلد دوم مین مسئلہ امامت سے بحث شروع کی ہے اور جس مین غرض اون کی یہ ہے کہ حق امامت علی مرتضیٰؑ اور ائمہ اہلبیتؑ قایم نہو کر حق خلافت حضرت ابوبکرؓ کے لئے جو پیغمبرؐ کے ہمراہ غار ثور مین تھے قرار پا جاوے جن پر حزن طاری ہوا تھا اور جنکے مقابلہ مین پیغمبرؐ نے وہ کلمہ فرمایا ہے -

حالت اس واقعہ پر غور کرنے سے ظاہر ہو سکتا ہے کہ وہ کلمہ پیغمبرؐ کا مصنف مخاطب کی اس تصنیف کے لئے کس قدر قابل آرایش ہو سکتا ہے -

•

کلمہ "حسبنا کتاب اللہ" کو جو مصنف نے اس جلد دوم کی پیشانی پر نہین چھپایا غالباً اوسکا یہ سبب ہو کہ بمقابلہ جلد اول کے جو جلدین رسالہ روشنی کی نکلی ہین اونکی پیشانی تقدیر پر یہ نص پیغمبرؐ لکھی گئی ہے " انی تارک فیکم الثقلین " جو مٹ نہین سکتی اوسی نص پیغمبرؐ نے قول حضرت عمرؓ کو جو خلاف نص پیغمبرؐ تھا مٹا دیا ہے لیکن منشاء قول حضرت عمرؓ کا دل سے مصنف کے دور نہین ہوا کہ وہ اپنی اس جلد دوم کو قران کی شہادت سے حق کے فیصلہ کا ارادہ کرتے ہین - مگر قران مین جو آیات متشابہات ہین اور سوائے ظاہر کے باطن

بھی رکھتے ہین اون سے حق کا فیصلہ کرنا ہر کسی کا کام نہین ہے بلکہ اون کے معنی اور مقاصد کو سمجھنا اور سمجھانا اون خاص لوگونکا کام ہے کہ جنکو خدا نے قرآن مین بتایا ہے[۱]۔

اور اسی اعتقاد نے کہ قرآن کی آیات کے معنی اور مقصود کو ہر شخص اپنے فہم کے موافق قرار دینے کا حق رکھتا ہے مسلمانونکے متعدد فرقے قایم کرا دئے ہین کہ ہر فرقہ کا مقتدا اپنی حقیقت کے لئے اوسی قرآن سے دلیل اور حجت لاتا ہے کہ عقل اسی بات کو چاہتی ہے کہ قرآن کے معانی اور مقاصد اعلم ترین خلائق نے جو بیان کئے ہون تمام مسلمانونکا فرض ہے کہ اوسی کو قبول کرین اور وہ اعلم ترین خلائق بھی ایسے ہونے لازم ہین کہ جنکو پیغمبر نے بتا دیا ہو تاکہ باہم مسلمانون کے کوئی اختلاف پیدا نہو۔ اور اوسی نظر سے پیغمبر نے یہ وصیت فرمائی ہے کہ درمیان تمہارے دو چیزین چھوڑے جاتا ہون کتاب اللہ اور عترت اپنی۔ اگر ان دونون کو مضبوط پکڑے رہوگے تو ہرگز گمراہ نہوگے۔ اور وہ آپس سے جدا نہون گے یہانتک کہ حوض کوثر پر مجھسے ملاقات کرین[۲]۔

[۱] رسالہ روشنی جلد ثانی بحث مسئلہ امامت ۵۲ [۲] دیکھو عبقات الانوار حدیث ثقلین

جیسے کہ وہ حسبنا کتاب اللہ کا قول صحیح نہیں ہو سکتا ہے ویسے ہی مجرد شہادت قرآن بغیر شہادت عترت رسولؐ کے کسی چیز کے فیصلہ کے لئے کافی نہیں ہو سکتی۔

مصنف بحث امامت کو یوں شروع کرتے ہیں کہ وہ شیعہ رسولؐ کے بعد جناب امیرؑ کو اور اون کے بعد ائمہ کو امام معصوم مفترض الطاعۃ بتاتے ہیں۔

اہل سنت کہتے ہیں کہ رسولؐ کے بعد نہ کوئی معصوم ہے نہ کسی کی طاعت فرض ہے اصلاح امور انتظامی کے لئے کسی شخص کو اپنا بادشاہ مقرر کر لینا مسلمانوں کا کام تھا اسی بادشاہ اسلام کو خلیفہ کہتے ہیں۔

مصنف نے جو سنی اور شیعہ کا اعتقاد ظاہر کیا ہے تو وہ اعتقاد اس آیت قرآنی کے

(یا ایھا الذین امنوا اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم ترجمہ ای جو لوگو کہ ایمان لائے ہو اطاعت کرو خدا کی اور اطاعت کرو رسول اور اولی الامر کی جو تم مین سے ہوں)۔

موافق شیعوں کا ہے اور سنیوں کا مذہب اوسکے خلاف ہے۔

اس آیت میں صریح حکم ہے کہ سوائے خدا اور رسولؐ کے بعد رسول کوئی اولی الامر بھی ہے اور اطاعت اولی الامر کی ویسی ہی واجب کی گئی ہے جیسے کہ خدا اور رسولؐ کی۔ اور رسولؐ اور اولی الامر مفترض الطاعت یکسان قرار دئے گئے ہین جو دلیل تو عدذات رسول اور اولی الامر کی ہے۔ اور جب اولی الامر کی اطاعت مثل رسولؐ کے فرض کی گئی تو ضرور ہے کہ اولی الامر مثل رسولؐ کے معصوم بھی ہو۔

یہ امر بالکل خلاف عقل ہے کہ اطاعت غیر معصوم کی مثل معصوم کے فرض کیجائے جس سے بیعزتی پیغمبرؐ کی لازم آتی ہے۔

اہل سنت جو بعد رسول کے کسی کی اطاعت فرض نہین جانتے اور مفترض الطاعت کسی کو اور عصمت کسی مین کہ جو فرض اطاعت سے پیدا ہوتی ہے بعد رسولؐ کے نہین مانتے یہ مذہب اونکا قطعی خلاف نص صریح قرانی کے ہی۔ یہ کسیطرح سے نہین ہو سکتا کہ بعد رسولؐ کے کسی کو مفترض الطاعت نہ مانا جائے۔

البتہ یہ ہو سکتا ہے کہ اولی الامر کی قرار دینے مین سُنّی و شیعون سے اختلاف کرین جیسا کہ علماء اہل سُنت نے اولی الامر مین کہ کس سے مراد ہے شیعون سے اور خود باہم بھی مخالفت کی ہے - لیکن ہم جلد ثانی روشنی مین اچھی طرح دیگر کثیر آیات قرآنی سے دکھا آئے ہین کہ سوائے علیؑ مرتضیٰ اور ائمہ اہل بیتؑ کے اولی الامر کی نہ کسی اور سے مراد ہے اور نہ ہو سکتی ہے -

مذہب اسلام مین دین اور دنیا الگ الگ چیز نہین ہے انسانون کی اصلاح معاد اور معاش کا نام دین اسلام ہے جو روحانی - جسمانی - باطنی - اور ظاہری امور انسانی سے علاقہ رکھتا ہی - ہر قسم کے امور انتظامی جنکا تعلق انسان سے ہے متعلق دین کے ہین -

قرآن جس مین قواعد اور آداب دین بیان ہوئی ہین صرف موعظت اور پند کا مجموعہ نہین ہے بلکہ اوسمین وہ تمام احکام صادر کیے گئے ہین جنکا علاقہ معاشرت اور معیشت انسانی سے ہی اور جو من جمیع الوجوہ امور دنیاوی انسانون سے متعلق ہین -

پیغمبر نے جیسا کہ تبلیغ احکام کرکے مذہب اسلام کو قایم کیا
ضرور ہے کہ بعد پیغمبر کے کوئی شخص ایسا ہو کہ مذہب اسلام کو قایم
اور برقرار رکھے اوسکا قایم اور برقرار رکھنا اوسی حالت
مین ہو سکتا ہے کہ جب اونہین احکام کو نافذ اور جاری کرے
اور ایسے ہی شخص کو اصطلاح شرع مین امام کہتے ہین۔ اور
جیسے کہ رسالت کو خلافت فی الارض لازم ہوگئی تھی۔ ویسے ہی ضرور ہے
کہ خلافت امامت کے تحت مین ہو۔ بغیر ایسے اولی الامر
مفترض الطاعت کے غیر ممکن ہے کہ ہر مجرم اپنے ہاتھ سے اپنے آپکو
سزا دے سکے۔

بعد پیغمبر کے جو کوئی سب سے زیادہ عالم دین ہو وہی مستحق
خلافت فی الارض ہو سکتا ہے تاکہ وہ بخوبی حفاظت اور
اجرائے احکام خدا و سنت رسول سیاست مدن کی قوت سے
کرکے انتظام تمدن کر سکے۔

اگر مسلمان عالم اور ہادی دین کو چھوڑ کر دوسرے کو
خلیفہ فی الارض بنائینگے تو خلافت فی الارض کے عالم دین
کے ہاتھ مین نہ ہونے سے اوسی قدر اجراء احکام خدا اور
سنت رسول مین ضرر پہونچے گا کہ جو ایک اولی الامر کے

معطل رہنے سے پہونچ سکتا ہے کہ جو مطابق قرآن اور سنت رسول کے حکم کرنے والا اور صاحب الامر ہو۔

بلکہ غیر منصوص الاوصاف اولی الامر سے ضرر کو ویسے ہی تقویت ہو گی جیسے غیر رسول سے بمقابلہ رسول کے اگر خلیفہ فی الارض قبول کیا جاوے یا بمقابلہ اعلم کے کسی بے علم کو قرار دینے سے۔

اصلاح امور انتظامی کے لئے کسی شخص کو اپنا بادشاہ مقرر کر لینا مسلمانوں کا بحیثیت شریعت کے بغرض حفاظت دین اور اجراء احکام خدا اور رسول کے اپنی مرضی اور خواہش سے ہرگز کام نہیں تھا۔ بلکہ بموجب حکم خدا اور سنت رسول کے باقتضاء مذہب اسلام اصلاح امور انتظامی کے لئے اوسی شخص کو اپنا بادشاہ تبدیل کرنا مسلمانوں کا کام تھا کہ جسکو خدا نے بتایا اور رسول نے جتایا ہو اور جو باقتضاء مذہب اسلام اوسکا مستحق ہو۔

بعد وفات رسول خدا صلعم کے اس بات کی ضرورت تھی کہ ایسا شخص خلیفہ بادشاہ اور جانشین پیغمبر کا مقرر

---

سلہ دیکھو رسالہ روشنی جلد ثانی بحث مسئلہ امامت۔

کیا جاوے کہ جو محافظت احکام خدا اور رسول اور ہدایت خلق اللہ کی اپنے اوس علم کامل سے جسکو پیغمبر سے حاصل کیا ہو کر سکے اور شریعت کی پابندی سے ہر امر کا فیصلہ کرے اور ایسا شخص وہی ہو سکتا ہے کہ جسکی نسبت خدا اور رسول کا کچھ ایما ہو۔

منیب اپنے کاروبار کے سرانجام کے لئے کسی نائب کا انتخاب اور اوسکی قابلیت کا اندازہ خود ہی کر سکتا ہے اور کم سے کم اعلم الناس ہونا ایسے شخص کا ایک امر ضروری ہے ہاں برخلاف اوسکے اگر کسی شخص کو اپنا بادشاہ مسلمان مقرر کر لیں تو وہ بادشاہ مسلمانوں کا کہا جا سکتا ہے مگر بادشاہ اسلام اور خلیفۂ رسول نہیں ہو سکتا بادشاہ اسلام اور خلیفۂ رسول وہ ہو سکتا ہے کہ جو امام امت رسول اور ہادی دین ہو اور جسکا استخلاف صراحۃً یا کنایۃً پیغمبر نے کیا ہو اور وہی منصوص من اللہ ہوگا۔

شروع سے مذہب اسلام نے ایک ہی شخص (پیغمبر) کو امامت اور امارت کے لئے قبول کیا ہے اور ایک ہی شخص کو سردار دین اور دنیا کا مانا ہے اور یہی ایک ایسی

تحریک مسلمانون کے دلون مین عہد پیغمبرؐ مین تھی کہ جس نے سلطنت اور خلافت مسلمانون کے لئے قایم کردی اور اسی اتحاد تحریک کے توڑنے نے اور امارت اور امامت کی شاخین جدا جدا کرنے نے اور امام سے خلافت کو لے لینے نے اصول مذہب اسلام مین رخنہ ڈالکر مسلمانو کو تباہ اور برباد کرکے زوال پر پہونچایا۔

مذہب اسلام پیرو ملت ابراہیمؑ کا ہے جو امور ملت ابراہیمؑ کے بعد حضرت اسمٰعیلؑ کے لوگون نے خراب کردئیے تھے اونکی اصلاح پیغمبرؐ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امر اور نہی کے ذریعہ سے کی۔ اور جن امور مین کہ تفصیل کی ضرورت تھی اونکو صراحت سے بیان فرمادیا اور جو امور کہ صحیح طور پر برقرار چلے آتے تھے اون کو قبول کرکے صرف تازہ کرکے دکھادیا۔ اون مین نہ کسی امر کی حاجت تھی نہ نہی کی اور نہ کسی تفصیل کی امر جانشینی جو متعلق امارت کے ہے اسی قسم اخیر کو شامل تھا۔

قبل پیدایش حضرت محمدؐ کے عہد حضرت اسمٰعیلؑ سے حکومت اور سلطنت ملک عرب کی اس نوع سے تھی کہ

ہر قبیلہ اور قوم میں ایک امیر جو اپنے خاندان میں کسی وجہ سے افضل ہوتا تھا چلا آتا تھا اور بعد ایک کے دوسرے کو قوم و قبیلہ بلکہ اوسی خاندان والے اوسی کے قریب تر رشتہ دار افضل کو قبول کر لیتے تھے۔

یہی روش امارت کی جو امور انتظامی قوم اور قبیلہ کو شامل تھی قبیلہ قریش میں نسل حضرت اسمٰعیلؑ سے حضرت ہاشمؓ کو پہونچی اور اون سے یکے بعد دیگرے حضرت عبد المطلبؑ جد پیغمبرؐ اور حضرت ابو طالبؑ پدر علیؑ مرتضیٰؓ پر منتہی ہوئی۔ اگر حضرت محمدؐ پیغمبرؐ نہ مانے جاتے تو اپنے دیگر اوصاف کی وجہ سے بعد حضرت ابو طالبؑ کے حضرت محمدؐ امیر قبیلہ قریش کے بموجب دستور قدیم ملک عرب کے قبول کئے جاتے اور بعد اون کے علیؑ مرتضیٰ۔

لیکن حضرت ابو طالبؑ کے اخیر زمانہ زندگی میں حضرت محمدؐ کی صفت نبوت اور رسالت ظاہر ہونے لگی اور بعد وفات حضرت ابو طالبؑ کے مذہب اسلام نے جو تعدد امارت قبائل عرب کا تھا۔ اوسکو مٹا کر کل قبائل عرب کو شامل امارت قبیلہ قریش کے کر لیا مگر دستور

قدیم امارت اور خلافت کے متعلق جو چلا آتا تھا اوس وسعت قومی اور ملکی نے اوس مین کچھ خلل نہین ڈالا اور اوسی دستور قدیم کو اوسوقت پیغمبرؐ نے قبول کرکے اور اپنے آپکو امیر کل قبائل عرب کا سمجھکر آہستہ آہستہ اور وقتاً فوقتاً اصلاح امور کل قبائل عرب کی کرکے اوس کام کو اپنے عہد مین پورا کر دیا اور بنظر اوسی دستور قدیم ملک عرب کے اپنے عہد مین متعدد اور اکثر موقعونپر علی مرتضےٰ اور اپنے اہل بیت کے فضائل کہ جو بناء جانشینی کے لئے ضروری تھے اور حقیقت مین بھی وہ اوصاف انمین تھے ظاہر فرماتے رہے اور چند موقعون پر علی مرتضیٰ کے ساتھ ایسے برتاؤ کئے کہ جس سے ایک خاص قرب منصب جانشینی لوگون کی آنکھ مین نظر آنے لگے اور آخر کار اپنی اخیر زندگی مین خم غدیر پر حجت الوداع سے واپس آتے ہوئے ہزارون مسلمانون کے سامنے علی مرتضیٰ کو اپنا ولی عہد اور اپنا جانشین آیندہ بتا اور جتا کر اوسی دستور قدیم ملک عرب کے قبول کرنے کو تازہ کرکے دکھادیا۔[۱]

۱ دیکھو النظر السموق فی سیرۃ الفاروق - ۱۲ -

عمل حکمت محتوی فکر اور عمل کو ہے یعنی کسی چیز کو فکر کرکے پیدا کرنا اور پھر اوسکو بذریعہ عمل کے جاری کرنا اور قایم رکھنا ایسے ہی مذہب اسلام اصلاح روحانی اور انتظام جسمانی کو شامل ہے اور جسکی بنیاد فکر اور عمل پر قرار دی گئی ہے اور جسکا تعلق اعتقاد اور فقہ سے ہے۔ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مبعوث ہوئے اور آیت "وانذر عشیرتک الاقربین" نازل ہوئی تو آنحضرت نے قریب کنبہ والوں کی مجلس جمع کرکے دعوت طعام و اسلام کی اور اوس وقت علی مرتضیٰ نے پیغمبر کی نصرت اور حمایت کا علانیہ اقرار کیا اور پیغمبر نے اوسوقت اونکو اپنا وزیر اور وصی اور خلیفہ قرار دیا جسکا یہ منشا تھا کہ امر فکر جسکے اظہار کو اصطلاح شریعت مین تبلیغ رسالت کہتے ہین متعلق ذات خاص اپنے پیغمبر نے رکھا اور امر تبلیغ رسالت کو بذریعۂ عمل جاری کرنا اور اوسکا قایم رکھنا سپرد علی مرتضیٰ کے کیا جسکو اصطلاح شرع مین منصب امامت کہتے ہین۔

تمام واقعات سوانح عمری پیغمبر خدا اور علی مرتضیٰ سے (جنکے سوانحات عمری ایک دوسرے کے ساتھ لپٹے ہوئے

ہین اور جیسے عمل فکر سے اور فکر عمل سے جدا نہین ہوسکتی ویسے اون کے سوانحات عمری ایک دوسرے سے جدا نہین ہین) ظاہر ہے کہ عین ابتداء دعوت اسلام کے وقت پیغمبرؐ نے علیؑ مرتضیٰ کی جو امر سپرد کیا یا جس امر کیلئے کہ پیغمبرؐ نے علیؑ مرتضیٰ کو قرار دیا وہ ہی امر برابر جاری رہا۔ امر رسالت مین پہلے مسئلہ توحید تھا جو فکر سے متعلق ہے اور جسکو پیغمبرؐ خدا نے سب سے پہلے ظاہر کیا اوسی مسئلہ توحید کا بذریعہ عمل کے جاری کرنا شرک کا مٹانا تھا اور شرک مٹ نہین سکتا تھا جبتک کہ وہ لوگ کہ جو مزاحم اوس مسئلہ کے تھے اور سوائے ذات کبریائی وحدہ لاشریک کے دوسرون کو خدا قرار دیتے تھے وہ قتل نہ کئے جائین اور اون کے بُت معبود توڑے نہ جائین۔

جیسے یہ امر قابل یقین کے ہے کہ مسئلہ توحید پیغمبرؐ نے ظاہر کیا ویسے ہی یہ امر قابل یقین کے ہے کہ پیغمبرؐ نے بذات خاص اور اپنے ہاتھ سے نہ کسی کافر مشرک بُت پرست کو قتل کیا اور نہ کسی بُت کو توڑا علیؑ مرتضیٰ نے اپنے ہاتھ سے کثرت سے تمام نامی کفار اور بت پرستون کو قتل کیا

اوراون کے معبود بتون کو توڑ کر زمین پر ٹپک دیا۔

خانۂ کعبہ مین جو بت کہ دور دست بالائے بام تھے علیؑ کے عمل سے اجراء مسئلہ توحید کے دکھانے کے لئے پیغمبرؐ نے یہانتک کیا کہ علیؑ کو اپنے دوش مبارک پر سوار کر کے اون بالا دست بتون کو زمین پر گروایا تاکہ کسی کو شبہ باقی نہ ہے کہ تعمیل مذہب اسلام کی کرنیوالا اوراوسکا جاری اورقایم رکھنے والا سوائے علیؑ مرتضیٰ کے کوئی نہین ہے اور کار امامت کو سوائے اوس کے اوسکی موجودگی مین کوئی انجام نہین دیسکتا۔

پیغمبرؐ خدا بعد تولد فوراً کعبہ مین ڈالے گئے تھے ویسے ہی علیؑ مرتضیٰ خانہ کعبہ مین شکم مادر سے گرے۔

پیغمبرؐ کی قوت فکری سے اور علیؑ کی قوت عملی سے خانۂ خدا بتون سے پاک ہوا اوراون کے پوجنے والے اور مسئلہ توحید کے مزاحمت کرنے والے نیست ونابود ہوئے یہ ہے مراد آیت جاء الحق وزھق الباطل۔ کی وہ آیا حق اور مٹ گیا باطل۔

پیغمبرؐ اور علیؑ اس آیت کے مصداق مین ایسے

لپٹے ہوئے ہین کہ جنکو کوئی جدا نہین کرسکتا۔

جب خانہ کعبہ بتون سے اور بگاڑنے والوں کی پرستش کرنیوالون سے پاک اور صاف ہوگیا تب پیغمبرؐ نے طائف کے بتون کے توڑنے کے لئے علیؑ مرتضیٰ کو بھیجا اور علیؑ مرتضیٰ نے اونکو جا کر توڑا اور عمل بت شکنی کا اتمام علیؑ مرتضیٰ کے ہاتھ سے ہوا اور یہی دونون بزرگوار نمونہ اپنے باپ ابراہیمؑ کے بت شکنی مین ہوئے کہ جس مین سے ایک نے بت شکنی کا حکم کیا اور دوسرے نے عمل کیا۔

حضرت ابراہیمؑ پیرو حضرت نوحؑ کے تھے جسکی قرآن مین خبر ہے اونہون نے کبھی نہ بتون کی پرستش کی تھی نہ اونہون نے کبھی اونکو اپنا معبود جانا تھا اور ایسے ہی پیغمبرؐ اور علیؑ مرتضیٰ نے نہ کبھی بتون کو پوجا نہ کبھی اون کو اپنا معبود جانا۔ یہی وجہ ہوئی کہ حضرت ابراہیمؑ اور پیغمبر آخر الزمان اور علی مرتضیٰ نے بے دھڑک ہو کر بت شکنی کی اور بتون کے توڑنے کے وقت ذرہ بھی جھجک اون کی طبیعت مین نہین آئی اور اسی وجہ سے پیغمبر آخر الزمانؐ

صلعم نے سوائے علیؓ مرتضیٰ کے کسی اور کے ہاتھ سے اس کام کو نہین لیا۔

سوائے علیؓ مرتضیٰ کے جسقدر مسلمان پیغمبرؐ کے ساتھ تھے وہ سب اونہین بتون کی پرستش کئے ہوئے تھے اور ایک زمانہ مین اونکو اپنا معبود جانتے ہوئے تھے اور بعض بزرگ صحابہ کی عمر کا دراز حصہ اسی شغل مین گذر چکا تھا اگر سوائے علیؓ مرتضیٰ کے کوئی دوسرا بت شکنی پر مامور کیا جاتا تو اوسکی طبیعت مین اوس پہلی وقعت بتونکی معبود ہونے کی وجہ سے ایک قسم کی جھجک ضرور ہوتی اور وہ اوس بے دھڑک پن سے انجام نہ دے سکتا جیسا کہ علیؓ مرتضیٰ نے انجام دیا۔

ہم ایسے طبعی معاملہ کو اس زمانہ مین بھی تجربہ سے پاتے ہین کہ ہر مولود فطرت اسلام پر پیدا ہوتا ہی لیکن کسی مولود کی وہ حالت ہوتی ہے کہ اوس کو اوسکے ماں باپ یہودی یا مجوسی یا نصرانی یا خدا پرست نہون اور بت پرست ہون بنا دیتے ہین اور جب اوسکا ایک حصہ زندگی اوسی حالت پر گذر جاتا ہی اور وہ لوگی

عادت طبیعت ثانی ہوجاتی ہے - اگروہ پھر مذہب اسلام قبول کرتے ہین تو وہ امور مذہب سابق کو باطل تو سمجھنے لگتے ہین لیکن عمل کے وقت ایسے امور کی بابت کہ مذہب اسلام جنکو جایز کرتا ہے اور مذہب سابق مین اون کے حرام تھے اون کو ایسی کراہیت آتی ہے کہ جسکے ارادہ سے اونکو قی ہوجاتی ہے -

اسکے برخلاف حالت اوس مولود علے فطرت اسلام کی ہے کہ جو فطرت اسلام پر پیدا ہوا اور فطرت اسلام پر ہی اوس نے تعلیم پائی اور اوسی فطرت پر جوان ہوا - اور اوسی فطرت پر مرا - بچپن کے زمانہ مین بھی معصوم تھا اور زمانہ حلم سے بھی اخیر زندگی تک بغیر سرزد ہونے کسی خطا کے مذہب اسلام کے لئے جان دیکر معصوم رہا - اور باعتبار واقعات کے یہی معنی ہین کہ روز پیدایش سے روز وفات تک معصوم رہا اور یہی مراد ہے کہ پیدا ہونے سے تادم مرگ محفوظ عن الخطار ہا -

ان دونون حالتون مین علیؑ اور غیر علیؑ کی صورت دیکھنے سے ایسے نظر آجاتی ہے کہ جیسے کوئی آئینہ مین اپنی صورت دیکھے۔

پیغمبر خدا صلعم نے جسوقت کہ ابتدائی دعوت اسلام کی تھی اوسی وقت یہ سمجھ لیا تھا کہ مسئلہ توحید کے قایم کرنیکا عمل سوائے علیؑ کے کوئی نہین کر سکے گا اور جان لیا تھا کہ جیسے مینے بت پرستی نہین کی ہے ویسے ہی علیؑ نے بھی نہین کی ہے جیسے مین بیدھڑک بت شکنی کا حکم دونگا ویسے ہی علیؑ اوسکو بیدھڑک عمل مین لائے گا اور جس بات کو مین کرنا چاہونگا اوس کو علیؑ ہی کر سکے گا اور یہی معنی ہین کہ جو پیغمبر نے علیؑ کو اپنا نفس قرار دیا ہے اور جسکی خبر قران مین ہے۔

ایسے ہوتے ہین پیغمبر فکر کرنے والے اور ایسے ہوتے ہین امام عمل کرنیوالے۔

کیا اصل بنیاد امامت علیؑ کی وہی نہین ہے کہ جسکی بنیاد بعثت پیغمبر کے ساتھ ساتھ ہے۔

پیغمبر کی فکر سے اور علیؑ کے عمل سے مذہب اسلام

کامل ہو کر اتمام کو پہونچا۔

کیا مثل رسول کے علیؑ کو معصوم اور مفترض الطاعت ماننا روا ہو سکتا ہے۔؟

وقت ہجرت پیغمبر کے یہ واقعات پیش آئے ہیں کہ پیغمبر نے دیگر مسلمانوں کو جو مکہ میں تھے آہستہ آہستہ پہلے سے مدینہ کو روانہ کر دیا تھا۔ بروز ہجرت مکہ میں پیغمبر اور حضرت ابو بکرؓ اور علیؑ مرتضیٰ باقی رہ گئے تھے کہ وقت ہجرت پیغمبر نے علیؑ مرتضیٰ کو اپنے بستر پر لٹا دیا اور اپنی ردائے خاص جو شہر حضرموت سے پیغمبر کے لئے ہدیہ آئی تھی جسکو لوگ پہچانتے تھے کہ یہ رداخاص پیغمبر کی ہے علیؑ مرتضیٰ کو اوڑھا دی تاکہ لوگ یقین رکھیں کہ خود پیغمبر سوتا ہے۔

پیغمبر کا یہ فعل کہ اپنی جگہ علیؑ مرتضیٰ کو لٹانا اور اپنی ردائے خاص اونکو اوڑھانا اور لوگونکو یہ یقین دلانا کہ یہ لیٹنے والا پیغمبر ہے افضلیت علیؑ مرتضیٰ کے لئے امر عظیم ہے۔

کوئی پیغمبر اس بات کو گوارا نہیں کر سکتا کہ بجائے

اپنی اور لبس لباس پیغمبرؐ سے پیغمبر ہونیکا کسی کے لئے یقین دلاوے - بلکہ اگر کوئی شخص خود اپنی ہیئت کذائی سے پیغمبرؐ کے ساتھ التباس کرے اور اپنے آپ کو پیغمبرؐ بنا کر دکھاوے - تو واجب القتل ہو جائیگا (گورنمنٹ انگریزی نے بھی اسکو ایک سنگین جرم قرار دیا ہے جسکی تعریف تعزیرات ہند کی دفعہ ۱۷۰ مین لکھی ہی) البتہ پیغمبرؐ اوسی کسی کے لئے ایسا امر قبول کر سکتا ہے کہ جسکو مثل اپنے اور بجائے اپنے ہونے کا یقین کرتا ہو -

جب علیؑ مرتضیٰ کو پیغمبرؐ اپنی جگہ لٹا کر اور اپنی خاص چادر اوڑھا کر اوس مقام سے ہجرت کر گئے اور معہ حضرت ابوبکر کے غار مین روپوش ہوئے اور غار سے مدینہ مین پہونچ گئے اور علیؑ مرتضیٰ تین روز تک بغرض انصرام وصایائے پیغمبرؐ مکہ مین رہے -

وہ تنہا رہنا اوس زمانہ مین ایک جان واحد خدا پرست کا مکہ مین کہ جہاں اوسوقت سب کے سب بت پرست تھے بعینہ ایسا تھا کہ جیسے پیغمبرؐ اوس زمانہ مین

جبکہ کوئی شخص مسلمان نہین ہوا تھا تھا اوسی کمہ کے بت پرستون مین خدا کا نام لینے والے تھے ۔

واقعات زمانہ نے اس درجہ پر جو مساوات پیغمبرؐ کے ساتھ علیؑ کے لئے پیدا کی اسکی منزلت اہل ایمان ہی جان سکتی ہین ۔

وقت ہجرت کے بنظر اوس مشورہ کفّار کے جس مین شیخ نجدی کی رائے کو قبول کیا گیا تھا اپنے قتل ہوجانیکا پیغمبرؐ کو یقین تھا اور بغیر ہجرت کے پیغمبرؐ قتل سے اپنی حفاظت ناممکن جانتے تھے اور جیسے کہ پیغمبرؐ کو اپنے قتل کا بغیر ہجرت اور اپنی حفاظت کا بسبب ہجرت کے یقین تھا ویسے ہی علیؑ مرتضیٰ کو بجائے اپنے اپنے بستر پر لٹا جانے اور اپنی خاص ردائے اوڑھا جانے اور علیؑ مرتضیٰ کو اپنی ہیئت کذائی مین بنا جانے سے یقین علیؑ مرتضیٰ کے قتل ہونیکا تھا ۔

غور کرنا چاہئے کہ پیغمبرؐ ایک ایسے خورد سال نوجوان کو کہ جسکی پرورش اور تعلیم روحانی اور جسمانی پیغمبرؐ نے اپنی قوت سے بطور اپنے فرزند کے کی تھی اور جس نے

دنیا مین آکر کسی قسم کا اوس وقت تک لطف نہین اوٹھایا
تھا اوسکو ایسے خطرناک مقام پر کیون چھوڑ گئے اور جسمین سخت
اندیشہ بحالت قتل ہو جانے علیؑ مرتضیٰ کے قریش اور کفار مکہ کی
طرف سے اس طعن کا بھی تھا کہ خود جان بچا کر چلے گئے اور اوس کم سن کو
اپنا فدیہ کرا دیا اور کیا وجہ ہوئی کہ حضرت ابو بکر بھی کہ جو ایک سن رسیدہ
سرد و گرم زمانہ کا دیکھے ہوئے اور زیست کا مزہ چکھے
ہوئے اوسوقت مکہ مین موجود تھے اونکو بجائے علیؑ کے
پیغمبرؐ نے اپنے بستر پر نہ لٹایا جنکو بظاہر کوئی ضرورت زیادہ
زندہ رہنے کی نہ تھی مگر ہان اونکا دل چیر کر اگر دیکھا جاتا
تو آرزوے خلافت پیغمبرؐ سے لبالب نکلتا اور خود
اونکا بجائے علیؑ کے لیٹ رہنے کی خواہش نہ کرنا
اوسی آرزو پر دلالت کرتا ہے۔ اس سے انکار نہین
ہو سکتا کہ وقت شروع دعوت اسلام کے پیغمبرؐ
علی مرتضیٰ کو خلیفہ اور وزیر اور وصی مقرر کر چکے تھے
اور حضرت ابو بکرؓ کو اوسکا علم ہو چکا تھا حضرت ابو بکرؓ نے
وقت ہجرت یہ چاہا کہ اگر علیؑ قتل ہو جائین گے تو اونکی
خلافت اور وزارت کا کھٹکا مٹ جائیگا۔ بہرحال جو

کچھ ہو پیغمبر نے حضرت ابوبکر کو بجائے علیؑ کے اپنی جگہ نہین لٹایا۔

پیغمبرؐ کا بجائے اپنے علیؑ کا لٹانا اور حضرت ابوبکرؓ یا کسی دوسرے کا اوس خطرناک موقع کے اوپر نہ چھوڑنا۔ پیغمبرؐ کی صداقت اور اون کے دین کے برحق ہونیکی دلیل ہے۔

ہر پیغمبرؐ کو لازم ہے کہ وہ امر تبلیغ رسالت مین اپنی جان تک صرف کرنے مین دریغ نہ کرے مگر یہ وقت ابتداء تبلیغ رسالت کا تھا اور امر تبلیغ رسالات بہت کچھ باقی تھا ایسے موقع پر پیغمبرؐ کو حفاظت اپنی جان کی ویسے ہی لازم تھی جیسے کہ امر تبلیغ رسالت مین قتل ہوجانا۔ پس ضرور تھا کہ پیغمبرؐ اپنی جان کی حفاظت کرین اور بجائے اپنے کسی ایسے شخص کا قتل ہوجانا گوارہ کرین کہ جسکی پرورش اور تعلیم مثل فرزند کے کی ہو اور جسکی جان مثل جان رسولؐ کے ہو۔

اسی قسم کے واقعات نے تو پیغمبرؐ سے علیؑ کو اپنا نفس کہلایا ہے جسکی خبر خدا نے دی ہے۔ اور

ایسے ہی سانحات کی وجہ سے تو پیغمبرؐ نے علیؑ کی نسبت جتایا ہے " لحمک لحمی و دمک دمی " تیرا گوشت میرا گوشت ہے اور تیرا خون میرا خون ہے "

کیا حضرت جعفر طیّار اور حضرت عقیل جو حقیقی بھائی علیؑ مرتضیٰ کے تھے بنظر یکسان ہونے قرابت کے مصداق اوس سخن پیغمبرؐ کے ہنین ہو سکتے ۔؟

قسم ہے خدا کی کہ ہنین ہو سکتے پیغمبرؐ نے اون دونون کو کہان ایسے پالا تھا کہ جیسے علیؑ کو پالا ۔؟

جب علیؑ مرتضیٰ پیدا ہوئے پیغمبرؐ نے اپنی گود مین لیا اور ہمیشہ اونکی نگہداشت کرتے رہے اور زمانہ قحط مین حضرت ابوطالبؑ اونکے باپ سے جدا کرکے اپنے حصّہ مین پرورش کے لئے لگالیا ۔

بیشک یہ بدلا اوس پرورش کا تھا کہ بعد وفات حضرت عبدالمطلب دادا پیغمبرؐ کے حضرت پیغمبرؐ کو حضرت ابوطالبؑ نے اپنی پرورش اور حضانت مین لے لیا تھا ۔

مگر اس مبادلہ سے دیکھنا چاہئے کہ علیؑ مرتضیٰ کے لئے کس درجہ کا شرف اور فضل حاصل ہوتا ہے کہ جس کو

پیغمبر نے اپنے ساتھ مقابلہ مین مبادلہ کیا اور پیغمبر کے ساتھ جو احسان کہ حضرت ابوطالب نے کیا تھا اوسکے بدلے مین پیغمبر نے علیؑ کے ساتھ احسان کیا۔

ھل جزاء الاحسان الا الاحسان

پیغمبر نے جب علیؑ مرتضیٰ کو اپنی طرف پرورش کے واسطے لگالیا تب سے علیؑ مرتضیٰ پیغمبر سے جدا نہین ہوئے اور اوس زمانہ پرورش علیؑ مرتضیٰ مین پیغمبر اپنی ذاتی اور اپنے قوت بازو کی کمائی جیسے اپنے اوپر صرف کرتے تھے ویسے ہی علیؑ مرتضیٰ پر اور اوس کمائی سے جیسے گوشت اور خون پیغمبر کا پیدا ہوتا تھا ویسے ہی علیؑ مرتضیٰ کا۔

علیؑ مرتضیٰ کی نسبت اسی واقعہ خاص نے پیغمبر سے کہلوایا ہے کہ جو تیرا گوشت ہے وہ میرا گوشت ہے جو تیرا خون ہے وہ میرا خون ہے جو مطابق ایک سچے واقعہ کے ہے۔ مگر وہ واقعہ حالت زمانہ نے سوائے علیؑ کے کسی دوسرے کو نصیب نہین ہونے دیا یہانتک کہ سگے بھائی علیؑ مرتضیٰ کے اس شرف کو

نہ پہونچ سکے کہ اونکی پیدایش کا زمانہ اس حالت سے پہلے کا تھا گو اونکے ما بعد کے واقعات نے دوسری منزلتوں سے کم وبیش مشرف کیا۔

جسطرح کہ پیغمبرؐ کا گوشت اور خون پیدا ہوا تھا اوسیطرح علیؑ کا گوشت اور خون پیدا ہوا اور یہ امر محقق ہے کہ امر قبیح اور حسن افعال جسمانی سے پیدا ہوتے ہین اور یہ امر مسلمہ ہے کہ پیغمبرؐ سے کوئی امر قبیح اور فحش سرزد نہین ہوا پس اوس ارشاد پیغمبرؐ کا ضروریہ نتیجہ ہے کہ ”جیسے میرے گوشت اور خون سے کوئی امر قبیح اور فحش سرزد نہین ہوگا ویسے ہی تیرے گوشت اور خون سے۔ اور جیسے میرے گوشت اور خون سے امور حسنہ سرزد ہونگے ویسے ہی تیرے گوشت اور خون سے“

یہ مراد ہے شیعون کی کہ جیسے پیغمبرؐ معصوم تھے ویسے ہی علیؑ۔

پیغمبرؐ نہایت عدل کے ساتھ ہر ایک امر کرتے تھے۔ جب وقت شروع دعوت اسلام کے پیغمبرؐ

علی مرتضیٰ کو اپنا خلیفہ اور وزیر مقرر کر چکے تھے تو سوائے
علیؑ کے کوئی مستحق اس بات کا نہین تھا کہ جس خطرہ مین
وقت ہجرت خود پیغمبر تھے بجائے اون کے سوائے اونکے
وزیر اور خلیفہ کے کوئی دوسرا اوس خطرہ مین ڈالا جائے
اگر پیغمبر کسی اور کو بجائے علیؑ کے اپنے بستر پر لٹاتے
اور اپنا مشابہ بناتے اور ایسے موقع پر کسی دوسرے کو
خطرہ مین ڈالتے تو امر منافی عدالت پیغمبرؐ کے ہوتا مقتضائے
عدالت پیغمبر یہی تھا کہ قتل ہونیکے واسطے یا تو خود لیٹین
یا اپنے وزیر اور خلیفہ کو لٹائین -

اگر پیغمبرؐ علی مرتضیٰ کو اپنے بستر پر اوس خطرناک
حالت مین نہ لٹا جاتے اور حضرت ابو بکر یا دوسرے کو
اوس موقع پر چھوڑتے تو اوس ارادہ پیغمبرؐ سے دلیل
سچائی پیغمبرؐ اور اون کے دین کی ہرگز پیدا نہوتی کیونکہ
وہ غیر لیٹنے والا اور دیگر مخلوق پیغمبرؐ کی نسبت پکار اوٹھتی
کہ پیغمبرؐ اپنی جان اور اپنے عزیزون کو بچاتا ہے اور
ہمکو معرض ہلاکت مین ڈالتا ہے -

ایسا خیال اوسی کسی کے دل مین نہین گذر سکتا تھا

کہ جو علیؑ سا کامل الایمان ہو اور جس نے کسی اعرابی یہودی کی اور کسی قسم کا خطرہ جسکے قلب مین پیدا نہین ہوا باوجود اسکے کہ رداے حضرموت جنکو وہ اوڑھے ہوئے تھے اشارہ کر رہی تھی کہ موت حاضر ہے۔ اور جس نے اپنے نفس کو خوشنودی خدا کے واسطے بیچ ڈالا جسکی تصدیق خود خدا فرماتا ہے۔ اور علماے اہل سنت نے قبول کیا ہے کہ آیت "ومن الناس من یشری نفسہ ابتغاء مرضات اللہ" اسی موقع پر علیؑ کی شان مین نازل ہوئی ہے۔

یاد رکھنا چاہیے کہ علیؑ کے دل مین کچھ بھی خواہش نفسانی باقی نہین رہی تھی اور اون کے دل مین بجاے خواہشات نفسانی کے مرضات اللہ ہی مرضات اللہ تھی اور کچھ نتھا۔ اوسموقع پر علی مرتضی کے بیخوف وخطر نہایت استقلال کے ساتھ لیٹ رہنے ہی نے سچائی پیغمبر اور اونکے دین کی دیکھائی اور پیغمبر کی صداقت اور اونکے دین کی دلیل اپنے عمل سے پیدا کی۔ وہ عمل کہ جو امام کا کام تھا ایسے امام معصوم اور مفترض الطاعت ہوتے ہین۔ جنکو شیعہ مانتے ہین

جب ابتدائی دعوت اسلام پیغمبرؐ نے اپنے کنبہ والون کو جمع کرکے کی تھی وہ وقت پیغمبرؐ کے لئے نہایت مشکل کا وقت تھا جمہور کے مخالف ہو کوئی ایسا امر تازہ قایم کرنا چاہے اور اوسکے ہر پہلو پر نظر کرے تو مزاحمتونکے پہاڑ اوسکے پیش نظر ہو جاتے ہین۔ اور جان کے ضرر کردینے پر یقین کرلینا لازمات سے ہوتا ہے۔

اوس مجمع دعوت مین تنہا علی مرتضیٰ نے کہ اوسوقت تک جوان بھی نہین ہوے تھے کھڑے ہوکر اوسی مشکل اور نہایت مشکل وقت پر پیغمبرؐ اور اونکے دین کی اعانت اور نصرت کا اقرار کیا اور جسکے جواب مین پیغمبرؐ نے اون کو اپنا وزیر اور خلیفہ اور وصی قرار دیا جسپر مجمع نے مضحکہ اوڑایا تھا لیکن پیغمبرؐ کو علی مرتضیٰ کی جرٔت اور شجاعت پر یقین ہوگیا تھا اور ہونا چاہیے تھا۔ اوسی اطمینان اور اعتماد نے علی مرتضیٰ کو اوس خطرناک وقت ہجرت مین پیغمبرؐ کے بستر پر لٹایا ہے۔ کہ پیغمبرؐ کو یقین تھا کہ سوائے علی مرتضیٰ کے دوسرا دہشت کے مارے اوس موقع پر لیٹ نہین سکیگا اور فوراً بھاگ نکلیگا جسکے باعث راز

فاش ہو کر پیغمبرؐ بدست کفار گرفتار ہو جاوینگے۔

ضرور پیغمبرؐ نے یقین کر لیا تھا کہ علیؑ مرتضیٰ کی ہی جرات اور شجاعت ایسی ہے کہ جو نہ کسی طرح کا خوف دشمنون سے اور نہ اپنی جان کی پروا کریگا اور کسی عنوان پیغمبرؐ کے راز کو فاش نکر سکیگا۔

اسی وجہ سے پیغمبرؐ اپنی جان کی کنجی علیؑ مرتضیٰ کی سپرد کر کے تشریف لیگئے اور پیغمبرؐ نے جو فکر کی تھی اور تدبیر اپنی حفاظت کی سوچی تھی اوسکو علیؑ مرتضیٰ نے اپنے عمل سے ویسے ہی انجام دیا کہ جسکی توقع پیغمبرؐ علیؑ مرتضیٰ سے رکھتے تھے۔

بلا شبہ علیؑ مرتضیٰ کے عمل اور حسن کارگذاری کی وجہ سے پیغمبرؐ کی جان کی حفاظت ہو گئی۔

اگر علیؑ مرتضیٰ اوس فکر پیغمبرؐ کی تعمیل مین ذرا بھی قصور کرتے یا وقت حملہ کفار کے پیغمبرؐ کا راز فاش کر دیتے تو کچھ شک نہین ہے کہ پیغمبرؐ کفار کے ہاتھ سے قتل ہو جاتے اور جو امور تبلیغ رسالت کے اور علم الٰہی پیغمبرؐ کے سینہ مین تھا وہ سب نیست اور نابود ہو جاتا اور پیغمبرؐ کو موقع خلافت فی الارض کا بھی نہ ملتا اور اس امر کے لیے وقت ہی نہ آتا کہ بعد پیغمبرؐ کے

اونہون نے خلیفہ فی الارض ہونیکی حالت مین وفات پائی
کون مستحق خلافت ہے ۔

حضرت عمر نے اپنی حالتون پر نظر کرکے اگرچہ بارہا
فرمایا ہے کہ "لولا علی لھلک عمر" لیکن تمام امت
رسول کو اوس عمل علی پر (کہ جو وقت ہجرت پیغمبر کے
وقوع مین آیا اور جس سے جان پیغمبر کی اور علم رسالت
محفوظ رہا) نظر کرکے اسکا قائل ہونا چاہیے تھا اور چاہیے
کہ "لولا علی لھلک الرسول" جس شخص نے کہ حفاظت
رسول اور علم الٰہی کی اپنے عمل سے کی کیا وہ بعد رسول کے
امت رسول کا امام برقرار رہنے کے قابل نہین ہوسکتا تھا
اور کیا کچھ شبہ ہوسکتا ہے کہ ایسے شخص کو پیغمبر بعد اپنے خلافت
کے لئے پسند اور قبول نہ کرین گے اور کیا اوس کے لئے مرضی
اور رجحان طبعی پیغمبر کا نہو؟ علی مرتضی نے جو کچھ اوسوقت
عمل کرکے دکھایا دراصل وہ ہی حقیقت امامت کی ہے ۔

دراصل امام اوسی کو کہتے ہین کہ پیغمبر نے جو کچھ تبلیغ
رسالت کی ہو اوسکو قایم رکھے ایسے ہی امام کو شیعہ
معصوم اور مفترض الطاعت قرار دیتے ہین ۔ جس نے

اپنے عمل میں کچھ خطا نہیں کی اور امر رسولؐ کی باحسن وجہ تعمیل سے اپنی اطاعت دوسروں پر فرض کر دی۔

درحقیقت شروع دعوت اسلام کے وقت پیغمبرؐ نے جو علیؑ مرتضیٰ کو وزیر اور خلیفہ اور وصی مقرر کیا تھا وہ اقرار نکری تھا اور وقت ہجرت کے جو پیغمبرؐ نے علیؑ مرتضیٰ کو اپنا مشابہ بنا کر اپنے بستر پر لٹایا اور وصیت کر کے غیر حاضر ہو گئے اور علیؑ مرتضیٰ کو بجائے اپنے اور بعد اپنے چھوڑ گئے وہ وقت علیؑ مرتضیٰ کے وزیر اور خلیفہ اور وصی مقرر کرنے کا عملی تھا۔

واقعہ حفاظت جان پیغمبرؐ کا ایک عجیب واقعہ ہے کہ جس کے ضمن میں حفاظت جان حضرت ابو بکرؓ کی بھی بوجہ علیؑ مرتضیٰ کے لازم آتی ہے۔ یقین کرنا چاہیے کہ اگر علیؑ مرتضیٰ ذرا سی بھی بے احتیاطی کرتے تو پیغمبرؐ کے ساتھ حضرت ابو بکرؓ بھی ضرور قتل ہو جاتے مگر علیؑ مرتضیٰ کی وجہ احتیاطی سے بطفیل پیغمبرؐ حضرت ابو بکرؓ کی بھی جان بچ گئی لیکن بطفیل پیغمبرؐ حضرت ابو بکرؓ کی جان بچانے والا علیؑ ہی ہے اور حضرت ابو بکرؓ کو شکر گذاری علیؑ مرتضیٰ کی اپنی جان بچنے کی لازم آتی ہے۔ اور یہ احسان عظیم علیؑ مرتضیٰ کا حضرت ابو بکرؓ کو کسی حالت میں

قابل فراموش کرنے کے تھا ورنہ اون کو نعش پیغمبر کو بے غسل وکفن چھوڑ کر مضطربانہ سقیفہ بنی ساعدہ مین جانے اور خلیفہ بننے کے لئے موقع ہی نہ ملتا۔!

مگر افسوس ہے کہ کسی چیز نے اون کے دل مین وہ واقعات قایم نہ رہنے دئے کہ پیغمبر کی اور خود اونکی جان کس نے محفوظ رکھی تھی اور پیغمبر نے فکری اور عملی طریقے سے کسکو اپنا وزیر اور خلیفہ اور وصی مقرر اور قایم کیا تھا اور وہ اوس امام کو کہ جو پیش پیغمبر عملی کام امامت کا کرتا تھا بھول گئے کہ زندہ ہے یا نہین؟- اور کس چیز نے اوس فکر اور عمل رسول سے جو امر تبلیغ رسالت کے ساتھ مستمر نسبت علی کے چلا آتا تھا منحرف کرا دیا۔؟

کیا پیغمبر یہ کہہ گئے تھے کہ اپنی زندگی مین عملاً کار امامت جس سے مین لیتا ہون وہ میرے بعد امام نہ رہے گا۔؟

زیادہ افسوس شیعون مقلدان علی کو جرات اہلسنت مقلدان حضرت ابوبکر پر ہے کہ وہ اولیا ثبوت شیعون سے استخلاف کا نسبت علی کے طلب کرتے ہین حالانکہ خود اونکو یہ دکھانا چاہئے کہ پیغمبر سلب اختیار امامت علی مرتضیٰ کی نسبت کر گئے تھے

علیؑ مرتضی کی وجہ سے صرف ایک جان حضرت ابوبکرؓ کی بطفیل پیغمبرؐ نہین بچی بلکہ علیؑ مرتضے کی خدمات اسلام پیش پیغمبرؐ پر جب نظر کیجاتی ہے تو واقعات غزواۃ سے یہ ہی پایا جاتا ہے کہ غزواۃ کی تمام مشکلون کو جھیل کر اور فتحیابی حاصل کرکے ہر ایک صحابی کی جانکو بچایا ہے اور جس عمل علیؑ مرتضے سے بطفیل پیغمبرؐ اون صحابہ کی جان بچی ہے وہ عمل علیؑ مرتضے کا کار منصبی امامت پیش پیغمبرؐ امر تبلیغ رسالت کے لئے تھا۔

اگر اس موقع پر کوئی یہ کہے گا کہ بعض صحابہ نے اپنی جان کی حفاظت کے لئے غزواۃ مین اپنے فرار سے بھی کچھ حصہ لیا ہے تو مین یہ کہونگا کہ اگر وجود علیؑ مرتضی کا نہ ہوتا یا وہ اوس کسی غزوہ مین شہادت پاجاتے تو فراریون کو کہین پناہ نہ ملتی اور کفار کے ہاتھ سے ڈھونڈ ڈھونڈ کر ضرور قتل کیے جاتے۔ اس

یہ احسانات علیؑ مرتضی کے کسی وقت کسیکو نہ فراموش کرنے کے قابل تھے نہ ہین۔ جو حالت کہ زندگی پیغمبرؐ مین پیش پیغمبرؐ علیؑ مرتضے کی تھی وہ ہی حالت علیؑ مرتضی کی

بعد وفات پیغمبرؐ شیعہ قبول کرتے ہین اور اوسی اعتبار سے امام معصوم اور مفترض الطاعت مانتے ہین۔

اہل سنت اوس حالت علیؑ کو جو پیش پیغمبرؐ تھی اور پیغمبرؐ نے کار امامت لینا اپنی زندگی مین علیؑ سے مستمر کردیا تھا اوس حالت علیؑ کو اہل سنت بعد پیغمبرؐ کے متغیر کرتے ہین۔

پیغمبرؐ نے وقت ہجرت کے جو علیؑ مرتضے کو اپنے بستر پر لٹایا ایسے وقت مین کہ اون کے قتل ہونیکا اندیشہ قوی تھا لیکن پیغمبرؐ نے اون کے قتل ہوجانیکی کچھ پروا نہین کی اوس مین یہ امر بھی مضمر ہے کہ پیغمبرؐ علیؑ مرتضی کی نسبت جانتے تھے کہ اسکا ایمان کامل ہوگیا اور اب اوس کے واسطے بجز درجہ شہادت حاصل کرنے کے اور کسی درجہ پر فائز ہونے کی حاجت نہین رہی ہے اور وہ درجہ افضل ترین منزلت سے تھا جو کاملیت ایمان پر شہادت دیتا ہے۔ جو لوگ اوس وقت تک کامل الایمان نہین تھے اون کو پہلے سے مدینہ کو روانہ کیا یا اپنے ساتھ لیا کہ اون کے واسطے آہستہ

آہستہ آہستہ تکمیل ایمان کی ضرورت تھی کہ وہ تمام لوگ کچھ کچھ حصہ زندگی کا کفر پر بسر کر چکے تھے اور علیؑ مرتضیٰ نے ابتدا سے طریقہ پیغمبر پر تعلیم اور پرورش پائی تھی اور ایک چشم زدن کو بھی کفر اختیار نہیں کیا تھا اور یہ امر دلالت کرنے والا اونکی کاملیت ایمان پر بمقابلہ دوسروں کے ہے۔

یہ سچ ہے کہ بستر خواب پیغمبرؐ پر علیؑ مرتضیٰ کو شرف درجہ شہادت حاصل نہیں ہوا اور پھر دوسرے موقع پر بجائے بستر سؤال نکے درمیان محراب مسجد کوفہ عین عبادت خدا مین مشرف بدرجہ شہادت ہوے۔

اگرچہ حضرت عمرؓ بھی مسجد مین زخمی ہوئے اور حضرت عثمان اپنے محل مین قتل کئے گئے لیکن یہ دونون اپنی ذاتی تنزاع کے باعث قتل ہوئے ہین اور علیؑ مرتضےٰ کا قتل فی سبیل اللہ ہے۔

علیؑ مرتضیٰ علیہ السلام کے قاتل کو علیؑ مرتضیٰ علیہ السلام سے کوئی ذاتی رنج پیدا نہین ہوا تھا۔

جس طور سے کہ مذہب اسلام کو وہ چلانا چاہتے تھے اوس کی مخالفت سے اون کو قتل کرایا ہے کہ یہی امر درجہ شہادت پر فائز ہونے کے واسطے ہوسکتا ہے۔

جسوقت علیؑ مرتضےٰ بموجب ارشاد رسولؐ کے بستر پیغمبرؐ پر لیٹنے کو آمادہ ہوئے ہیں تو اوسوقت پیغمبرؐ نے علیؑ سے فرمایا کہ "اے علیؑ کفار نے اتفاق کیا ہے کہ فرش خواب پر آکر مجکو قتل کرین اور حکم خدا یہ ہے کہ تو میرے فرش پر میری عبا اوڑھکر میری جگہ خواب کرتا کہ اونکو گمان یہ ہو کہ مین سوتا ہون اور مین اب باہر جاتا ہون اور ایسی جگہ پہونچون کہ انکے شر سے امن مین رہون۔

حضرت علیؑ نے عرض کی کہ اگر مین آپ کی جگہ خواب کرون تو آپ کو تو کچھ ضرر نہوگا فرمایا کہ نہین حضرت علیؑ نے عرض کی کہ حضرت نے اپنی سلامتی کی مجکو خوشخبری دی اسوقت مین اپنے مرگ سے خوشحال ہون گے

کچھ شبہ نہین کہ علیؑ مرتضیٰ نہایت خوشی سے بہ نیت قتل ہوجانے اپنے کے راہ خدا مین بدلے پیغمبرؐ کے تمام شب بستر خواب پیغمبرؐ پر لیٹے رہے اور باوصف اسکے کہ کفار تمام رات پتھر پھینکتے رہے علیؑ مرتضیٰ نے ذرا مضطر ہوکر جنبش نہین کی یہانتک کہ کفار کو گمان رہا کہ پیغمبرؐ سو رہے ہین جب صبح کو کفار حملہ آور ہوئے اور چاہا کہ ایک دم سے تلوارین مارین تب علیؑ مرتضیٰ دفعتًا اپنے بستر سے اوٹھے اور تلوار کھینچکر اون پر حملہ کیا کہ سب حیران ہوگئے۔

جس سے ظاہر ہے کہ علیؑ مرتضیٰ نے شام سے صبح تک اپنی نیت قتل ہوجانے کو راہ خدا مین مستمر رکھا اور جسکی تصدیق خدا کرتا ہے کہ اونسنے اپنی جان کو بیچڈالا خوشنودی خدا کے واسطے جو کوئی کسی فعل حسن کی نیت کرتا ہے اور اوس نیت کو مستمر رکھتا ہے گو وہ فعل واقعہ نہو مگر ثواب اوسی فعل کا اوسکو حاصل ہوجاتا ہے۔

علیؑ مرتضیٰ کی وہ شان تھی کہ جسنے اپنی زندگی

سلہ خصائص امام نسائی چھاپہ کلکتہ۔

مین خاص ایسا درجہ شہادت کا حاصل کرلیا تھا کہ جو
کسی دوسرے کو ویسا درجۂ شہادت نصیب نہین ہوا۔
یاد رکھنا چاہیئے کہ بمقابلہ کفّار کے جنگ کرکے شہید
ہونا اور درجہ رکھتا ہے اور عیوض پیغمبرؐ کے قتل
ہوجانے کے لئے آمادہ ہوجانا اور درجہ رکھتا ہے
علیؑ مرتضیٰ کو یہ اعلےٰ درجۂ شہادت نصیب ہوچکا تھا
قبل اوس شہادت کے کہ جو باعث وفات ہوئی
جو شخص کہ اپنی زندگی مین شرف اعلےٰ درجۂ شہادت
حاصل کرکے زندہ رہے وہ صرف امام نہین ابو الائمہ
ہونے کی قابلیت رکھتا ہے کیا ایسے ابو الائمہ کو معصوم
اور مفترض الطاعت نہین مانا جاسکتا۔؟
اس سے کوئی انکار نہین کرسکتا ہے کہ جیسے
کلام عرب مین اعلےٰ درجہ پر قرآن فصیح اور بلیغ مانا گیا ہے
ویسے ہی بعد پیغمبرؐ کے یہ مانا گیا ہے کہ افصح اور ابلغ
ترین عرب علیؑ مرتضیٰ تھے۔
کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ اعلےٰ درجہ کی فصیح اور بلیغ
ترین کتاب کو کوئی سمجھ سکتا ہے سوائے اوسکے کہ جو افصح

اور بلیغ ہو؟ غور کرنا چاہیے کہ علیؑ مرتضیٰ مین ایسی اعلےٰ درجہ کی فصاحت اور بلاغت کیونکر پیدا ہوئی؟ مین اس کو قبول کرتا ہون کہ علیؑ مرتضیٰ کی قدرتی صنعت دماغی اوس قسم کی تھی لیکن اوس دماغ کو رونق اوس تعلیم کی مشق کے سبب سے تھی اور اوس دماغ پر اوس تربیت کا اثر پڑا تھا کہ جو پیغمبرؐ نے اون کو دی تھی شروع سے پیغمبرؐ نے علیؑ مرتضیٰ کو اپنے پاس اور اپنے ساتھ رکھا اور شروع سے جیسے قرآن نازل ہوتا گیا ویسے ہی پیغمبرؐ اون کو سکھاتے اور معنی اور مراد ہر آیت کی بتاتے گئے۔

وہ تعلیم خاص اوس درجہ پر تھی کہ جیسے پیغمبرؐ نے فرمایا ہے کہ "لی مع اللہ وقت" ویسے علیؑ مرتضیٰ نے کہا ہے کہ "لی مع الرسول وقت"

ایسے شخص کی نسبت کوئی یہ گمان کرسکتا ہے کہ قرآن کے معنی سمجھنے مین اوس سے خطا ہوسکتی ہے یا اوس سے بہتر کوئی آیات قرآنی کی تاویل کرسکتا ہے؟

لوگون پر قرآن کا پہونچانا رسول کا کام تھا
اور معنی اور مراد اوسکی بتانا امام کا کام تھا اور اسی
اعتبار سے پیغمبر نے فرمایا ہے کہ "ای علی جیسے
مین نے تنزیل قرآن پر جنگ کی ہے ویسے ہی
تو تاویل قرآن پر جنگ کریگا"
پیغمبر خدا صلعم نے آیات سورۂ برأت کفار
مکہ پر پڑہنے کے لئے مدینہ سے اول حضرت ابوبکر کو
بھیجا تھا اور پھر علی مرتضیٰ کو اوس کام پر پیغمبر نے بموجب
وحی کے مامور فرمایا اور حضرت ابوبکر کو درمیان راہ سے
لوٹا لیا اوسکی دراصل حقیقت یہ ہی تھی کہ علی جیسا
آیات قرآنی کے معنی جانتے تھے ویسا حضرت ابوبکر
نہین جان سکتے تھے - ضرور پیغمبر کو یہ اندیشہ ہوا کہ اگر
حضرت ابوبکر سے اوس کام کے انجام دینے کے
وقت کسی نے معانی اور مراد اون آیات کی پوچھی
تو وہ کچھ جواب نہ دیسکینگے لازم ہے کہ کوئی ایسا
شخص بھیجا جائے کہ اگر کوئی اون آیات قرآنی کے
متعلق کچھ پوچھے تو وہ اوسکا بیان مثل پیغمبر کرے

اور ایسا شخص پیغمبرؐ کی نگاہ میں کہ جس پر مثل اپنے
اطمینان ہو سوائے علیؑ مرتضٰے کے کوئی نہ تھا
اور نہ ہو سکتا تھا۔

تمام سلاطین کا یہ معمول ہے کہ سفیر ایسے شخص کو
مقرر کرکے بھیجا جاتا ہے کہ جو اوس نوشتہ کے
مقصود اور مراد کو سمجھتا ہو اور بیان کر سکتا ہو کہ
جو اوسکے ہمراہ ہو چنانچہ علیؑ مرتضٰے نے قبل شروع
قرات آیات قرانی کے لوگوں کو جتا دیا تھا کہ "میں
رسوؐل ہوں رسوؐل خدا کی طرف سے"

اس سے زیادہ اطمینان بخش اسی کی تائید میں
وہ واقعہ ہے کہ جو پیغمبرؐ نے علیؑ مرتضٰے کو واسطے
تلقین اور ہدایت کے بجائے اپنے یمنؑ کو بھیجا اور
بغیر کسی جنگ کے وہاں کے لوگ علیؑ مرتضیٰ کے
ہاتھ پر ایمان لائے اور علیؑ مرتضیٰ نصارائے نجران سے
جزیہ وصول کرتے ہوئے حجۃ الوداع میں پیغمبرؐ کے
شریک ہوئے۔

کیا یہ واقعات ظاہر نہیں کرتے ہیں کہ پیغمبرؐ نے

اپنی طرف سے کار تبلیغ رسالت اور اوسکا قایم
اور جاری رکھنا علیؑ مرتضےٰ کے سپرد نہین کیا اور
کیا قایم مقام اون کو نہین بنایا اگر اسکا نام منصب
امامت نہین ہے تو ہم کو کوئی بتاے کہ کیا ہے؟
اور ایسے امام کو معصوم اور محفوظ عن الخطا اور
مفترض الطاعت نہ مانے جانے کے لئے سوا اثر
کیا دلیل ہے۔؟

بعد علیؑ مرتضیٰ کے جو گیارہ ائمہ اہلبیتؑ انبیاے
رسول اللہ گذرے ہین اونکی سوانحات عمری نے
دکھادیا ہے کہ وہ انفاس زکیہ رکھتے تھے اور وہ
قدم بقدم پیغمبرؐ اور علیؑ مرتضیٰ کے ہمراہ مین چلے
ہین اور اون کو بے لوث مسلمانون نے مقدس
اور محفوظ عن الخطا برابر مانا ہے اون کے پاس
وہی علم تھا کہ جو سینہ پیغمبرؐ مین تھا اور جسکو پیغمبرؐ نے
علیؑ کے سینہ مین پہونچایا تھا اون کے پاس وہی
کتاب تفسیری پیغمبرؐ کی تھی جسکو علیؑ نے بموجب تلاوت
پیغمبرؐ کے اپنے ہاتھ سے لکھ لیا تھا اوسی کی بموجب

وہ مخلوق خدا کو ہدایت اور تلقین کرتے تھے۔
محمد پیغمبر صلعم سے لیکر محمد امام دوازدہم تک شریعت
اسلام مثل ایک تن درخت کے رہی۔ اس درمیان
مین اوس کے سوائے جس کسی نے اپنے آپ
کو اوبہارا اوسکی مثال علحدگی کی بعینہ ایسی ہی جیسے
تن درخت سے کوئی شاخ پھوٹتی ہے اور وہ کمزور
ہوتی ہے۔
علی مرتضیٰ اور ائمہ اہلبیت جس شان اور صفت کے
معصوم اور مفترض الطاعت گذرے ہین اوسی
شان اور صفت سے شیعہ اون کو مانتے ہین۔
اہل سنت نے اونکو چھوڑکر جو شاخین نکالی ہین
اوس مین اونکا نہ کوئی امام معصوم تھا نہ کسی کی
اطاعت فرض تھی اسیوجہ سے وہ کہتے ہین کہ "
رسول کے بعد نہ کوئی معصوم ہے نہ کسی کی اطاعت
فرض ہے "
مذہب اسلام مسلمانون کا بنایا ہوا نہین ہے
بلکہ خدا اور رسول کا بنایا ہوا ہے۔ خدا اور رسول

جس کسی کو مذہب اسلام کا بادشاہ اور خلیفہ رسول بناوے اور جتاوے وہی مذہب اسلام کا بادشاہ اور خلیفہ رسول ہو سکتا ہے اور مسلمان جس کسی کو اپنا بادشاہ مقرر کر لین وہ اون کا بادشاہ اور خلیفہ فی الارض اونکا ہو سکتا ہے مگر وہ خلیفہ رسول اللہ نہین کہا جا سکتا گو خلیفۃ الناس اوسکو کہہ سکین۔

مذہب اسلام کا بادشاہ بعد رسول کے اور خلیفہ رسول وہی مانا جا سکتا ہے جسمین وہ خاص خصوصیتین ہون جو پیغمبر مین تھین اور جو عمومیت مین پیغمبر کے ساتھ متحد اور متشابہ ہو اور جس نے امر فکری رسول کو اپنی قوت عملی سے کامل اور تمام کیا ہو اور ایسا ہی شخص صحیح مرکز پر مذہب اسلام کو قایم رکھ سکتا ہے اور وہی مستحق لقب بادشاہت اسلام اور خلافت رسول کا ہو سکتا ہے۔

شرافت نسبی جس کو عرب خلافت اور سلطنت کے لئے بہت مانتے تھے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تھی وہی علیؑ کی

حضرت عبدالمطلب کے پوتے حضرت پیغمبرؐ بھی تھے اور علیؑ بھی۔ پیغمبرؐ بھی بنی ہاشم سے تھے اور علیؑ بھی۔ رسولخدا وقت پیدائش فوراً خانہ کعبہ میں لائے گئے تھے اور علی مرتضیٰ خانہ کعبہ میں پیدا ہوئے۔ بچپن میں صلبی باپ کے یہاں دونوں نے پرورش نہیں پائی حضرت عبدالمطلب نے رسولؐ کو حفاظت میں حضرت ابو طالب کی دیدیا۔ اور ابو طالب نے علیؑ کو رسولؐ کے حصہ میں پرورش کیلئے لگا دیا تھا۔

جس اپنی کمائی سے پیغمبرؐ کا گوشت اور خون پیدا ہوا۔ اوسی کمائی پیغمبرؐ سے علیؑ کے خون اور گوشت نے نشو ونما پایا جس جگہہ پیغمبر پلے اور بڑھے اوسی جگہہ علیؑ پلے اور بڑھے جس مکان میں پیغمبرؐ رہے اُسی مکان میں علیؑ رہے۔ دونوں نے کسی زمانہ میں شرک یا کفر کا ارتکاب نہیں کیا عین وقت شروع دعوت اسلام بران دونو سے خدائے واحد کا ماننا آن واحد میں ظاہر ہوا۔ پیغمبرؐ نے اُسیوقت دعوت اسلام کی علیؑ نے نصرت واعانت کا اقرار کرکے اُسکی تائید کی۔ بحیثیت بنی ہاشم ہونے کے انصرام خانہ کعبہ کیلئے ایک سلسلہ وراثت کیوجہ سے جیسے پیغمبرؐ وارث اور

اور مستحق تھے ۔ ویسے ہی علیؑ ۔ ایک زمانہ ایسا تھا کہ جبکہ رسولؐ جوان تھے اور علیؑ کم سن تھے اور کوئی اور مسلمان نہیں ہوا تھا اُس زمانہ مین سوای تن واحد رسولؐ کے حامی توحید اور ہدایت اسلام مکہ مین جہان خانہ خدا ہے کوئی نتھا ۔ ایک زمانہ ہجرت کا وہ تھا جبکہ سب مسلمان اور پیغمبرؐ مکہ سے ہجرت کر گئے تھے سوای علی مرتضیؑ کے مکہ مین وحدانیت کا ماننے والا اور بیت اللہ مین حامی اسلام کوئی نتھا ۔

انحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جیسے پیغمبر آخری ہین ۔ ویسے ہی علیؑ مہاجر آخری ہین ۔ اشاعت توحید کے لئے جیسے پیغمبر کو سفارت کی مشکلین پڑی ۔ ویسے ہی علیؑ کی حب سے مراد خوف قتل ہے ۔ اگر زوجہ کی وجاہت سے پیغمبرؐ ذی وجاہت ہو گئے تھے (حضرت خدیجہ کیساتھ عقد کرنیسے ضرور ایک قسم کی وجاہت پیغمبر کو ہو گئی تھی ۔ کہ حضرت خدیجہ کے مال سے پیغمبرؐ نے تجارت کی جسکی خبر قران مین ہے ۔

(ووجدک عائلا فاغنی) ترجمہ اور پایا تجکو درویش عیالدار پس غنی کر دیا تجکو تو علیؑ بھی وجاہت زوجہ کی سبب سے کہ دختر پیغمبر شہنشاہ دو عالم تھین ۔ اور زمانہ اسلام مین پیدا ہوئین ۔ اور زیر سایہ پیغمبرؐ

تعلیم و تربیت پائی - اور وارث حضرت خدیجہ اپنی ماں کی بہتیں دنی وجاہت ہو گئے - سلہ

سلہ صحیح بخاری مین موجود ہے کہ حضرت ابو بکر نے پیغام الحق تا
مناقات حضرت فاطمہ کے علیؑ کو نہیں بھیجا کہ اونکی وجہ سے علیؑ کی وجاہت تھی
یہ وجاہت حضرت فاطمہ کی کچھ لوگوں کی ہی دلوں نہین تھی - بلکہ یہ وجاہت
اونکی خود پیغمبر کی نظر میں بھی تھی - جیسا کہ سنی شیعہ سب کے یہاں مسلم ہے -
کہ جب حضرت فاطمہ دختر اونکی اونکے پاس جاتی تھین تو حضرت پیغمبر صلعم انکی
تعظیم کیلئے اوٹھ کھڑے ہوتے تھے" یہ مقام بہت ہی قابل غور ہے کہ ایک
ایسا شخص جو پیغمبر ہو اپنی دختر کی ایسی عظمت کرے - لیکن یہ پیغمبر کا تعظیم
کرنا سراپا اخلاق مین ڈوبا ہوا ہے - حضرت فاطمہ وارث حضرت خدیجہ کی
تھین - وہ حضرت خدیجہ کہ جنکی ملازمت پیغمبر نے اختیار کی تھی - اور جن سے
اول پیغمبر نے عقد کیا - اور جنہوں نے پیغمبر کو پاکر پایا - اور بکر پیغمبر سے
عورت کے لئے شرف ہو سکتا ہے - نہ بکر کسی عورت کا پیغمبر کیلئے - اور جو سب
سے اول ایمان لائین - اور جنکا مال و دولت حمایت اسلام مین خرچ ہوا -
اور جنکی محامد اور اوصاف ہمیشہ پیغمبر بیان کرتے رہے - تمام مورخین نے
قبول کیا ہے کہ حضرت خدیجہ اور حضرت ابو طالب کی وفات سے حضرت
پیغمبر مکہ مین ضعیف ہو گئے تھے - اور انہیں دو لونڈی وجاہت کی باقی نہ رہی

جس جامہ کو رسولؐ نے اوڑھا اور وہ خاص جامہ نبوّت سمجھا جاتا تھا اُسی جامہ کو علیؑ نے اوڑھا (ردائی حضرموت جسکو اپنے بستر پر پیغمبرؐ نے علیؑ کو اوڑھا کر لٹا دیا تھا-)

جس مرکب خاص پر پیغمبرؐ سوار ہوئے - اوسی مرکب پر علیؑ مرتضیٰ سوار ہوئے - یعنی جس دُلدل پر کہ پیغمبرؐ سوار ہوتے تھے

نقصیحات کیوجہ سے ایسا غلبہ کفار کا ہو گیا تھا کہ پیغمبرؐ کو مجبوری ہجرت کرنی پڑی تھی - جس زمانہ مین کہ حضرت پیغمبرؐ حضرت فاطمہؑ کی تعظیم دیتے تھے - اگرچہ وہ زمانہ شہنشاہ دوعالم ہو جانے پیغمبرؐ کا تھا - مگر پیغمبرؐ کہ جو ایک اعلیٰ درجہ کے خوش خلق تھے اُنسے غیر ممکن تھا کہ وہ اپنے اُس زمانہ عروج مین اپنے اُس زمانہ ملازمت اور حمایت حضرت خدیجہ کو بھول جائین اور جسوقت کہ اُنکی سامنے حضرت خدیجہ کی نشانی آوے تھے حضرت خدیجہ کو یاد کرکے انکی وارث کی تعظیم کیلیے کھڑے نہ ہو جائین - ایسا اخلاق پیغمبرؐ ہی سی ہو سکتا تھا جو انکی سچے پیغمبرؐ ہونیکی دلیل ہے - اور جس وہ رسم مذموم اُٹھ گئی کہ مرد علی العموم عورتون کو بیعزتی اور حقارت کی نگاہ سے دیکھتے تھے - یہان تک کہ لڑکیونکو قتل کر ڈالتے تھے اور اس فعل پیغمبرؐ سے مردون نے عورتون کی وقعت و وقار کی - اور لڑکیون کیے زندہ رکھنی کی ہدایت پائی - پیغمبرؐ جیسے مردون کیلیے مبعوث برسالت ہوئی تھے ویسی ہی عورتون کیلیئے - اور قدرتی طور پر کوئی مرد عورتون کیلیے ٹھیک نمونہ

اور جو پیغمبر کے پاس ہدیہ آیا تھا اُسی دلدل پر علی مرتضی سوار ہوتے تھے کہ پیغمبر نے انکو عطا کیا تہا (عطا اور ہدیہ ایک بات ہے ادنی جب کوئی چیز اعلی کو بلا قیمت دے اسکو ہدیہ کہتے ہین اور جب اعلی ادنی کو کوئی چیز دے اوسکو عطا کہتے ہین۔)
ایسے ہی ناقہ عضبا جو خاص سواری نبی کا تہا اوسی پر پیغمبر نے

بقیہ نمبر ۵ نہین بن سکتا کہ جسکی عورتین تقلید کرین۔ اس لئے نہایت ضرور تہا کہ پیغمبر نے اپنی تعلیم و تربیت سے جیسا علی مرتضی کو مردون کے مذہب اسلام کا نمونہ بنایا ویسی ہی حضرت فاطمہ کو عورتون کیلئے اپنی تعلیم و تربیت سے نمونہ بنادین اور بنظر اون اوصاف کے جو حضرت خدیجہ مین تہے اور بنظر اسکے کہ حضرت فاطمہ بطن حضرت خدیجہ اور صلب حضرت پیغمبر سے تہین کوئی اور عورت عورتون کیلئے نمونہ نہین بن سکتی تہی کہ جسکی تعلیم اور تربیت پیغمبر پر واجب تہی اور جب حضرت فاطمہ مین قابلیت نمونہ بننے کی ہوگی تو پیغمبر نے اون کو خطاب سیدۃ النساء العالمین کا دیا۔ کیا جب سردار عورتونکی سردار عالم کے پاس آوے تو ایک سردار کو گو وہ اعلی تر ہو دوسرے سردار کی تعظیم دینا زیبا نہین ہے۔

ایسی شوہر جیسی کہ علی اور ایسی زوجہ جیسی کہ فاطمہ اونکی اولاد ائمہ اہلبیت کیا خلاصہ عالم ماننے کے قابل نہین ہوسکتے ہین کیا وہ ابنای رسول اللہ

علی مرتضیٰ کو سوار کر کے بھیجا تھا سورہ برات کفار مکہ پر پڑھنے کیلئے اور حضرت ابوبکر کے لوٹا نے کیلئے ۔

اور ایسے ہی ذو الفقار جو پیغمبر کو ملی تھی اور پیغمبر جسکو باندھتے تھے وہی شمشیر پیغمبر نے علی کو دی ۔ جس سے علی پیغمبر کی طرف سے کفار اور مشرکین کو قتل کرتے تھے ۔

وہ عمامہ رسول جسکو عمامہ سحاب کہا جاتا ہے

وہ لباس پیغمبر جسکو پیغمبر اوڑھتے اور پہنتے تھے ۔ اور وہ دیگر سواریاں جس پر پیغمبر سوار ہوتے تھے ۔ اور وہ سلاح جنگ جو پیغمبر کے پاس رہتے تھے ۔ اور جن کو بعد وفات پیغمبر نے چھوڑا تھا ۔ یہ تمام چیزیں حضرت ابوبکر نے علی مرتضیٰ کو دیدیں[۱] جو جانشینی رسول کیلئے علامت تھیں اور

[۱] دیکھو صفحہ ۱۳۰ پہلا حصہ ضمیمہ جلد اول رسالہ روشنی

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۵۳)

جن سے کبھی کوئی خطا سرزد نہیں ہوئی ۔ اور جنمیں وہی خون تھا جو پیغمبر اور علی اور فاطمہ کی رگوں میں جاری تھا معصوم نہیں سمجھے جا سکتے ؟ یہ حقیقت ہے زوجہ کی وجاہت سے پیغمبر اور علی کے ذی وجاہت ہو جائیگی ۔ ایڈیٹر

جن کو علی مرتضیٰ اور ائمہ اہلبیت نے استعمال کیا اور اپنے پاس رکھا۔ ۵۹

۵۹ یہ امر نہایت تعجب انگیز ہے کہ حضرت ابو بکر جنہوں نے خلافت رسول قبول کر لی تھی اور جن لوگوں نے سقیفہ بنی ساعدہ میں خلیفہ رسول انکو تسلیم کر لیا تھا انکے ہاتھ میں نشانہائے خلافت رسول علی مرتضیٰ کو
دیجاتی ہیں حالانکہ وہ علامتیں جانشینی رسول کی خود حضرت ابو بکر کو اپنے پاس
رکھنا تھیں کہ وہ در اصل حق دار جانشین کا تھا۔ لیکن درحقیقت یہ ایک معجزہ ہے
کہ خود حضرت ابو بکر کے ہاتھ میں وہ نشانیاں جانشینی رسول کی اصلی جانشین
رسول اور اسکے مستحق کے پاس پہونچیں۔ باوصف اسکے کہ وہ خود جانتے
تھے اور سب سمجھتے تھے کہ متروکہ رسول کسی کو نہیں دیا جا سکتا مگر ہیبت حق
اونپر ایسی طاری ہوئی کہ وہ ان بلا ستون خلافت کو بپاس ادب رسول خود
اسکے استعمال کی جرات نکر سکے۔ علی مرتضیٰ اور ائمہ اہلبیت ہی وہ نشان
رکھتے تھے۔ کہ پیغمبرؐ کی اُن نشانیوں کو بے تکلف استعمال میں لاتے
تھے۔ جس سے کوئی انکار نہیں کر سکتا۔ یہانتک کہ حضرت امام حسین علیہ السلام نے
معرکہ کربلا میں (وہ معرکہ جس کے بعد خلافت کی خاندان رسالت میں اترنے
سے مایوسی ہو گئی) جس وقت حجت آخری کی ہے اور اپنے آپ کو پہچنوایا ہے
تاکہ لوگ غلطی نہ کر سکیں کہ وہ کون تھے۔ اور کسکے بیٹے تھے اوسوقت جہاں
انہوں نے اپنی بزرگوں کی نشانیوں کو جتلایا ہے کہ جو انکے پاس تھیں کہ
تلوار کس کی میرے پاس نہیں ہے۔ اور ردا کسکی میرے دوش پر ہے۔ اور

پیغمبر کو جیسے ہراس اور گھبراہٹ کبھی اور کسی وقت نہین
ہوئی ویسے ہی علیؑ مرتضی کو باوصف اسکے کہ خوف اور
ہراس کے لیئے امور عظیمہ اونکے واسطے پیش آئے جیسا کہ
اونکی سوانح عمری مین موجود ہے اور یہ امر انکے وصف جرأت
و شجاعت پر دلالت کرتا ہے - اور اُنکے اس وصف کا
کوئی منکر نہین ہے - معانی قرانؐ جیسے رسولؐ کو القا ہوتی
تہے - ویسے ہی رسولؐ علیؑ کو القا کرتے تھے - جیسے خدا نے
پیغمبر کو ہدایت کیلئے بھیجا تھا - ویسے ہی پیغمبر نے علیؑ کو یمن
بھیجا - جیسے پیغمبر نے اپنے لیئے فرمایا ہی انا ابن ذبیحین
اور درحقیقت تھے - ویسے ہی علیؑ ذو اشہادتین تہے
جسکی شرح ہم اوپر کر آئے ہین -
اب مین وہ چند امور شان علیؑ کے بیان کرتا ہون کہ جو خصائل
رسولؐ کے لیئے تتمہ تہے اور علے نے اپنے فعل اور
عمل سے اون فضائل رسولؐ کو پورا کیا کہ جو خصائل خود رسولؐ
کو اپنے فعل اور عمل سے ظاہر کرنا لازمی نہ تھے

بقیہ حاشیہ صفحہ ۵۵ اور سپر کسکی میری پشت پر ہی اسوقت سب سی پہلے یہی فرمایا ہی -
کہ دیکھو میری سر پر وہی عمامہ ہی کہ جو رسولؐ کے سر پر ہوتا تہا - اڈیٹر

اور جسکا ذکر اوپر نہیں آیا ہے۔ رسول اُمی تھے۔ اور علی پڑھے
اور لکھے۔ صلحنامہ حدیبیہ کیوقت جس کا تعلق امر خلافت
فی الارض سے تھا پیغمبر کی طرفسے علیؑ نے صلحنامہ لکھا۔ رسولؐ
نے بذات خاص وقت کارزار کبھی اپنی قوت حرب کو ظاہر
نہیں فرمایا علیؑ نے اپنی قوت کارزار طرف سے نبیؐ کے
ایسی دکھائی کہ جسکا اظہار بذات خاص پیغمبرؐ کو ضروری تھا۔
رسول نے اولاد نرینہ نہیں چھوڑی تھی علی کیوجہ سے نسل پیغمبری
میں اولاد نرینہ جاری ہوئی۔ چنانچہ خود نبیؐ نے فرمایا ہے
کہ دیگر انبیا کی ذریت انکی صلب میں تھی۔ میری ذریت صلب
علیؑ میں ہے۔

میں ایک اور تخصیص کے بیان کرنیسے کہ جو پیغمبر کو علی کیساتھ
تھی باز نہیں رہ سکتا ہوں۔ اول پیغمبرؐ اپنے دادا حضرت
عبد المطلب کیطرف سے حضرت ابوطالب پدر علی کو سپرد کئے گئے
تھے پھر علیؑ کو انکی باپ اور ولی پیغمبرؐ کے سپرد کیا۔ پھر خود علی
نے آپنے آپ کو وقت شروع دعوت اسلام کے پیغمبرؐ کے سپرد
کیا۔ پھر علیؑ نے اپنے نفس کو سپرد خدا بدلہ پیغمبرؐ کے وقت ہجرت
پیغمبرؐ کی کیا۔ پھر پیغمبر نے اپنی پیاری۔ اور عزیز دختر کو

وقت عقد نکاح کے علی کے سپرد کیا۔ پھر وقت آخر پیغمبر نے
اپنا علم اور اپنا جسم اور اپنی آل علی کو سپرد کی۔
مذہب اسلام اصلاح جسمانی اور روحانی کے لئے موضوع
ہی اور جیسے کہ طہارت روحانی کے لئے اس میں ذکر ہے
ویسے ہی طہارت جسمانی کیلئے۔ پیغمبر نے جو اپنی آل اور قرآن
چھوڑا وہ اونکے نتائج جسمانی اور روحانی ہیں۔ اور اسی
سبب سے وہ آپس سے جدا نہیں ہو سکتے تھے۔ اور اسی اعتبار
سے پیغمبر نے فرمایا ہے کہ وہ دونوں ایک دوسرے سے قیامت
تک جدا نہ ہونگے۔ پیغمبر نے علی کو خاص تعلیم قرآن کی دی
اور وقت آخر اپنا تمام علم اونکو سکھا دیا۔ اور اپنی اولاد کا محافظ
انکو قرار دیا۔ اور اسی کا نام درحقیقت وصیت ہے۔ اور اسی
لئے ضرور ہے کہ علی جو محافظ آل پیغمبر (اولاد جسمانی پیغمبر)
کے تھے۔ وہی علی جس کو تعلیم قرآن کی پیغمبر نے دی تھی۔
تعلیم روحانی پیغمبر کا بھی محافظ ہو کہ وہ دونوں آپس سے جدا نہیں
ہو سکتے ہیں۔ حضرت ابو بکر نے جو اپنے آپ کو تعلیم روحانی
یعنی قرآن کا جس قدر کہ انکو حاصل ہوا تھا اگرچہ محافظ قرار
دے لیا۔ لیکن حفاظت جسمانی پیغمبر یعنی آل پیغمبر کی حفاظت کو

کو انہون نے بالکل چھوڑ دیا۔ اور وہ کسی قدر بہی اسکی حفاظت نہین کر سکتے تہے۔ اسلئے کہ کسی قسم کا قدرتی حق یا وصیتی انکو سپرد نہین تہا۔

پیغمبر مین جو تین چیزین تہین رسالت یا نبوت یا دونو تقریباً ایک حکم رکہتی ہین۔ اور نتیجہ مین متحد ہین۔ انحضرت صلعم کو قرآن مین کہین خدا نے یا ایہا الرسول کہکر پکارا ہے اور کہین۔ یا ایہا النبی۔ دوسری ولایت یا امامت کہ انکا نتیجہ بہی ایک ہی ہے۔ اور قرآن مین کہین ولی کا لفظ بولا گیا ہی کہین امام یعنی امر رسالت و نبوت کو بذریعہ عمل کی جاری کرنا اور قائم رکہنا۔ تیسری خلافت کو جو تابع اسی امامت اور ولایت کے ہے یعنی امامت اور ولایت چل نہین سکتی جبتک کے سیاست مدن ہاتھ مین نہو۔ نتائج واقعات اور اونکی حقیقت کو جو سمجھی دیکہا یا ہے۔ اس سی قابل یقین کی ظاہر ہوتا ہی کہ جو تین امر پیغمبر مین تہہ منجملہ ان تینون امرونکے امر ولایت و امامت کو پیغمبر نے علی مرتضی کی حوالہ کر دیا تہا۔ اوسیوقت جب کہ شروع دعوت اسلام پیغمبر خدا نے کی تہی اور علی کو اپنا وزیر اور وصی اور خلیفہ مقرر کیا تہا۔ اور اسی منصب کی حیثیت سی عہد پیغمبر مین پیش

پیش پیغمبرؐ علی مرتضی عمل کرتے چلے آئے اور جس کو پیغمبر بحیثیت اسقدر پسند و قبول فرماتے رہے۔

وقت وفات پیغمبرؐ امر رسالت اور نبوت بیشک ختم ہوگیا لیکن امر امامت اور ولایت یعنی جاری اور قائم رکہنا امور تبلیغی رسالت کا باقی رہا۔ جس سے کوئی انکار نہین کرسکتا ہے جو کوئی انکار کا ارادہ رکہتا ہو اُسکو اس امر کا اقرار کرنا پڑیگا کہ دین اور شریعت پیغمبریؐ کے لئے بعد پیغمبرؐ کے کوئی مکلف نہین ہے۔ اور جسقدر کہ اُسوقت مین بہی مسلمان تہے اونکو بہی یہ اختیار حاصل ہوگیا ہے کہ جس دین اور شریعت کو چاہین اختیار کرین یا جو دین و شریعت چاہین ایجاد کرین یا ہر شخص اپنی مرضی اور خواہش سے جو چاہے وہ کرے۔

وفات رسولؐ سے جب اجرا امور تبلیغی رسالت اور اُسکا قائم رکہنا موقوف نہین ہوا۔ تو کیا وجہ ہے کہ پیغمبرؐ نے جسکو اس کام کیلئے مقرر کیا تہا اور اپنی تمام زندگی مین اول سے آخر تک جس کسی شخص سے وہ کام لیتے رہے اور کسیوقت وقت اخیر تک اُس کام سے اسکو منع نہین کیا۔ بعد وفات پیغمبرؐ اُسی شخص سے وہ کام نہ لیا جاوے اور پیغمبرؐ نے مستمر طور پر جسکو اُس کام کیلئے قبول کیا تہا اسکو قبول نکیا جاوے اور اسکی اس کام مین مدد کیجاوے اور مدد کیا تہی

جگہ دوسری کو خلیفہ قبول کرنا اور امر خلافت پر بجای اُسکی کسی دوسری کو قرار دینا کہ امر امامت و ولایت اُس اصلی امام اور ولی کا کہ جو عہد پیغمبر سے تہا بغیر خلافت کے چل نہین سکتا تہا۔

اسی تقریر سے مجکو یقین ہے کہ مصنف اور اُن کے ہم خیال اس امر کو سمجہہ جائینگے کہ بادشاہ اسلام کسکو کہتے ہین اور کہہ سکتے ہین اور مسلمانون کا بادشاہ کون ہوتا ہے۔؟

بادشاہ اسلام کو خلیفہ رسول بیشک کہہ سکتی ہین۔ لیکن بادشاہ مسلمانون کو خلیفۃ الناس اور خلیفہ فی الارض کہینگے مگر یاد رہے کہ خلفاء فی الناس فی الارض کفار و مشرکین تک ہوئے ہین جنکی خبر قران مین موجود ہے۔ اور غیر مسلمان بہی خلفاء فی الناس و الارض ہوتے ہین۔

اسی موقع پر مین یہ پوچہتا ہون کہ خلفاء بنی امیہ اور بنی عباس کو اصلاح امور انتظامی کیلئے جو مسلمانون نے اپنا بادشاہ مقرر کرلیا تہا یا کرلیا۔ اور وہ مسلمانون کا کام تہا یا کنیا؟ اور وہ بادشاہ اسلام ہے یا کیا؟ اور انکو بادشاہ اسلام ہونیکی وجہہ سے خلیفہ کہتے ہین یا کیا اگر اصلاح امور انتظامی کے لئے مسلمانون نے انکو اپنا بادشاہ مقرر کرلیا تہا اور مسلمانون کا وہ کام تہا

اور اسی وجہ سے وہ پادشاہ اسلام تھے۔ اور خلیفہ کہلاتے تھے تو مذہب اسلام کے لئے نہایت شرمناک امر ہے۔

اسلئے جو افعال اور کردار حصول پادشاہت اور خلافت کے لئے اور اسکی قائم اور برقرار رکھنے کے لئے سرزد ہوسکے اور وہ ناجائز عیش و نشاط مین مصروف رہنے کیوجہ سے علانیہ خلاف شرع جو امور عمل مین لائے۔ وہ مذہب اسلام کے نورانی چہرہ کو نیلا اور سیاہ کرنیوالے ہین۔

درحقیقت اصلاح امور انتظامی کے لئے اپنی خواہشات سے بغیر ہدایت خدا و رسول کے انکو اپنا پادشاہ مقرر کر لینا مسلمانون کا کام تھا۔ اور وہ کسی طرح پادشاہ اسلام اور خلیفہ رسول قرار نہین پاسکتے۔ جن مسلمانون نے کہ اونکو اپنا پادشاہ اور خلیفہ فی الارض مقرر کر لیا تھا درحقیقت وہ بھی اونکو پادشاہ اسلام نہین مانتے تھے۔

پادشاہ اسلام وہی سمجھا جاسکتا ہے کہ جو ٹھیک ٹھیک بموجب شریعت کے عمل کرے اور لوگون پر اُس کا عمل کرکے شریعت

شریعت کو قائم اور برقرار رکھے۔ خلفائے بنی امیہ اور بنی عباس
اپنے آپ کو اپنے اپنے عہدون مین عالم تر دین کا بہی جانتے تھے
اور دوسرون سے مسائل دینی پوچھتے رہتے تھے۔ اور
جن علمانے کہ اُن سلطنتون اور خلافتون مین دخل پا لیا تھا
وہ اونکی خواہشات نفسانی کو فتوی دے کر پورا کرتے تھے
ایسی حالت مین کیا وہ خلفاء یا دشاہ اسلام سمجھے جاسکتے ہین
پادشاہ اسلام وہ سمجھا جاسکتا ہے کہ اپنے عہد مین
عالم تر دین کا او جس سے کوئی خطا سرزد نہوی ہو۔ اور
ایسا پادشاہ اسلام نہین ہو سکتا مگر امام زمانہ اور اسی
اصول پر شیعہ خلفائے ثلثہ کو پادشاہ اسلام اور امام زمانہ قبول
نہین کرتے ہین۔

مصنف عموماً عقاید ضروری اور خصوصاً توحید اور رسالت
حضرت محمدؐ کا ازروی نصوص قرانی اور انکا وجود قران مین
قبول کرلیتے ہین اور مسئلہ امامت کو کہتے ہین کہ "اول سی آخر
تک قران مین پتہ بھی نہین"۔ لیکن یہی فقرہ مسئلہ امامت کے
متعلق مصنف نے اپنے اخبار جلد اول کے نمبر ۲۵ مین لکھا تھا
اور اسی موقع پر ہم نے نہایت تفصیل سی آیات قرانی کو لکھکر

دکہا دیا ہے کہ مسئلہ امامت کا وضاحت کیساتہ قرآن مین موجود ہے اور از روی نصوص قرآنی کے اعتقاد مسئلہ امامت پر ضروری ہے منجملہ اونہین آیات کے ایک آیہ یہہ بہی ہے کہ جسکو ہمنے ابہی ذکر کیا کہ اطاعت خدا اور اطاعت رسول اور اولی الامر کی فرض کی گئی ہے" اور جیسی کہ رسول مفترض الطاعۃ ہے ویسی ہی اولی الامر قرآ مین اسنے بعد رسولؐ کی جسکی اطاعت فرض کی ہے کسی جگہہ اسکو اولی الامر بولا ہی اور کسی جگہہ امام اور کسی جگہہ دوسرے اوصاف سے ۔

ہم نے جسقدر آیات قرآنی بحث مسئلہ امامت مین دکہائی ہین ۔ انمین مسئلہ امامت پر نصوص صریح موجود ہین ۔ اور اکثر اُن آیات کی متعلق احادیث کتب اہل سنت سے آیات کی تفسیر مین پیش کی گئی ہین ۔ جن سے ظاہر ہو جاتا ہے کہ وہ آیات علی مرتضے اور ائمہ اہل بیت کی شان مین ہین ۔ اور جس سے یقین ہو جاتا ہے کہ امام مفترض الطاعۃ از روی احادیث تفسیری اہل سنت کے بہی علیؑ مرتضیٰ اور ائمہ اہلبیت منصوص من اللہ ہین ۔ جسقدر آیات شیعہ پیش کرتے ہین یا اونکی کتب مین اون آیات کا موہ تفسیر کے ذکر ہے ۔ وہ مسئلہ امامت پر نص صریح ہین ۔

جن آیات کی تفسیر میں پیغمبرؐ یا علی مرتضیٰؑ اور ائمہ اہلبیت سے روایت ہوتی ہیں خواہ وہ تفسیر مروی کتب اہل سنت میں ہوں یا کتب شیعہ میں۔ اون سے یہ واضح ہو جاتا ہے کہ وہ دربارہ امامت علیؑ اور ائمہ اہلبیتؑ کے ہیں۔

مگر مصنف اس امر کو اس انداز طبعزاد سے بدنما کر کے دکہاتے ہیں۔ کہ "شیعی بہت سی آیتیں پیش کرتے ہیں جن میں مسئلہ امامت بہ نص صریح مذکور ہے۔ لیکن وہ الفاظ قرآن موجود میں نہیں ملتے۔ شیعی کہتے ہیں کہ ائمہؑ کی زبان پر تھی یا اُس قرآن میں ہونگے۔ جسکو جناب صاحب الامرؑ ہمیں چھپا کر غار میں لے بیٹھے"

شیعہ جن آیات کو مسئلہ امامت کے لئے نص صریح قرار دیتے ہیں۔ وہ آیات قرآن میں بعینہ موجود ہیں۔ البتہ ائمہ اہلبیت علیہم السلام نے اون آیات کی جن الفاظ سے تفسیر کی ہے وہ الفاظ تفسیری قرآن میں موجود نہیں ہیں۔ مگر وہ تفسیر ائمہ اہلبیت علیہم السلام کی وہی تفسیر ہے کہ جو پیغمبرؐ نے اپنی زبان سے بتائی تھی اور علی مرتضیٰؑ نے اپنے ہاتہ سے لکھہ لی تھی اور وہی مصحف تفسیری ائمہ اہلبیتؑ کے پاس چلا آتا تھا۔ اور وہی تفسیر

زبانی پیغمبر کے ائمہ کی زبان پر تھی۔ احادیث سے ایات قرآنی کی تفسیر صرف کتب مذہب شیعہ مین ہی منقول اور مروی نہین ہوئی ہے۔ بلکہ کتب اہل سنت مین بھی پیغمبر سے تفسیر ایات قرانی منقول اور مروی ہوئی ہین۔ چنانچہ مصنف مخاطب نے اپنی تفسیر اکسیر اعظم جلد ثانی صفحہ ۴ پر جہان اس ایت کی تفسیر کی ہے (ما ننسخ من ایۃ او ننسہا) ”نہین بدلتے ہم کسی آیت کو یا (نات بخیر منہا او مثلہا) بھلا دیتے اوسکو تو لاتے ہین بہتر اس سے یا اوسکی برابر“)

وہان پہلی نسخ کے معنی بیان کئے ہین اور یہ ظاہر کیا ہے۔ کہ جو احکام تبدیل ہو جاتے تھے وہ چند روزہ ہوتے تھے اور مدت اسکی علم الہی مین ہوتی تھی۔ اور حکم اسکا اس زمانہ کی واسطے عین مصلحت اور حکمت تھا“ اور ایک قسم نسخ کی یہ بیان کی ہے کہ وہ کسی آیت کا حکم منسوخ ہو مگر وہ ایت قران مین موجود ہے۔ پھر بھلا دینے کے یہ معنی بتاتے ہین کہ ایت دفعتہ سب کی سینون سے محو ہو جاوے اور لکھا ہوا بھی خود بخود مٹ جاوے“ اور ایک روایت لکھی ہے کہ نماز صبح مین ایک شخص انصار میں سے ایک سورہ

نماز تہجد مین جو پہلے سے خوب یاد تہی بہول گیا۔ اور صبح کو سب صحابہ سے کہا کہ ہم بہی اس رات اس سورہ کو بہول گئے ہیے۔ اور رسولؐ نے فرمایا کہ اس شب اسکی تلاوت منسوخ ہوگئی۔ اور مین بہی اوسکو بہول گیا۔ سب ادمیون کے سینوں سے محو ہو گئی اور جسکے پاس لکہی ہوئی تہی وہ حرف بہی مٹ گئے"

اور ایک دوسری روایت لکہی ہے کہ "اکثر ایسا ہوتا تہا کہ رات مین رسول اللہ پر وحی نازل ہوتی تہی۔ اور دن مین اسکو بہول جاتے تھے" (نعوذ باللہ من ذلک کیسے اطمینان ہوسکتا ہے کہ جو کچہ نبیؐ نے بتایا اسمین کچہ بہولا ہوا نہین ہے جب رسولؐ کی یہ عادت ہو کہ رات کو وحی نازل ہو اور صبح کو بہول جائین۔ تو ایسے رسولؐ کی حافظہ پر کیا اعتماد ہوسکتا ہے خدا ایسی روایتون پر صحت اعتقاد سے محفوظ رکہے)

حضرت عمرؓ کا یہ قول بہی نقل کیا ہے کہ "ہم سب مین زیادہ قران جاننے والے ابی بن کعب ہین۔ اور احکام جاننے والے علیؑ ابن ابیطالب۔ مگر ہم ابی بن کعب کا یہ قول نہین مانتے ہین۔ کہ مینے جتنا قران رسول اللہ سے لیا ہے اوسکو نہین چہوڑونگا"

پہر علمای اہل سنت کی رای نسبت نسخ کے یہ ظاہر کی ہے کہ اوسکی تلاوت منسوخ ہوگئی تہا اور ابو مسلم معتزلی کا یہ مذہب نقل کیا ہے کہ جو الفاظ اب منسوخ التلاوت سمجھی جاتی ہین یہ درحقیقت بطور تفسیر کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیان کئے تہے۔ جسکو بعض صحابہ نے غلطی سے قران سمجھ لیا تہا۔ اسکے بعد مصنف اپنی طرف سے یہ ظاہر کرتے ہین کہ اس زمانہ مین بعض[۱] شخصون نے مخالفین کی خوف سے اسی قول کو اختیار کیا ہے ہمارے نزدیک محدثین اور قدماء اہل سنت کا مذہب چہوڑکر ایک معتزلی کے قول کا اختیار کرنا نہایت عجیب ہے ان سب مخالفتون کے سواء ایک بہت بڑی خرابی اس قول مین یہ ہے کہ صحابہ کی طرف غلط فہمی کی نسبت کیجاتی ہے حالانکہ قران ہم تک انہین کیواسطہ سے پہونچا ہے۔ اور اوسکی ثبوت کا مدار بالکل انہین پر ہے۔ اور صحابہ کا اس باب مین جو مذہب ہے وہ بخاری کی ان روایتون سے ظاہر ہوگیا جن کو ہم ابہی نقل کر چکے ہین بلکہ بعض روایات سے یہ بات ثابت ہے کہ بعض الفاظ جو بطور تفسیر کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمائے

[۱] سرسید احمد خان کیطرف اشارہ ہے۔

تھے اونکو بھی صحابہ قران مین لکھہ لیتے تھے ۔ مگر قران کے الفاظ سے اون کو جدا سمجھتے تھے ۔ تفصیل اسکی اتقان مین مذکور ہے

ہمکو نسخ ایت کی اس موقع پر بحث کرنیکی حاجت نتھی لیکن الفاظ تفسیری کو ایات منسوخ التلاوہ کہا جاتا ہے ۔ اسلئے ضرور ہے کہ ہم نسخ کی حقیقت ظاہر کرین کہ وہ کس چیز سے مراد ہے ۔ مصنف مخاطب نے اور اُن کے ہمداستان علمائے اہلسنت نے جو کچہ اسکی مراد اور مقصود لیا ہے وہ ہم ابہی مختصر لکھہ آئے ہین ۔

مگر سر سید احمد خان اپنی تفسیر جلد اول صفحہ ۱۶۲ پر اسی آیت کے تحت مین یہ لکہتے ہین کہ اس ایت کی تفسیر مین ہماری بیان کے مفسرون نے نہایت لچر بحثیان کی ہین ۔ اور مذہب اسلام کو بلکہ خدا کو بدنام کیا ہے ۔ اور قران مجید کو ایک شاعر کی بیاض بنا دیا ہے ۔

اس آیت سے پہلی آیت مین خدا تعالی نے فرمایا ہے ۔ کہ اہل کتاب اس بات کو دوست نہین رکہتے کہ خدا کی طرف سے تمپر کچہ بہلائی اوترے اور بہلائی سے علانیہ مراد قران اور احکام شریعت ہین ۔ اہل کتاب جو اس بات کو دوست نہین رکھتے

له دیکھو تفسیر اکسیر اعظم جلد ثانی صہ ۸۸

سے تہے اسکی صاف صاف دو وجہین تہین - اول یہ کہ تمام انبیاء بنی اسرائیل مین گذرے تہے اور انکو پسند نہین تہا کہ بنی اسماعیل مین جنکو وہ بالطبع حقیر ہی سمجہتے تہے کوی نبی پیدا ہو - اُسکی نسبت خدا نے فرمایا - کہ اللہ مخصوص کرتا ہی اپنی رحمت سے جسکو چاہتا ہے - دوسری وجہ یہ تہی کہ احکام شریعت محمدیؐ کے موسوی شریعت کے احکام سے کسیقدر مختلف تہی - اور یہودی اپنی شریعت کی نسبت سمجہتے تہے کہ وہ دائمی ہے اور کبہی کوی حکم اُسکا تبدیل نہین ہونیکا - اُسکی نسبت خدا تعالے نے فرمایا - کہ جو آیت ہم منسوخ کرتے ہین یا بہلا دیتے ہین - تو اُسکی جگہہ اوسی کی مانند یا اُس سے بہتر آیت دیتے ہین "

اسکے بعد سرسید یہ نتیجہ نکالتے ہین کہ اُس مقام مین آیت کے لفظ سے قران کی آیت مراد نہین ہے بلکہ موسوی شریعت کے احکام کہ جو شرع محمدؐ مین تبدیل ہوگئے ہین - یا جن احکام شریعت موسوی کو یہودیون نے بہلا دیا تہا وہ مراد ہین -- ..

وہ نفرت کی نگاہ سے دیکہتے ہین اپنے یہان کے اون مفسرین کو جنہون نے اس آیت مین لفظ آیت کو قران کی

آیتون پر محمول کیا ہے۔ اور یہ سمجھا ہی کہ قران کی ایک ایت سے دوسری آیت منسوخ ہوجاتی ہے" اور ننسہا کے لفظ سے یہ قرار دیا ہی کہ پیغمبر خدا بعض ایتوں کو بھول بھی گئے تھے۔ اسکے خلاف وہ فرماتے ہین کہ ان دو لفظون مین ننسخہا اور ننسہا کی بیان پر جھوٹی اور مصنوعی روایتون کے بیان کرنیسے اپنی تفسیرون کے ورق کے ورق سیاہ کر دئے ہین جن مین ایک روایت بھی صحیح نہین ہے"

مفسرین علماء اہل سنت نے جو ایات قران کی چار قسمین قرار دی ہین ثابت التلاوۃ والحکم۔ منسوخ الحکم وثابت التلاوۃ۔ منسوخ التلاوۃ وثابت الحکم۔ منسوخ التلاوۃ والحکم۔ سر سید اس تقسیم کو انہین جھوٹی روایتون کی بنا پر ظاہر کر کے کہتے ہین کہ ہم ان باتون پر اعتقاد نہین رکھتے اور یقین جانتے ہین کہ جو کچھ خدا کی طرف سے اترا وہ بلا کم و کاست موجودہ قران مین جو در حقیقت انحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ حیات مین تحریر ہوچکا تھا موجود ہے اور کوئی حرف بھی اُس سے خارج نہین ہے۔ اور نہ کوئی قران مجید کی آیت منسوخ ہے۔ بلکہ احکام ادیان سابقہ کی نسبت بھی لفظ نسخ کا مجازی معنی مین مستعمل ہوا ہے نہ حقیقی معنی مین"

پھر سرسید ابومسلم کی نسبت لکھتے ہین کہ "وہ خلاف جمہور مفسرین کے ہماری رای سی متفق ہے – اوسکا بھی یہی عقیدہ ہے کہ قرآن مین نسخ واقع نہین ہوا اور آیات منسوخہ سے مراد وہ شریعتین ہین جو کتب متقدمہ مین تھین" اور تفسیر کبیر سے یہ بھی نقل کیا گیا ہے کہ "یہ کہا جا سکتا ہے کہ آیت کا لفظ قرآن کی ایتون سی مخصوص نہین مانا جا سکتا ہے بلکہ وہ عام ہے اور ہر دلیل پر بولا جا سکتا ہے" اور امام فخر رازی سنے یہ بات تسلیم کر لی ہے کہ "قرآن مجید مین منسوخ آیتین ہونے پر اس آیت سے استدلال کرنا ٹھیک نہین ہے بلکہ اس آیت سے یہ نکلتا ہے کہ جب کوئی ایت منسوخ ہو تو اوسکے بدلے دوسری آیت جو اس سی اچھی ہو لانی واجب ہے" اور نسخ کے ثبوت مین وہ ان ایات کو لاتے ہین

"واذا بدلنا ایۃ مکان ایۃ واللہ اعلم بما ینزل قالوا انما انت مفتر بل اکثرھم لا یعلمون"

ترجمہ اور جسوقت بدلتے ہین ہم ایت مکان ایت کی – اور اللہ جانتا ہے جو اوتارتا ہے تو کہتے ہین کہ اسکے سوا کچھ نہین کہ تو بہتان باندہنے والا ہے بلکہ انمین کی بہت سی نہین جانتے"

"ویمحوا اللہ ما یشاء و یثبت وعندہ ام الکتاب" | ترجمہ "وہ محو کرتا ہی اللہ جو کچہہ کہ چاہتا ہی اور ثابت رکہتا ہی اور اُس کے پاس ام الکتاب ہی"

مگر سر سید ان آیتون سے بہی منسوخ ہونے آیتون کا استدلال قبول نہین کرتے ہین اور یہ کہتے ہین کہ "وہ فقہاے اسلام نے نہایت غلط قیاس اور بیجا استدلال سے اور صرف اپنے دل کے پیدا کیے ہوے خیالات سے قرآن کی آیتون کا اس طرح منسوخ ہونا قرار دیا ہی جو خدا کی شان اور قرآن کے ادب کے بالکل برخلاف ہی اور ہرگز مذہب اسلام کا وہ مسئلہ نہین ہی اور نہ اُن فقہا کے استنباط کے لیے کوئی دلیل ہی"

پہر سر سید نے نسخ کے معنی لغوی اور اصطلاح شرعی جو علماے اہل سنت نے قرار دیے ہین اُس کو ظاہر کرکے یہ نتیجہ بہی نکالا ہی کہ "وہ اس سے یہ بہی لازم نہین آتا کہ اگر خدا نے ہم کو کسی ایک کام کرنے کا ایک دفعہ حکم دیا اور پہر اُس کام کے مانند دوسرا کام کرنے کو منع کیا تو یہ حکم اُس کا ناسخ ہوگا کیونکہ اگر یہ منع نہوتا تب بہی وہ حکم ثابت نہ تہا"

علماے اہل سنت نے جو تعریف ناسخ اور منسوخ کی بیان

کی ہو اُس کی نسبت سرسید یہ ظاہر کرتے ہین کہ وہ منصوص نہین ہی۔ یعنی ظاہر ہی کہ یہ تعریف ناسخ اور منسوخ کی نہ خدا نے بتائی نہ رسول نے بلکہ علما نے خود اپنے قیاس اور خیال اور استنباط سے قائم کی ہی۔ اور کسی مسلمان پر واجب نہین ہی کہ خواہ مخواہ اس تعریف کو تسلیم کرے ؎

اور اپنی طرف سے یہ قرار دیتے ہین کہ وہ جس وقت نسخ کو شرع سے متعلق کیا جاے گا تو اُسوقت حیثیت کو اُسکا جزو قرار دینا واجب اور لازم تھا کیونکہ جس قدر احکام شرعی ہین وہ سب کسی نہ کسی حیثیت پر مبنی ہین۔ پس اگر باوجود بقا اُس حیثیت کے جس پر وہ حکم صادر ہوا تھا دوسرا حکم برخلاف پہلے حکم کے صادر کیا جاے۔ تو کہا جائیگا کہ دوسرا حکم ناسخ ہی اور پہلا حکم منسوخ۔ اور اگر وہ حیثیت جس کی بنا پر پہلا حکم صادر ہوا تھا موجود نہ رہے تو دوسرا حکم پہلے حکم کا حقیقۃً ناسخ نہین ہی گو مجازاً ایک کا دوسرے کو ناسخ کہین

ذات باری کے تنزہ اور اُس کے تقدس اور اُس کے علم و دانش مین نقصان اُسی وقت لازم آتا ہی جبکہ ایک حیثیت کے لحاظ سے کوئی حکم دیا ہو اور پھر باوجود موجود ہوتے اُسی حالت

اور حیثیت کے دوسرا حکم اس سے مخالف دیا ہو لیکن اگر حالت اور حیثیت مختلف ہو گئی ہے تو دوسرا حکم دینا اس کے تقدس کو کچھ نقصان نہیں پہونچاتا بلکہ نہ دینا اوس کے تقدس اور علم و دانش کو نقصان پہونچاتا ہے۔

پس ہم قبول کرتے ہین کہ ایسے احکام بھی موجود ہین جو شرائع سابق مین ماموربہ تھے اور شرائع مابعد مین ماموربہ نہین رہے یا بالفرض ہم تسلیم کر لین کہ خود مذہب اسلام ہی مین اول کوئی حکم ماموربہ تھا اور پھر بعد کو ماموربہ نہین رہا۔ اور یہ بھی ثابت ہو گیا کہ حیثیت اور حالت متحد نہین رہی تھی تو ہم ایک کو دوسرے کا ناسخ نہین قرار دینے کے اور ہم کیا کوئی ذی عقل بھی ہندو مسلمان یہود عیسائی دہریہ اُن مین سے کسی کو ناسخ و منسوخ نہین کہنے کا۔ یہ دوسری بات ہے کہ ہم مجازاً یا بطور ایک اصطلاح کے اُنکو ناسخ اور منسوخ کہنے لگین۔

اخیر مین سرسید نے اس امر پر بحث کر کے کہ قول و فعل آنحضرت کا حکم قرآنی کا ناسخ ہے یا نہین اور اُسمین علما کا مختلف قول ہونا بیان کر کے یہ فرمایا ہے جبکہ ہم قرآن سے قرآن کا حقیقتہً منسوخ ہونا نہین تسلیم کرتے تو حدیث سے اُسکا حقیقتہً منسوخ ہونا کیونکر تسلیم کر سکتے ہین ہان احادیث صحیحہ کو جنکا درایتہً صحیح ہونا ثابت ہو گیا ہو مفسر قرآن

سمجھتے ہین""

بعد بحث نسخ کے سرسید نے جو آخری نتیجہ نکالا ہی وہی شیعون کی طرف سے بھی بیان کیا گیا ہی کہ وہ جو مراد اور معنی آیات قرآنی کے بہ تعلیم پیغمبر علی مرتضیٰ کو معلوم ہوئے اور جس کو پیغمبر نے بتایا اور علی مرتضیٰ نے اپنے ہاتھ سے لکھا اور جس کو مصحف مرتبہ علیؑ یا کتاب علیؑ کہا گیا ہی اور اُسی کے بموجب دیگر ائمہ اہلبیت ارشاد فرماتے رہے اور اُسکی صحت اور صداقت پر شیعون کو اعتماد کلی ہی""

وہ احادیث پیغمبر اور علی مرتضیٰ اور دیگر ائمہ اہلبیت درحقیقت تفسیر آیات قرآن کی ہین جن کو مین تفسیر پیغمبری کہتا ہون اور جس سے مسئلہ امامت بنص صریح ثابت قرار پاتا ہی گو وہ الفاظ تفسیری قرآن موجودہ مین نہون ۔۔

سرسید نے جس حیثیت سے کہ بحث آیات قرآنی کے ناسخ اور منسوخ ہونے کی کی ہی وہ اپنی وضع مین بیشک عمدگی رکھتی ہی لیکن اُنہون نے ناقابل التسلیم علماء اہل سنت کی تعریف ناسخ اور منسوخ کو قرار دیا ہی بوجہ غیر منصوص ہونے اُس کے کہ وہ نہ خدا نے بتائی ہی نہ رسول نے ۔

اور ایک امام اہلبیت نے بھی اشارہ فرمایا ہی کہ ایک آیت

قرآن کی تفسیر دوسری آیت قرآن سے ہونا چاہیے اور اکثر ائمۂ
اہلبیت کا یہی عمل رہا ہے کہ ایک آیت قرآن کی تفسیر دوسری
آیت قرآن سے فرمائی ہے۔

اس لیے مین سورۂ حج سے ایک آیت دکھاتا ہون
کہ وہ کیا چیز ہوتی ہے جس کو خدا منسوخ کرکے اپنی آیات کو
محکم کرتا ہے اور جس چیز کو خدا منسوخ کرتا ہے وہ کسکی طرف سے ہوتی
ہے۔

اور یہ وہ آیت ہے کہ جس کو جناب علی مرتضے نے تلاوت
فرماکر نسخ کی مراد بتائی ہے۔

آیت

| | |
|---|---|
| ومآ ارسلنا من قبلك من رسول ولا نبي الا اذا تمنى القى الشيطان في امنيته فينسخ الله ما يلقي الشيطان ثم يحكم الله آياته والله عليم حكيم ليجعل ما يلقي الشيطان فتنة | ترجمہ اور نہین بھیجا ہم نے پہلے تجھ سے کوئی رسول اور نہ نبی مگر جس وقت کہ آرزو کرتا تھا وہ۔ ڈال دیتا تھا شیطان بیچ آرزو اُس کی کے پس منسوخ (دور) کرتا ہے اللہ اُس |

للذین فی قلوبھم مرض و القاسیۃ قلوبھم وان الظالمین لفی شقاق بعید"

چیز کو کہ ڈال دیتا ہے شیطان پھر محکم کرتا ہے اللہ آیات اپنی کو اور اللہ جاننے والا ہے اور حکمت والا ہے

تاکہ کردے خدا اُس چیز کو کہ ڈالتا ہے شیطان آزمائش واسطے اُن لوگوں کے کہ جن کے دلوں میں بیماری ہے (کفر و نفاق) اور سخت ہونے والے ہیں دل اُن کے اور تحقیق کہ ظلم کرنے والے البتہ بیچ خلاف و نزاع دور کے ہیں" (یعنی بسبب انکار و عناد کے حق سے دور ہیں)

اس آیت سے ظاہر ہے کہ ہر رسول اور نبی کے لیے یہ ہوتا ہے کہ نبی کی آرزو میں شیطان نزاع اور مخالفت ڈال دیتا ہے اور خدا شیطان کی ڈالی ہوئی چیز کو منسوخ کردیتا ہے اور اپنی نشانیوں کو محکم کرتا ہے مگر شیطان جو کچھ ڈالتا ہے اُس سے کفار اور منافقین کی آزمائش ہوجاتی ہے۔

تفسیر صافی مطبوعہ طہران صفحہ ۱۰ میں ایک طویل لانی

حدیث جناب علی مرتضی صلوات اللہ وسلامہ علیہ سے منقول ہے بمقابلہ ایک زندیق کے جس نے چند اعتراض خدا اور حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور قرآن مجید و فرقان حمید پر کیے تھے۔ جناب علی مرتضی صلوات اللہ وسلامہ علیہ نے اُس کے جواب مین چند آیات قرآنی کے مراد اور معنے بیان فرمائے ہین۔

منجملہ اُن کے اس آیت کے تفسیر اس طرح فرمائی ہے کہ "خداوند عالم نے اپنے نبی سے اُس چیز کا کہ جو اُس کا دشمن اُس کی کتاب مین بعد اُس کے حادث کرے گا ذکر فرما دیا۔ اسپنے اس قول مین

آیت

"وما ارسلنا من قبلک من رسول الآیۃ" | یعنی کوئی نبی ایسا نہین ہے کہ جس نے آرزو کی ہو جدائی کی اُس حالت

سے کہ جس کا معاینہ کرتا ہے وہ اپنی قوم کے نفاق اور نافرمانی سے۔ اور چاہتا ہو منتقل ہو جانا اُن سے طرف

ذارا قامت کے مگر یہ کہ شیطان کہ جو اُن کی عداوت سے
پیش آتا ہے نزدیک فقدان اُسی نبی کے۔ ڈالدیتا ہے
اُس کتاب مین جس کو اُس کے پروردگار نے اُس پر
نازل کیا ہی (قدح اور طعن اُسی نبی پر) پس خدا اُس
کو قلوب مومنین سے نسخ کردیتا ہے۔ اور اُس کو کوئی
قبول نہین کرتا ہے اور نہ التفات کرتا ہے سوائے
قلوب منافقین اور جاہلین کے اور خدا اپنی آیات کو
محکم کرتا ہے اس طرح کہ اپنے اولیاء کو ضلال اور ظلم
اور متابعت اہل کفر و طغیان سے محفوظ رکھتا ہے
وہ اہل کفر کہ جن کے لیے خدا نے یہ بھی پسند نہین
کیا کہ وہ مثل چوپاؤن کے ہون بلکہ فرمایا کہ وہ
چوپاؤن سے بھی زیادہ تر گمراہ ہین۔"
اس آیۂ وافی ہدایہ کے مضمون فیض مشحون
اور تفسیر شریف کو جب امر امامت سے بنظر احادیث
شفیع روز جزا سالار انبیا خاتم النبیین سید المرسلین
جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
اور واقعات کے منطبق کیا جاتا ہی تو صاف ظاہر ہوجاتا ہی کہ

پیغمبر کی کیا تھی اور اس مین شیطان نے کیا ڈالدیا۔ اور خدا نے اوس کو قلوب مومنین سے کیسے مٹا دیا۔ اور دل کی بیماری والونکا اور قاسیۃ القلوب اور ظالم اور شقاق بعید والون کی کیسی کیسی آزمایش ہوئی۔

مین افسوس کیساتہ علمای اہل سنت سے اس آیت کی تفسیر جو بیان کیا ہے اوس کی ظاہر کرنے سے باز نہین رہ سکتا۔ وہ روایت کرتے ہین کہ رسول اللہ نماز مین تھے۔ اور پڑہا اونہون نے سورۃ النجم مسجد حرام مین۔ اور قریش سنتے تھے قرات اونکی۔ پس جبکہ پہونچے آنحضرت صلعم اس آیت پر۔

(أفرأيتم اللات والعزى ومنات الثالثة الأخرى) "آیا پس دیکھا تمنے لات وعزی کو اور منات تیسری آخری کو"

تو جاری کیا شیطان نے اوپر زبان آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے۔

فإنما الغرانيق العلى وإن شفاعتهن لترتجى "تحقیق کہ وہ خوبصورت تارے ہین اور تحقیق کہ شفاعت اونکی ہر آئینہ امید کیجاتی ہے"۔ پس خوش ہوئے قریش اور سجدہ کیا اُنہون نے اور تہا قوم مین ولید بن مغیرہ بہت بڈہا۔ اوسنے ایک مٹھی

سنگریزہ اٹھا کر اسی پر سجدہ کیا۔ اور قریش سے کہا کہ محمدؐ نے شفاعت لات اور عزی کا اقرار کیا۔ پس نازل ہوئی جبرئیل اور کہا کہ پڑہا تم نے جو کچھ کہ نہیں نازل کیا ہے تم پر۔ اور نازل ہوئی یہ ہی آیت۔ اور یہ بھی کہتے ہیں کہ پیغمبرؐ کو آرزو ان مشرکین کے ایمان کی بہت تھی۔ اور اپنے جی میں آرزو کرتے رہتے۔ کہ کیا اچھا ہوتا کہ خدا تعالے کوئی ایسی آیت نازل کرتا کہ ان کی خاطر کے موافق ہوتی سب سورۃ النجم نازل ہوئی۔ اور رسول خدا نے آیت افرائیتم اللات کو تلاوت کیا۔ تو شیطان نے موافق آرزو رسولؐ کے حضرت کی زبان پر مدح بتوں کی جاری کردی اور یہ آیت عتاب کے بعد نازل ہوئی۔

ان روایات میں جو پیغمبرؐ کی زبان پر اور پیغمبرؐ کی آرزو کے موافق جو شیطان کا مدح بتوں کی ڈالدینا بیان ہوا ہے وہ نہایت قابل شرم کے ہے جس کو ایک سچے مسلمان کا دل ہرگز قبول نہیں کرسکتا ورنہ پیغمبر پر شیطان کا غالب آنا۔ اور خلاف توحید بتوں کی ستائیش زبان پیغمبرؐ سے کرانا۔ ایک امر نہایت مذموم پیغمبرؐ کی طرف منسوب کرنا ہے۔ ایسی حالت اگر پیغمبرؐ کی قبول کی جاسے تو پیغمبرؐ کی کس بات پر اعتماد اور بھروسہ

ہو سکتا ہے ۔ نہایت قابل تعجب کے یہ ہے کہ جس سورہ
کے شروع میں خدا ایک ستارہ کی قسم سے ہوتی کہ وہ نیچے کو
اترے یہ فرماتا ہو کہ نہیں گمراہ ہوا ہے صاحب تمہارا اور نہ
بہکا ہے ۔ اور نہیں بولتا ہے خواہش نفس سے وہ
مگر وحی کہ بھیجی جاتی ہے "

اسی سورہ کی تلاوت میں روایات کتب اہل سنت سے وہ نسبت
ناروا پیغمبرؐ کی طرف عاید ہو ۔ لیکن مخالف علیؑ مرتضیٰ مجبور تھے
کہ ایسی سورہ کی تلاوت کے وقت پیغمبر پر وہ تہمت
لگائیں ۔ اس سورہ کی شان نزول میں ابن عباس سے
روایت کی ہے کہ ہم نے نماز عشا ایکمرتبہ رسولخداؐ کے ہمراہ
پڑھی جب حضرت صلعم نے سلام آخری پھیرا تو ہماری طرف ہو نہ
کرکے فرمایا کہ قریب ہے کہ وقت طلوع فجر کے ستارہ گرے ۔ اور
تم میں سے ایک شخص کے گھر میں وہ ستارہ گریگا ۔ اور جس
شخص کے گھر میں وہ ستارہ گریگا ۔ پس وہ شخص وصی میرا ہے
اور خلیفہ میرا ہے اور امام ہے بعد میرے پس جسوقت کہ
صبح قریب ہوئی تو ہر ایک شخص ہم میں سے اپنے گھر میں ستارہ کے
گرنیکا منتظر ہو کر بیٹھ گیا اور ہر ایک کو آرزو یہ تھی کہ میرے

گھر میں یہ ستارہ گرے تو سب سے زیادہ طمع اس امر کی
میرے چچا عباس کو تھی پس جسوقت کہ صبح ہوئی تو آسمان سے ستارہ
ٹوٹ کر گرا اور اپنے اجالے سے علی کے گھر میں گرا۔ رسولخدا صلعم نے علی
سے فرمایا کہ قسم ہے اس شخص کی جسنے مجھکو پیغمبر کرکے
بھیجا البتہ تحقیق واجب ہوئی ہے واسطے تیرے وصیت
اور خلافت اور امامت بعد میرے۔ پس منافقوں نے جبکہ
یہ سنا تو کہا کہ محمد گمراہ ہوگیا ہے علی کی محبت میں اور نہیں کہتا ہے
اسکی شان میں مگر اپنی خواہش سے۔ اور اللہ نے یہ آیت نازل کی
اور اسی روایت کے قریب قریب ابن مغازلی شافعی نے
کتاب مناقب میں ابن عباس سے روایت کی ہے کہ فرمایا۔ ابن
عباس رضی اللہ عنہ نے کہ میں رسولخدا صلعم کی خدمت میں
حاضر تھا۔ اور بنی ہاشم سے بہت بیٹھے تھے کہ ناگاہ ایک ستارہ
آسمان سے زمین کیطرف آیا۔ اور رسول خدا صلعم نے فرمایا کہ
جس کے گھر میں یہ ستارہ گرے وہ وصی اور جانشین میرا ہے
اور بعد اس کے دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ وہ ستارہ علی ابن ابیطالب
کے گھر میں گرا ہے۔ لوگوں نے کہا کہ محمد علی کی محبت میں گمراہ
ہوگیا ہے تب خداتعالی نے یہ آیت نازل کی

ان روایات پر حکیمانہ طور سے بھی غور کرنیکے بعد یہ نتیجہ ضرور نکلے گا کہ ان آیات کی منشاء میں علی مرتضیٰ کی امامت کی نشان ہے مخالفان علی مرتضیٰ کو ضرور تہا کہ وہ ایسی آیات کی نسبت پر ایسی ایک ایجاد کریں۔ کہ جس سے پیغمبرؐ کی زبان پر تسلط شیطان قائم ہو جاوے لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

اسی قسم کی جرح اور قدح اُس بیان کو جو پیغمبرؐ کی نسبت کیا ہے اور اُن روایات کتب اہل سنت کو جن پر وہ بیان مبنی ہے باطل اور وضعی قرار دیتی ہے۔ لیکن گو وہ نسبت جو پیغمبرؐ کیطرف ظاہر کی گئی ہے باطل قرار پاوے تا ہم اس بیان اور روایات سے یہ نتیجہ ضرور نکلتا ہے کہ شیطان جو کچہ تلاوت او ر ارزو میں ڈالدیتا ہے خدا اُسی کو نسخ کرتا ہے بنظر اُس تفسیر کے کہ جو علی مرتضیٰ نے اُس ایت کی بابتہ فرمائی ہے۔ اون روایا کتب اہل سنت اور بیان انکی علماء کی تصحیح یوں ہو سکتی ہے کہ جو قت پیغمبرؐ نے یہ آیت تلاوت فرمائی۔ ایت افرایتم اللات والعزی ومنات الثالثۃ الاخریٰ ترجمہ ایا پس دیکہتے ہو تم لات اور عزی کو اور منات تیسری پچہلی کو اُسوقت اُن لوگوں کے دلمو منین کہ جو جدید ایمان لائے ہوئے تہے اور کفر تازہ چہوڑ کے اسلام میں آئے تہے شیطان نے یہ ڈال دیا تہ

فانہا الغرانیق العلیٰ ؎ تحقیق کہ وہ خوبصورت بت ہیں

وان شفاعتھن لترتجیٰ ؎ اور تحقیق شفاعت انکی البتہ امید کیجاتی ہے

جس کو خدا نے منسوخ کر دیا۔ اور یہ آیت نازل فرمائی کہ نسخ (دور) کرتا ہے خدا اُس چیز کو کہ ڈال دیتا ہے اسکو شیطان۔ پھر محکم کرتا ہے خدا آیات اپنی کو۔ جس کو ہم نے اسباب کو ظاہر کرنے کیلیے دکہایا ہے کہ خدا کس چیز کو نسخ کرتا ہے۔ افسوس ہے کہ راویان اور علمای اہلسنت نے بجائے صحابہ کے دلون کی القاء شیطانی کیلیے زبان رسول اللہ کی۔ مگر یہ امر ظاہر ہو گیا کہ نسخ امر شیطانی کا کیا جاتا ہے۔

آیت اول الذکر مین جیسے معنی نسخ کے ہین۔ ویسے معنی نسیان کے ہین۔ جس چیز ڈالی ہوئی شیطان کو خدا جہان سی دور کر دیتا ہے۔ اُسی چیز کو خدا وہان سی بھلا دیتا ہے۔ اور جسکا نتیجہ یہی کہ پیغمبر نے جو تفسیر آیات قرآنی کی جس معنی مین فرمائی ہے اس معنی مین اسکا قائم اور برقرار رہنا اور اُس معنی مین اسکو قبول کرنا لازم ہے۔ اور جو معنی اُسکے کہ شیطان نے لوگون کے دلون مین ڈالے ہین۔ اوسکو دور کرنا۔ اور اسکو بھول جانا چاہئے۔ ورنہ اُن او منافقون کے لوگون مین شامل رہنا ہوگا جن کی اوصاف اخیر آیت مرقوم

خدا نے خود فرمائی ہیں - بجز عالی مصنف مخاطب نے اس امر کو قبول کیا ہے کہ بعض الفاظ کو جو بطور تفسیر کے رسول اللہ ارشاد فرماتے تھے - اوسکو بھی صحابہ قرآن مین لکھ لیتے تھے لیکن یہ بیان مصنف کا کہ صحابہ قرآن کے الفاظ سے انکو جدا سمجھتے تھے صحیح نہین ہے اور ایسا کوئی امر اتقان مین مذکور نہین ہوا بلکہ حضرت عمر کا ایک ایت کی نسبت یہ بیان ہے کہ مین نہین جانتا کہ وہ قرأت قرآن ہی یا تفسیر ہے اتقان مین جو روایتین اسکی نسبت مذکور ہوئی ہین اور اُن پر جو بحث کی گئی ہے اسکا یہ نتیجہ مفہوم ہوتا ہے کہ جو الفاظ زایدات قرانی مین پڑہے جاتے تہے اسکو اصل قرآن مین شامل نہ کہنے سے یہ سمجھا گیا ہے کہ وہ الفاظ تفسیری تہے لیکن اُسی موقع پر اون الفاظ زاید کی نسبت انہین روایات اور اسی بحث سے یہ نتیجہ بھی بخوبی نکل سکتا ہے کہ گو وہ الفاظ تفسیری مگر ایسے تفسیری تہے جنکو پیغمبر نے بیان فرمایا تہا اور جن صحابہ نے اون الفاظ زاید کو اپنے قرآن مین لکھ لیا تہا وہ انکو مثل قرآن یا حکم قرآن مانتے تھے - یہان تک کہ ابن مسعود نے اپنا مرنا گوارا کیا لیکن اپنا قرآن جسمین وہ الفاظ زاید تفسیری لکھے ہوئے تھے ضائع کرنے کیلئے نہ دیا -

نہ پہونچا تک خیال کرتا ہوں کہ اس نتیجہ سے کوئی اختلاف نہ کر سکیگا
البتہ جو الفاظ یا عبارتیں جو الفاظ تفسیری آیات کو کتب شیعہ و سنی میں مروی
اور منقول ہیں ۔ وہ قرآن موجودہ میں نہیں مل سکتے ۔ مگر اصل
متن قرآن کی شرح موجودہ میں نہیں ہو سکتی ۔ البتہ شرح حامل المتن
ہوتی ہے ۔ ہم کہہ چکے ہیں جلد اول رسالہ ہشتی میں کتب
فریقین سے کہ کسی کے بیان کوئی امر تفصیل سے ہے اور کسی
کے بیان کوئی امر اجمال سے ۔ مگر قائل یقین کے نتیجہ
نکلتا ہے کہ کوئی آیت قرآنی ایسی نہ تھی کہ جسکو علی مرتضی نجانتے
ہوں کہ وہ کسوقت اور کس جگہ نازل ہوئی اور کیا ارشاد اور
مقصود معین ہے ۔ اور اسکی تعلیم پیغمبر نے علی مرتضی کو دی ۔ اور
علی مرتضی نے اپنے ہاتھ سے اوسکو لکھا ۔ اور بعد دفن پیغمبر
سب سے اول انکا کام یہ تھا وہ یہی تھا کہ قرآن کو بترتیب نزول
جمع کریں معہ ان تعلیمات پیغمبر کے جو اونکو ہمیشہ ہوتی رہیں ۔ اور جیسا
کہ قرآن کو اونھوں نے زبان پیغمبر سے سنا ۔ ویسی ہی اوسکی
ہر آیت کی تفسیر اور اسکا منشا اور مقصود زبان پیغمبر سے کلیتہ
علی مرتضی نے اور کچھ دیگر صحابہ نے جسوقت کہ پیغمبر کو کسی نے
کچھ پوچھا ۔ علی مرتضی نے کل اور ابن مسعود اور ابن ابی کعب نے

تھا جس نے اپنے علم کی اس سے اپنے قرآن میں لکھ لیا تھا۔
لیکن قرآن موجودہ سے جس قدر کہ زائد تھا وہ درحقیقت
تفسیر تھی۔ لیکن وہ تفسیر ایسی تھی کہ جیسے قرآن۔ اسلئے
کہ قرآن و تفسیر دونوں زبان پیغمبر سے سنی گئی تھیں۔
اور اس تفسیر پیغمبر کا احترام اور وقعت ایسی ہی تھی کہ جیسے
قرآن کی۔ علی مرتضیٰ نے جب قرآن جمع کرلیا۔ اوسی شان
سے کہ جسکا ذکر کیا گیا۔ تب اُس قرآن کو عہد خلافت اول
مین پیش کیا گیا۔ لیکن بزرگوار حضرات شیخین سے نے جواب دیا
کہ ہمکو تمہارے قرآن کی حاجت نہیں ہے۔ اور جسکی
نسبت بعض علماء اہل سنت سے نے ایک سچی رای دی ہے
کہ اگر وہ قرآن لے لیا جاتا تو اُس سے نفع کثیر حاصل ہوتا[۱]۔
یہ وہی قرآن تھا جو علی مرتضیٰ کے پاس رہا اور جسکو لوگ مصحف علی[۲]
کہا کرتے تھے اور جسکو لوگون نے دیکھا بھی ہے جسکی متعلق
متعدد روایات کتب اہل سنت مین موجود ہین۔
وہی قرآن ائمہ اہلبیت کے پاس برابر چلا آیا اور وہی قرآن اور تعلیم امام

[۱] دیکھو شرح مشکوۃ شاہ عبدالحق و استیعاب و تاریخ الخلفاء۔

سے بچے۔ بعد دیگرے ذریعہ علم درجہ اعلیٰ کا ہر امام اہلبیتؑ کے لئے ہوا۔

تمام خلافتین اور خلفاء فی الارض مخالف اور دشمن ائمہ اہلبیتؑ کے رہے۔ اور سخت مصیبتوں اور مشکل حالتوں مین انہوں نے اپنی زندگیاں بسر کین۔ اور انجام کار کسی نہ کسی تدبیر سے اونکی زندگیاں ختم کی گئین۔ یہانتک کہ امام حسن عسکریؑ امام یازدہم کی جوانی اور پیری سب قید لشکر مین گذر گئی۔ اور جسکی سبب سے اونکا لقب عسکری ہوگیا

حضرت امام محمد باقرؑ امام دوازدہم اسی قید خانہ مین پیدا ہوے تھے۔ اور انکو بنظر اس تجربہ کے جو انکو اپنے عدا سے کہ جن کو سوا اسی امر امامت اور خلافت کے اور کسی امر پر عداوت نہین تھی۔ اپنی محفوظی کا کیسطرح اطمینان نہین ہو سکتا تھا۔ اور اسی اندیشہ سے کہ جو انکے جد پیغمبرؐ کو وقت ہجرت پیش آیا تھا انہوں نے اپنے آپ کو روپوش کر دیا۔ اور وہ قران جو علیؑ مرتضیٰ بحیثیت میراث علمی کے ملا تھا اپنے ہمراہ لیگئے۔ جیسے کہ پیغمبر علم نبوت اپنے سینہ مین لیکر غار ثور مین پنہان ہوے

امام دوازدہم علیہ السلام کی نسبت کوئی شیعہ اس بات کا قائل نہین ہے کہ جناب صاحب الامر اُس قرآن کو بھی چھپاکر غار مین لے پہنچے ؛؛

علی مرتضیٰ سے لیکر امام دوازدہم کی غیبت صغریٰ تک شیعون سے وہ قرآن تفسیری چھپایا نہین گیا۔ اُسی قرآن تفسیری سے جیسے کہ زبان پیغمبر پر وہ قرآن تفسیری تہا ویسے ہی ائمہ کی زبان پر برابر لیتے رہے۔ باوصف اسکے کہ ائمہ عجیب نازک حالتون مین تہے۔ اور شیعہ خوف جان اور مال کی مصیبتون مین۔ مگر سچائی دین اور ایمان کی ہر مشکل کو آسان کر لیتی تہی۔

حضرت صاحب الامر علیہ السلام کہ جنکا دور امامت ہنوز جاری ہے جس شب مین کہ روپوش ہو گئے۔ اور صبح کو اپنے باپ کے قیدخانہ مین نہ ملے۔ اسوقت اہل لشکر نے درحقیقت اپنے اوپر کسی الزام عائد نہونیکی وجہ سے یہ مشہور کردیا اور یقین دلایا کہ سوای اس غار کی اور کوئی راہ اونکے چلی جانیکو سبطی منہی اور شیعون نے بہی امام زمانہ کو پوشیدہ ہو جانیکی راز کو افشا کرنا پسند نکر کے اہل لشکر کے سخن کی تائید کی حالانکہ زمانہ غیبت صغریٰ مین اونکی نواب

جانتے تھے کہ وہ کس مقام پر روپوشش ہیں - اور انسے مسائل دریافت کرتے تھے اور جواب لکہا سکتا ہے تھے -

حضرت صاحب الامر علیہ السلام اس قران تفسیری کو اسیواسطے ساتھ لیگئے تھے کہ اسی علم کے بموجب زمانہ غیبت صغری تک انکو ہدایت کرنا باقی تھی اصل یہ ہے کہ اسوقت عموماً دوست و دشمن کو یہ معلوم نہوا کہ امام صاحب العصر کس جگہہ روپوش ہو گئے اور کسجگہہ روپوش ہیں - مگر ممکن ہے کہ ابتداءً اسی غار میں سرمن رأی میں پوشیدہ ہو گئے ہوں جیساکہ پیغمبر غار ثور میں - اور جیساکہ پیغمبر پر غار ثور میں دشمنوں کا دست قدرت نہ پہنچ سکا ویسا ہی انپر نہ پہنچا ہو اور پہر انہوں نے کسی جگہہ اپنے زمانہ غیبت کو پورا کیا ہو - جن کے خروج کا شیعوں نے انتظار کیا - اور وہ خود منتظر آفت رہے - یہ فقرہ مصنف کا کہ "جناب صاحب الامر ع قران شیعوں سے چھپاکر غار میں سے پہونچے" جس حیثیت سے کہ لکہا گیا ہے بالکل غلط اور خلاف واقعہ ہے -

- مصنف بطور نمونہ کے بعض وہ روایتیں اصول کافی کے نقل کرتے ہیں - کہ جسمیں ائمہ علیہم السلام نے آیت کی تفسیر کی ہے - اور مصنف یہ سمجھتے ہیں کہ ان الفاظ تفسیر

کو بھی تحریف کیا گیا ہے – مصنف نے کل روایات تفسیری کے ظاہر کرنیکے واسطے بعینہ الفاظ تحریر کیا ہے جو کتاب حجت کو حدیثہ الواب میں ہیں – اور انکی ذکر سے تحریر کی وجہ یہ ہے کہ وہ ایات مسئلہ امامت کیلیے ایسی صاف و صریح ہیں کہ مصنف یا انکا کوئی ہم خیال کچھ تشکیک نہی کر نہیں سکتا –

جن روایات پر کہ مصنف نے نکتہ چینی کی ہے اور اسکی ہنسی اوڑائی ہے حقیقت تغیر کرکے دکھایا ہے – اون روایات کو ہم اس طور پر لکھتے ہیں کہ اول اصل عبارت عربی کل روایت کی – اور اسمین آیت قرآنی پر ایک خط کھینچتے ہیں کہ جس سے آیت قرآنی کی تمیز ہو جاوے – اور جسقدر کہ عبارت تفسیری اس آیت کی ہے – اوسکو خط ہلالی میں لکھینگے – اور ایسے ہی اسکا ترجمہ اردو میں – اور اسکے بعد اوسکی شرح کیجائیگی تاکہ بآسانی معلوم ہو جاوے کہ مصنف کی نکتہ چینی کسقدر غلط اور خلاف ہے – اور یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ علی العموم احادیث بالمعنی مروی ہیں نہ باللفظ –

| | |
|---|---|
| عن ابی بصیر عن ابی عبد الله ع فی قول | ترجمہ ابو بصیر سے روایت ہے امام جعفر صادق |
| الله عز و جل و من یطع الله و | علیہ السلام سے قول اللہ |
| رسوله (فی ولایة علی والائمة من بعده) | عز و جل میں اور جو کوئی اطاعت |
| فقد فاز فوزا عظیما ہکذا انزلت ۔ | کرے اللہ کی اور اسکی رسول کی |

(یعنی ولایت علی اور ائمہ کے جو اسکے بعد ہین) پس پہونچا مراد بزرگ کو (اسی طرح نازل ہوئی وہ)"

اس روایت سے صاف ظاہر ہے کہ قول اللہ عزوجل اسی قدر قبول کیا گیا ہے ومن یطع اللہ ورسولہ جو کوئی اطاعت کرے اللہ اور اسکے رسول کی" اور اس اطاعت اللہ و رسول کی یہ تفسیر کی گئی ہے کہ فی ولایۃ علی والائمۃ من بعدہ یعنی ولایت علی کے اور ائمہ کے جو اسکے بعد ہین" اور بعد اس تفسیر کے پھر اس بقیہ آیت کا ذکر ہے فقد فاز فوزا عظیما پس تحقیق پہونچا مراد بزرگ کو" اسکے بعد پھر یہ ارشاد امام کا ہے کہ ایسی ہی نازل ہوئی وہ"

اس ارشاد سے یہ مقصود ہے کہ وہ آیت اسی معنی اور مراد مین نازل ہوئی ہے چنانچہ صافی شرح کافی مین بھی ایسا ہی کہا گیا ہے ایسی حالت مین خواہ مخواہ یہ مقصود امام کا ہرگز نہین سمجھا جا سکتا کہ وہ آیتہ مع ان الفاظ تفاسیری کے نازل ہوئی ہے خود علماء اہلسنت نے جو قرآن کی تفسیرین لکھی ہین۔ یا کسی متن کی شرح لکھی ہے بعینہ یہی طریقہ اختیار کیا ہے کہ اول الفاظ آیت قرآن کی لکھی۔ اور اسکے بعد عبارت تفسیری یا اول عبارت متن اور پھر عبارت شرح اور اکثر بعد عبارت تفسیری یا شرح کے خود مفسر یا شارح کہتا ہے کہ مراد اوسکی ایسی ہے۔

کہ مراد اسکی ایسی ہے۔

مثلاً اسی آیت کی اگر کوئی یہ تفسیر کرے۔

ومن یطع اللہ ورسولہ فی التوحید والعدل والنبوۃ والولایۃ علی وائمۃ من بعدہ تو کیا یہ سمجھ لیا جائیگا کہ عبارت تفسیری عبارت قران کی ہے ہرگز نہیں۔

منشاء روایت سے صاف ظاہر ہے کہ اس قول اللہ تعالے میں امام نے کیا تفسیر کی ہے۔ اور کیا مراد بتائی۔ مضمون روایت میں جسقدر قول اللہ کا ہی۔ اسکو قول اللہ کا سمجھنا چاہیے اور جسقدر قول غیر اللہ کا ہی اسکو تفسیر اور قول امام۔ یہ عبارت روایت جو کوئی تھوڑا سا بھی زبان عرب اور اسکی محاورہ کو جانتا ہوگا وہ سمجھ سکتا ہے کہ عبارت قران کی اس روایت میں کسقدر ہی اور قول تفسیری امام کا کسقدر ہے کل مضمون روایت کا کوئی کہہ نہیں سکتا کہ وہ عبارت قرآن کی ہے

آیت قران میں جو ارشاد ہوا ہے کہ جو کوئی اطاعت کرے خدا اور اسکے رسول کی تو وہ ارشاد اس امر کے لئے ضرور قابل طلب ہے کہ خدا اور رسول کی کس چیز میں اطاعت کیا جائے۔ اسلئے کہ اس آیت میں امور اطاعت کا کچھ بیان نہیں ہے۔ لہذا کوئی اولہ امور اطاعت کی یہ شرح ہو سکتی ہے کہ خدا اور رسول اور

مطلق حقیقی جانتے ہیں — لہذا خدا کو ایک مانو اسکا شریک نہ سمجھو بعد ازاں
اسکے بعد حضرت محمد کو رسول — اور بعد رسول اولی الامر کو مفترض
الطاعۃ مثل رسول کے جانو — قیامت کا آنا برحق مانو —
نماز روزہ حج زکوۃ خمس جہاد — سب احکام پر عمل کرو
اسکے سوا دیگر اوامر و نواہی امور معروف اور منکر
کا بیان قرآن میں ہوا ہے — وہ تمام امور تفصیل میں اس
اطاعت خدا و رسول کے جس کا ذکر اس آیت میں ہے
داخل ہو سکتے ہیں —

لیکن اور مسلمانوں نے بعد پیغمبر سوائے مسئلہ امامت کے دیگر مسائل میں ایسا اختلاف نہیں کیا تھا کہ جسمیں امام علیہ السلام کو خواہ مخواہ ضرورت ہدایت اور تفسیر کی ہوتی اسلئے امام علیہ السلام نے بنظر ضرورت وقت کے اس آیت سے سمجھا امور اطاعت کے صرف ایک امر اطاعت کا ذکر فرمایا ہے — اور ممکن ہے کہ راوی نے خاص وہی امر دریافت کیا ہو —

امام علیہ السلام نے جو اطاعت خدا اور رسول میں امر ولایت علی اور ائمہ مابعد کو شامل فرماکر اسکو فوز عظیم کہا ہے

اوسکی تائید ایک دوسری آیت سے ہوتی ہے جو ماخذ
اس تفسیر کی ہے اور وہ آیت اس آیت سے کچھ اوپر قرآن
مین موجود ہے جہان کافرون نے قیامت کا پیغمبرؐ سے
سوال کیا تھا اور خدا قیامت کے بیان مین کافرون پر لعنت
اور عذاب آتش اون کے واسطے بیان کرکے اسطرح اونکا
مقولہ نقل کرتا ہے -

آیت

| | |
|---|---|
| یقولون یالیتنا اطعنا اللہ واطعنا الرسولا وقالوا ربنا انا اطعنا سادتنا وکبراءنا فاضلونا السبیلا ربنا اتھم ضعفین من العذاب والعنھم لعنا کبیرا | ترجمہ - کہینگے وہ (کافر) کاش ہم اطاعت کرتے اللہ کی اور اطاعت کرتے ہم رسول کی اور کہین گے وہ ای پروردگار ہمارے کہ تحقیق کہ اطاعت کی ہم نے سردارون |

اپنے کی اور بزرگون اپنے کی پس گمراہ کیا اونہون نے
ہم کو راہ سیدہی سے ای پروردگار ہمارے دے تو اونکو
دوگنا عذاب سے اور لعنت کر تو اون کو لعنت بہت "
اس آیت سے ظاہر ہے کہ اطاعت خدا اور رسولؐ
نہ کرنا اور اطاعت اپنے سردارون اور بزرگون کی کرنا باعث

عذاب الہی اور عذاب کا ہوا ہے اور جو لوگ کہ مستوجب عذاب الہی قرار پائے ہین اون کے لئے اطاعت اونکے سردارون اور بزرگون کی وجہ عذاب کی بیان ہوئی ہے اور یہ اطاعت علاوہ اطاعت خدا اور رسول کے ذکر کی گئی ہے۔

اس آیت کے عکس درحقیقت وہ آیت ہی جسکی تفسیر پر بحث کیجاتی ہے اور جس مین اطاعت خدا اور رسول کو فوز عظیم قرار دیا گیا ہے اور امام نے بمقابلہ سرداران اور بزرگان عذاب پانیوالون کے فوز عظیم پانیوالون کے سردار اور بزرگون کا تفسیرا ذکر فرمایا ہے۔ اور بتایا ہے کہ انکی اطاعت فوز عظیم ہے برخلاف سردارون اور بزرگون عذاب پانیوالون کے جنہون نے اونکو گمراہ کیا۔

جب ان دونون آیتون کو یکجا پڑھا جاے تو امام نے جو تفسیر فرمائی ہے اوسکی صداقت اور حقیقی ہونے مین ذرا بھی شک نہین رہ سکتا ہی۔

اس روایت مین جو امام علیہ السلام نے الفاظ تفسیری فرماے ہین اوسکو مصنف یہ قرار دیتے ہین کہ وہ الفاظ

بھی شامل نزول تھے" اور اوسپر یہ نتیجہ نکالتے ہین کہ " قرآن موجودہ صحیح نہین بلکہ اس مین تحریف ہو گئی "

جب مصنف مخاطب نے الفاظ تفسیری کو شامل نزول قرآن دینے مین غلطی کی ہی تو صریح ہے کہ جو یہ نتیجہ وہ نکالتے ہین کہ قرآن موجودہ صحیح نہین بلکہ اوسمین تحریف ہو گئی' وہ بھی غلط ہے۔ علماء شیعہ نہایت تحقیق سے برابر اجتہاد کرتے چلے آتے ہین کہ " قرآن موجودہ مین نہ کمی ہے نہ زیادتی "

البتہ خود کتب معتمد اہلسنت مین یہ قبول کیا گیا ہی۔ کہ جو قرآن کہ پیغمبر پر نازل ہوا تھا اوس مین کچھہ کچھہ الفاظ اوس عہد مین پڑھے جاتے تھے کہ جو اب قرآن موجودہ مین نہین ہین۔ ابی ابن کعب اور ابن عباس نے آیت متعہ کو اسطرح پڑھا ہے۔

| | |
|---|---|
| "فما استمتعتم به منهن (الى اجل مسمى) فاتوهن اجورهن فريضة"[۱] | ترجمہ پس جو کچھہ کہ استمتاع کرو تم ساتھہ اوس کے اون (عورتون) سے (وقت مقرر تک) پس دو تم اجرت (مہر) اونکے مفروض اور مقرر کرنا کرکے" الخ |

۱ پارہ پانچ رکوع اول تفسیر کبیر معالم التنزیل۔ کشاف مستدرک۔

مگر قرآن موجودہ مین لفظ "اسلے اجل مسمی" موجود نہین ہے۔

کنز العمال مین روایت ہے کہ حضرت عمرؓ نے ایک لڑکے کی گود[1] مین یہ آیت پائی۔

آیت

| | |
|---|---|
| النبی اولی بالمومنین من انفسہم (وھو ابوھم) | ترجمہ نبی اولی ہے ساتھہ مومنین کے اون کے نفسونسے (اور وہ باپ اونکا ہے) |

واضح ہو کہ قرآن موجودہ مین "وھو ابوھم" نہین ہے۔ پس کہا حضرت عمرؓ نے کہ چھیل ڈال اوسکو اے لڑکے پس کہا اوس نے قسم خدا کی نہین چھیلونگا مین اوس کو درحالیکہ وہ مصحف ابی بن کعب مین ہے پس چلے گئے وہ طرف ابی کے اور کہا حضرت عمرؓ سے ابی نے کہ مشغول ہوا مین قرآن کا اور مشغول ہوے تم خرید فروخت کرانے مین بازار و نمین جسوقت کہ ڈال لیتے تھے تم چادر اپنی اوپر گردن اپنی کے اور دروازہ ابن العجمہ پر پیش کرتے تھے۔[2]

[1] نہایت حفاظت سے مراد ہے۔ سورہ احزاب رکوع اول۔ [2] یہ اشارہ ہے بیچ حضرت عمرؓ کے دلال پیشہ ہونے پر جیسا کہ صاحب حیواۃ الحیوان دمیری نے تحقیق کیا ہے۔

بعض اہلسنت کے مفسرون نے قبول کیا ہی کہ وہ اس آیت مین "وہوابوہم" بھی پڑھا جاتا تھا جسکی تفصیل ایک موقع پر ہم نے پچھلے لکھی ہے۔

تفسیر درمنثور مین ابن مسعود سے یہ روایت کی گئی ہے کہ عہد رسول اللہ مین ہم اس آیت ذیل کو اسطرح پڑھتے تھے۔

## آیت

| | |
|---|---|
| "یا ایہا الرسول بلغ ما انزل الیك من ربك (ان علیا مولی المؤمنین) وان لم تفعل فما بلغت رسالته والله یعصمك من الناس۔" | ترجمہ اے رسول پہونچا جو کچھہ نازل کیا گیا طرف تیرے پروردگار تیرے کیطرف سے (تحقیق کہ علی مولی المؤمنین ہین) اور اگر |

نہ کیا تو نے پس نہ پہونچایا تو نے رسالت اپنی کو اور اللہ نگاہ رکھنے والا ہے تجھکو لوگون سے"

"ان علیا مولی المؤمنین" "تحقیق کہ علی مولی مومنین کا ہے" قرآن موجودہ مین نہین ہے۔ لیکن اس مین شک نہین کہ وہ تفسیر فرمودہ پیغمبر مثل قرآن کے تھی جو امامت کا حق علی از روے نص کے فیصلہ کرنے والی ہے۔ ابن مردویہ نے

عبداللہ ابن عباس سے روایت کی ہے "در تحقیق کہ وہ پڑھتے تھے یہ حرف" (تفسیر درمنثور)

| | |
|---|---|
| "وکفی اللہ المؤمنین | ترجمہ اور کافی کیا اللہ نے |
| القتال (بعلی بن ابی طالب) | مؤمنین کا قتال کو (ساتھ |
| وکان اللہ قویا عزیزا" | علی ابن ابی طالب کے) |

اور ہے اللہ قوی اور غالب "یہ حرف بعلی ابن ابی طالب" کا قرآن موجودہ میں نہیں ہے۔

تفسیر ثعلبی میں یہ روایت ہے کہ مصحف ابن مسعود میں یہ پڑھا جاتا تھا۔

| | |
|---|---|
| "ان اللہ اصطفی ادم ونوحا | ترجمہ بیشک اللہ نے برگزیدہ |
| وال ابراھیم وال عمران | کیا آدم اور نوح کو اور آل ابراہیم |
| (وال محمد) علی العالمین" | اور آل عمران کو (اور آل محمد کو) |

اوپر تمام جہان کے،، قرآن موجودہ میں جملہ "وآل محمد" موجود نہیں ہے اور حقیقت میں وہ لفظ عطف تفسیری آل عمران کا ہے جسکا ذکر بعد آل ابراہیم کے ہے۔ عمران نام حضرت ابوطالبؑ پدر علیؑ مرتضی کا ہے اور ذریت پیغمبر بی بی فاطمہؑ صلب علی مرتضیٰ سے پیدا ہوئی اس لئے آل محمدؐ تفسیر آل عمران کی ہے۔

جامع الاصول مین روایت بخاری سے لی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| و لما نزل و انذر عشیرتك الاقربین و رھطك منھم المخلصین" | ترجمہ اور جسوقت نازل ہوا۔ اور ڈرا تو کنبہ کو نزدیک تر سے اور گروہ اپنے کو جو اُن |

مین سے مخلصین ہین "و رھطك منھم المخلصین" قرآن موجودہ مین نہین ہے۔

اسی قسم کی زیادتی اور نقصان کا قرآن مین خلاف قرآن موجودہ کے علماء اہلسنت نے بہت کچھ ذکر اور روایت کیا ہے جسکی تفصیل کتاب تنزیہ القرآن مین اوس کے عالم مصنف نے لکھی ہے۔ اگر اوس کو یہ نہ کہا جائے کہ وہ الفاظ تفسیری ہین یا آیات منسوخ التلاوت ہین یا قرآن سات حرفون پر نازل ہوا تھا یا لحن عرب مختلف تھا تو قرآن موجودہ کو ضرور محرف مانا جائیگا۔

تحریف قرآن کی دو قسم پر ہو سکتی ہے ایک تحریف "لفظی" دوسرے تحریف "معنوی" درحقیقت اصل تحریف جو ناروا ہے وہ تحریف معنوی ہے اور کمی اور زیادتی الفاظ کی اگر تحریف معنوی کو شامل نہو تو درحقیقت وہ

تحریف ہی نہین سمجھی جا سکتی۔

کتب مذہب شیعہ مین احادیث ائمہ اہلبیتؑ موجود ہین جس مین اونہون نے اسی موجودہ قرآن پر عمل اور قرات کی ہدایت فرمائی ہے اور یہان تک جتلایا ہے کہ "اگر تمھارے پاس کوئی حدیث اوے پس عرض کرو تم اُس کو کتاب اللہ پر پس جو کچھ کہ موافق ہو کتاب اللہ کے پس لو تم اوس کو اور جو کچھ کہ مخالف ہو کتاب اللہ کے پس چھوڑ دو تم اوس کو"

یہ احادیث صاف دلالت کرتی ہین کہ ایمۂ معصومین کے نزدیک قرآن موجودہ مین کچھ تحریف نہین ہوئی اور یہ نتیجہ کسیطرح سے نہین نکل سکتا جیسا کہ مصنف مخاطب نے نکالا ہے کہ "وہ قرآن موجودہ صحیح نہین بلکہ اُس مین تحریف ہو گئی ہے" متقدمین اور متاخرین علماء شیعہ نے نہایت شرح اور بسط سے قرار دیا ہے کہ "قرآن موجودہ مین کچھ تحریف نہین ہوئی ہے"

پھر مصنف اس روایت تفسیری پر بحث کرتے ہین۔

| عن عبد الله بن سنان | ترجمہ عبد اللہ ابن سنان نے |
| --- | --- |

| | |
|---|---|
| عن ابی عبد اللہ علیہ | امام جعفر صادقؑ سے روایت |
| السلام فی قولہ و لقد | کی ہے بیچ قول اوس (خدا) |
| عہدنا الی ادم من قبل | کے اور ہر آئینہ تحقیق عہد کیا |
| (کلمات فی محمدؐ و علیؑ | ہم نے طرف آدم کے |
| و فاطمہؑ و الحسنؑ و | پہلے سے (چند کلمات کے |
| الحسینؑ و الائمۃ من | بارے مین محمدؐ اور علیؑ اور فاطمہؑ |
| ذریتھم) فنسی (ھکذا | اور حسنؑ اور حسینؑ اور ایمہؑ |
| و اللہ انزلت علی محمد | کے اور اون کے ذریت |
| صلی اللہ علیہ و الہ) | مین سے) پس بھول گیاؤ |

(ایسی ہی قسم خدا کی نازل ہوئی اوپر محمدؐ کے) آخر اس آیت کا یہ ہی

| | |
|---|---|
| ؎ ولم نجد لہ عزما۔ | ترجمہ اور نہ پایا ہم نے واسطے |
| و اذ قلنا للملائکۃ | اوس کے قصد کو اور (یاد کر |
| اسجدوا لادم ؎ | تو اے محمدؐ کہ جبوقت کہا |

ہم نے فرشتون کو کہ سجدہ کرو تم واسطے آدم کے" اس روایت مین بہی سوائے الفاظ آیت قرآنی کے دیگر الفاظ جو امام نے فرمائے ہین وہ تفسیر ہے چنانچہ شارح صافی نے نسبت اون کلمات

---

؎ سورہ طہ

تفسیری کے صاف لکھا ہے کہ "مراد اون کلمات تفسیری سے تصریح مقدر الفاظ قرآن کی ہے" اور اخیر مین جو امام نے ارشاد فرمایا ہے اوس کا مقصود یہی ہے کہ "یہ آیت اوس معنے اور مراد مین نازل ہوئی ہے کہ جیسے امام نے اوسکی تفسیر فرمائی ہے" یہ مقصود اوس کا ہرگز نہین ہے کہ "جو کلمات تفسیر امام نے فرمائی وہ لفظ بہی بحیثیت قرآن کے نازل ہوئے ہین"

اس مضمون تفسیری پر مصنف ایک یہ نکتہ چینی بہی کرتے ہین کہ "دوسری خطا آدم سے یہ سرزد ہوئی کہ وہ محمدؐ اور اونکے اہلبیت کے عہد کو بہول گئے" ایسی نکتہ چینی کا باعث مصنف کی وہ غلط فہمی ہے کہ جسکی رو سے اونہون نے آدم کو حضرت ابوالبشر سمجہ لیا ہے حالانکہ اس آیت مین مراد آدم سے جنس آدم نوع انسان سے ہے اور مراد اس آیت کی یہ ہے کہ خدا فرماتا ہے کہ "بیشک عہد کیا ہم نے ہر آدمی (روح انسان) یا فطرہ انسانی) سے (چند کلمات مین جو حق مین محمدؐ اور علیؑ اور فاطمہؑ اور حسنؑ اور حسینؑ اور ائمہ اونکی ذریت کے ہتے) پس

"جو ن لیا وہ جنس آدم اور نوع انسان جو کوئی کہ اون نے حق کو بہول گیا"

جب مراد لفظ آدم کی جو اس آیت مین ہے صحیح لیجائے تو اعتراض مصنف کا کسی طرح وارد نہین ہوسکتا۔ اس پوری آیت کے متعلق حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے بہی ایک تفسیر ہے جس کو مصنف نقل کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| "عهدنا اليه في محمد والائمه من بعده فترك ولم يكن له عزم انهم هكذا وانما سمي الوالعزم اولي العزم لانه عهد اليهم في محمد والاوصياء من بعده والمهدي وسيرته واجمع عزمهم على ان ذلك كذلك والاقرار به" | ترجمہ عہد کیا ہم نے آدم کیطرف باب مین محمد اور ائمہ کے جو اوس کے بعد ہین پس ترک کیا اوس نے اور نہ تہا واسطے اوس کے قصد تحقیق کہ وہ ایسے ہی ہین اور سوائے اس کے نہین ہی کہ نام رکہا گیا الوالعزم صاحب قصد عزمی سے اسواسطے کہ تحقیق اوس خدا نے عہد لیا طرف اون کے بیچ محمد اور اوصیاء بعد اوس کے اور |

مہدی اور اوسکی سیرت مین (مہدی کا دور جب تک چلے) اور رجع ہوگیا تہا قصد اونکا تحقیق کہ وہ اسیطرح ہو اور اوسکے اقرار پر،،۔

اس تفسیر پر بہی مصنف اوسی غلط فہمی مراد لفظ آدم کی وجہ سے اعتراض کرتے ہین کہ جس غلط فہمی سے اونہون نے جنس آدم نوع انسان کو حضرت ابو البشر سمجھ لیا ہے اور یہہ کہتے ہین کہ "حضرت آدم بھولے نہ تھے بلکہ اوس عہد کو ترک کر دیا تہا" لیکن جب آدم کے معنی جنس آدم نوع انسان لئے جائین تو کوئی اعتراض قایم نہین رہ سکتا اور جیسے مصنف نے مراد لفظ آدم کی غلطی سے ویسی ہی عزم کے معنے مصنف نے یقین کے غلط لئے ہین اور جس سے یہہ نکتہ چینی کی ہے کہ "حضرت آدم کو یہہ یقین نہ آیا کہ محمدؐ اور اون کے اہلبیت ایسے ہون گے" عزم کے معنے قصد کے اور کسی چیز پر دل رکہنے کے اور جادہ پر راہ چلنے کے ہین اوس جنس آدم نوع انسان کی نسبت کہ جنہون نے محمدؐ اور آل محمدؐ کو ترک کیا یہہ بیان ہے کہ اوس عہد مین جو خدا نے جنس آدم نوع انسان کے ساتھ کیا تھا محمدؐ اور ائمۂ مابعد کے باب مین اوسنے اوسپر دل نہ دیا

بھین کی اور اوس جادہ پر راہ نہین چلی یہ معنے ہین
بھول جاتے تھے اور ارادہ نہ پائے جانے کے جیساکہ آیت
مین ذکر ہے۔

مصنف اوس اعتراض کے بعد کہ وہ حضرت آدم نے اوس عہد کو
ترک کردیا اور اونکو یقین نہ آیا کہ محمدؐ اور اون کے اہلبیتؑ ایسے
ہون گے یہ اعتراض کرتے ہین کہ وہ حضرت آدم کے علاوہ
جتنے انبیاء غیر اولی العزم ہین سب کی یہہ ہی حالت ہوئی ہے
خلاف منشاء اور مقصود تفسیر امامؑ کے ہے انبیاء غیر اولی العزم کا
مطلق ذکر اوس تفسیر مین نہین ہے بلکہ اولی العزم کی وجہہ تسمیہ
بتائی گئی ہے کہ جن لوگون سے وہ عہد کیا گیا اور اوس عہد پر
اونکا عزم جمع ہو گیا اور اونہون نے اقرار اوسکا کیا کہ محمدؐ اور
اوصیاء بعد اون کے اور مہدیؑ اور اوسکی سیرت ایسے ہی
ہون گے اونکا نام اولی العزم رکھا گیا ہے اور جیسے حضرت آدم
ابوالبشر کی نسبت مراد ترک عہد کی نہین ہے ویسی ہے کسی اور
نبیؑ کی نسبت بھی ذکر ترک عہد کا نہین ہے۔ اس آیت مین جو
لفظ آدم آیا ہے اور جسکی تفسیر ددائمہ اہلبیت سے ہوئی ہے
اوس آیت کے اور تفسیر ائمہ علیہم السلام کے طرز بیان سے

یہ ظاہر ہوتا ہے کہ آدم سے مراد اسجگہ حضرت ابو البشر نہین ہے بلکہ جنس آدم نوع انسان سے مراد ہے اور مقصود ائمہ کا اس آیت کی تفسیر سے یہ ہے کہ خدا نے روز ازل کل انسانونسے نبوت پیغمبر آخر الزمان اور امامت اور ولایت ائمہ ما بعد پیغمبر کا عہد لیا ہے لیکن لوگ اوس عہد کو بھول گئے یعنے نبوت پیغمبر آخر الزمان اور امامت اور ولایت ائمہ ما بعد کے عہد کو ترک کیا اور اسپر دل نہادی نہین کی اور اوس جادہ پر راہ نہین چلے،، اور یہ بیان بمقابلہ اونہین لوگون کے ہے کہ جنھون نے ایسا کیا شروع قرآن سورۃ البقرہ مین ابتدائی پیدائش آدم کا جو ذکر خدا نے فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| "واذ قال ربك للملئكة انی جاعل فی الارض خلیفة قالوا اتجعل فیها من یفسد فیها ویسفك الدماء ونحن نسبح بحمدك ونقدس لك قال انی | ترجمہ اور جب وقت کہ کہا تیرے پروردگار نے فرشتون کے لئے تحقیق کہ مین کرنیوالا ہون زمین مین خلیفہ (اپنا نائب پادشاہت کا) کہا اونھون نے آیا کریگا تو اوس (زمین) مین جو فساد کریگا اوس کے |

| | |
|---|---|
| اور خون بہائے اور ہم تیری تعریف بیچتے ہین اور پاکیزگی | اعلم ما لا تعلمون وعلم ادم الاسماء کلہا |

جانتے ہین ہم تیرے سے لئے کہا اوس (خدا) نے تحقیق کہ مین زیادہ جاننے والا ہون جو کچھ کہ تم نہین جانتے اور سکھائے اوس (خدا) نے آدم کو نام سارے "

یہ قصہ ابتدائے پیدائش آدم کا جو خدا نے ذکر کیا ہے اور اوس مین فرشتون سے فرمایا ہے کہ "مین خلیفہ فی الارض کرنیوالا ہون" اور فرشتون نے اوس کے جواب مین کہا ہے کہ "تو جو فساد کرے زمین مین اور خون بہائے اوس کو خلیفہ کریگا" اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ خلیفہ فی الارض کرنے سے مراد خدا کی جنس آدم نوع انسان مخلوق سے ہے نہ ذات خاص حضرت ابو البشر سے اور نہین تو فرشتون کے جواب سے یہ لازم آتا ہے کہ ذات حضرت ابو البشر کی فساد کرنیوالی زمین پر اور خون بہانے والی ہوگی حالانکہ حضرت ابو البشر کی نسبت کوئی اس بات کا قائل نہین ہے کہ اپنی ذات سے وہ ایسے ہوئے یا ایسے تھے البتہ نوع انسان آدم مخلوق خدا کی نسبت ہر کوئی اوس وصف کا قائل ہے

"علم آدم الاسماء" کے بیان مین تفسیر بیضاوی مین لکھا ہے کہ "اللہ تعالی نے آدم کو مختلف اجزا اور متبائن قوتون سے پیدا کیا تہا جو طرح طرح کے معقولات اور محسوسات اور متخیلات اور متوہمات کے جاننے کے لایق تہین اور حقایق اشیاء اور اونکے خواص اور اون کے اسماء اور علوم کے اصول اور صنایع کے قواعد اور اون کے آلات کی کیفیت اوس کے دل مین ڈالی تہی" تفسیر کشف الاسرار وہتک الاستار مین وضاحت سے بیان کیا گیا ہے کہ "آدم کے لفظ سے ذات خاص آدم کی اکیلی مقصود نہین ہے بلکہ اوس سے نوع انسانی مراد ہے"

## اور آیت

| | |
|---|---|
| "لقد خلقناکم ثم صورناکم ثم قلنا للملائکۃ اسجدوا لآدم" | (ترجمہ) اور البتہ تحقیق پیدا کیا ہم نے تمکو پہر صورت بنائی ہم نے تمہاری پہر کہا ہم نے واسطے فرشتون کے کہ سجدہ کرو تم واسطے آدم کے |

"بہی اسی پر دلالت کرتی ہے کہ "خلقت اور صورت انسانی کو آدم بولا گیا ہے نہ کسی ذات واحد کو"

ان آیات سے یہ نتیجہ باسانی نکلتا ہے کہ ان آیات مین خدا نے

انسانی فطرت اور اوس کے جذبات کو بتایا ہے اور جو قوتین انسان مین بھلائی اور برائی کی تہین اونکو جتایا ہے اور اس امر سے بہی انکار نہین ہوسکتا کہ انسان کی فطرت مین ایک قوت اختیاری بہی ایسی ودیعت کی گئی ہے کہ جب انسان اوس قوت کو امور اخلاق یا بد اخلاقی یا امور معروف اور منکر کے لئے کام مین لاوے تو وہ غلبہ حاصل کر سکے اور جب ایسے قوام کے ساتھ فطرت انسانی قبول کیجا سکتی ہے تو فضل اور شرف انسان کو اوسی حالت مین حاصل ہوسکتا ہے کہ جب وہ قوت عمل امور اخلاق حمیدہ اور معروف کو کام مین لاوے اور قوت خواہشات نفسانی کو کہ جن سے اوصاف رذیلہ پیدا ہوجاتے ہین مردہ اور مغلوب رکہے جو لوگ کہ ایسے اوصاف رکہنے والے ہین مفرد رہے نہ دوسرے لوگ جن مین ایسے اوصاف نہون وہ اونکی اطاعت اور فرمانبرداری کرین اور حقیقت مین خدا کا عہد بہی بہی طرف نوع انسان کے تہا اور علم اجمالی اور تفصیلی الٰہی اوس وصف حمیدہ کے لوگون کو محیط تہا جن مین حضرت محمدؐ آخر الزمان اور ائمہؑ مابعد اون کے داخل تہے

اور اسی اعتبار سے ائمہ معصومین نے وہ تفسیر فرمائی ہے جسپر مصنف مخاطب ایسی غلط نکتہ چینی کرتے ہین گویا اون کے یہان کا باوا آدم ہی نرالا ہی قصہ آدم کے متعلق دوسری آیت یہ ہی۔

"فَتَلَقّٰی اٰدَمُ مِنْ رَّبِّهٖ فَتَابَ عَلَيْهِ اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ" [ ترجمہ پس سیکھے آدم نے اپنے پروردگار سے چند کلمہ اور توبہ قبول کی اللہ نے اوسکی تحقیق وہی ہی بڑا معاف کرنے والا مہربان ]

تفسیر آیت عمدہ مین جو امام علیہ السلام نے چند کلمات کا لفظ باب مین محمدؐ اور علیؑ اور فاطمہؑ اور حسنؑ اور حسینؑ اور ائمہ اونکی ذریت کے فرمایا ہے وہ لفظ کلمات وہ ہی ہے کہ جو اس آیت قصہ تلقی آدم مین ہے۔ اور آیت قصہ تلقی آدم کے متعلق دعاے توبہ حضرت آدم از روے احادیث نبوی کتب معتمد اہلسنت مین منقول ہوئی ہین اوس مین ذکر اور وسیلہ انہین پانچ بزرگوارون و آل محمدؐ کا موجود ہے اور جسکو ایک موقع پر پہلے ہم مفصل لکھ آئے ہین [1]۔

[1] جمع الجوامع سیوطی و در منثور ـ فردوس الاخبار ـ معجم صغیر طبرانی مسند ... ابن عساکر ـ دلائل النبوۃ حافظ ابونعیم و بیہقی مناقب شافعی ... ثعلبی کتاب المودت ہمدانی ـ و معارج النبوۃ و روضۃ الصفا جلد اول حصہ ...

آیت ''عہد'' مین جو لفظ ''نسی'' بہول گیا ہے
وہ بنظر دیگر آیات قرآنی کے بہی حضرت ابو البشر پر
کسیطرح منطبق نہین ہو سکتا اسلیئے کہ دیگر آیات
قرآنی مین اشرار اور نافرمان لوگون کی نسبت
وہ کلمہ بولا گیا ہی ۔

## آیت

| | |
|---|---|
| ومن اظلم ممن ذکر بایات ربہ فاعرض عنہا ونسی ما قدمت یداہ[1] | ترجمہ اور کون زیادہ ظالم ہی اوس سے کہ یاد دلائی جاوین نشانیان |

پروردگار اوس کے کی (پیغمبر اور ائمہ ہدیٰ) پس منہ پہیرلے
وہ اوسنے اور بہول جاوے جو کچہ پیش کیا ہے دونون
ہاتون اوس کے نے (روز ازل جو عہد ہوا ہے)

جب سامری نے گوسالہ پرستش کے لیے تیار کیا ہے
اوسکے متعلق خدا خبر دیتا ہے ۔

| | |
|---|---|
| هذا الٰهکم واله موسے فنسیٰ[2] | ترجمہ پس کہا اونہون نے (سامری اور اوس کے پیروؤن نے) |

[1] پارہ پندرہ رکوع ۲۰ [2] پارہ ۱۶ رکوع ۱۲ سورۃ طٰہٰ

یہہ بچہڑ خدا تمہارا ہے اور خدا ہے موسی کا۔ خدا فرماتا ہے)۔
پس بہول گیا وہ (سامری جو کچھہ کہ اوس کے ذمہ تہا ایمان
خدا کی وحدانیت اور موسیٰ اور ہارونؑ کی نبوت پر)"

| | |
|---|---|
| "اولم یر الانسان انا خلقناہُ من نطفۃٍ واذا ھو خصیمٌ مُّبینٌ وضرب لنا مثلا ونسیے خلقہٗ" | ترجمہ کیا نہین دیکہا انسان نے تحقیق کہ پیدا کیا ہم نے اوسکو ایک قطرہ آب سے پس اوسوقت وہ جہگڑا کرنے والا ظاہر ہے |

(سورہ یٰس رکوع ۵ آیت ۷۷)

اور مارتا ہے ہمارے لیے مثل اور بہول گیا جیسے اپنی پیدایش کو"
اس آیت مین خدا نے بجاے آدم کے لفظ انسان
صاف بولا ہے اور اوسکی خلقت کو بتایا ہے اور وقت
خلقت انسانی کے جو عہد کیا گیا ہے وہ داخل فطرت
انسانی ہے جسکی نسبت خدا فرماتا ہے کہ انسان بہول گیا
اوسکو"

| | |
|---|---|
| "واذا مس الانسان ضرٌّ دعا ربہ منیبًا الیہ ثم اذا خوّلہ | ترجمہ اور جسوقت پہونچتا ہے انسان کو کوئی ضرر پکارتا ہے پروردگار اپنے کو |

| | |
|---|---|
| ذ نعمۃ منہ نسیے ما کان | کہ رجوع کرنیوالا ہے طرف |
| ید عوا الیہ من قبل | اوسکی پہر جسوقت کہ منہ دیا |
| وجعل اللہ اندادا | اوسکو نعمت اپنی سے بہول گیا |
| لیضل عن سبیلہ | اوس چیز کو کہ پکارتا تہا طرف |

اوس کے پہلے اس سے اور گردانے واسطے اللہ کے شریک تاکہ گمراہ کرے وہ راہ خدا سے"

اس آیت سے ظاہر ہے کہ ہر انسان اپنی قوت سے ضرر حاصل کر لیتا ہی اور حصول نعمت کے وقت بہول جاتا ہے اوس عمل باعث ضرر کو اور خدا کا شریک گردانکر لوگونکو راہ خدا سے ڈگا دیتا ہی - اور عہد فطرت روز ازل کو یاد نہین رکہتا - ان آیات سے ظاہر ہی کہ خدا کے عہد کو اور اپنی خلقت اور فطرت اور قوت کو انسان بہول جاتا ہی ایسے بندی خدا کے نافرمان ہوتے ہین حضرت ابو البشر کی نسبت ایسا نسیان کا اطلاق کسیطرح نہین ہو سکتا ان وجوہ سے لازم آتا ہی کہ ان آیات مین جنکی تفسیر ائمہ علیہ السلام نے فرمائی ہے لفظ "آدم" سے مراد نوع انسان ہے نہ حضرت ابو البشر ذات واحد۔

مصنف نے حضرت آدم اور بہت سے انبیا کی نسبت ترک عہد اور انتشار رحمہ اور آل محمدؐ کا جو نتیجہ نکالا ہے وہ کسیطرح صحیح قرار نہیں پاسکتا بلکہ یہ غلط اعتراض اونھون نے شیعون کے اپنے مذہب کے اصول کی بنا پر قایم کیا ہے کہ جسکی رو سے وہ خطا انبیا کے قائل ہین اور جو برخلاف مذہب شیعہ کے ہے جسکی رو سے وہ انبیا کو ایسا معصوم جانتے ہین کہ جنسے خطا سرزد ہو البتہ اس موقع پر مصنف جو یہہ ظاہر کرتے ہین کہ ”صحابہ نے بعد رسول کے محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا انکار کیا نہ فضیلت اہلبیت کا شیعہ مسئلہ امامت فرض کرکے اونکو مرتد کہتے ہین“ اس فقرہ کی دونون شقین باہم لازم ملزوم ہین اگر صحابہ نے بعد رسولؐ کے محمدؐ اور فضیلت اہلبیت کا انکار نہین کیا تو مسئلہ امامت اہلبیت کا قبول کرنا خواہ مخواہ فرض اور واجب ہو جائیگا جو کوئی فضیلت اہلبیت سے بعد رسولؐ کے انکار کرنیوالا ہے وہ حضرت محمدؐ کا اس حیثیت سے ”ما جاء بہ النبی“ کا منکر ہے۔

اس موقع پر مصنف سے بہت تعجب ہے کہ کسطرح خلاف اون کے مسلک کے اون کی زبان سے یہہ کلمہ نکلا کہ ”صحابہ نے بعد رسولؐ کے فضیلت اہلبیت کا انکار نہین کیا“ لیکن

اگر وہ تفصیل سے اقرار فضیلت اہلبیت کا امور مذکورہ میں
نسبت صحابہ کے لکھ دیتے کہ جس کی نسبت ہمارے مصنف اور
اون کے ہم خیالون سے شیعہ اکثر دریافت کرتے رہتے ہیں کہ
کہ کس چیز میں صحابہ فضیلت اہلبیت کو بالمقابلہ اپنے تسلیم کرتے تھے
اور مانا؟ اگر بیان اُنکی اقبال فضیلت کا بمقابلہ نسبت صحابہ کے
ظاہر کیا جائیگا تو غیر ممکن ہے کہ انکار فضیلت اہلبیت کا ناجائز ہونا کے
اور ناحق پر ہونا صحابہ کا بمقابلہ اہلبیت کے تسلیم نہ کیا جاوے
اس موقع پر میں یہہ سوال کرتا ہون کہ صحابہ نے بعد رسول
کے فضیلت اہلبیت کا جو انکار نہیں کیا تو اقرار اونکی فضیلت کا
بعد نبی کے کس چیز میں تھا؟ آیا اہلبیت نبی افضل تھے اوس
علم میں کہ جو پیغمبر سے لوگون کو پہونچا تھا؟ یا ہادی دین ہونے میں
اور اصلاح امور دنیاوی امت رسول میں کہ وہی عین
دین تھا اور اوسی کا نام خلافت اور جانشینی رسول تھا؟
یا وہ دیگر اوصاف شجاعت اور سخاوت اور حلم اور تحمل اور ورع
اور زہد اور تقوی غرض تمام اوصاف حمیدہ میں افضل تھے؟
یا بسبب دستور قدیم ملک عرب کے بوجہہ قرب قرابت
حضرت محمد کے افضل استحقاق امارت قوم کا رکہتے تھے؟

اور جس کسی مین ایسے افضل اوصاف موجود ہون تو وہ افضل مستحق امارت کل ملک اور قوم کا ہے یا نہین؟ لیکن مصنف نے جب بلا کسی قید او تخصیص کے یہہ قبول کر لیا کہ صحابہ بعد رسول فضیلت اہلبیت کے منکر نہین ہوئے تو یہہ قبول کرنا ہوگا کہ صحابہ تمام امور مین فضیلت اہلبیت سے انکار نہین کرتے تھے ہین ایسی حالت مین دونوان فرقون سنی اور شیعہ کو مبارک باد دیتا ہون کہ جو نزاع درمیان ان بڑے دو گروہ مسلمانون کے مدت سے چلا آتا تھا وہ قطع ہوگیا اگر یہی اعتقاد کل اہلسنت قبول کرلین اور خود مصنف بہی کسیوقت اوسکی تاویل نہ کرین۔

ہم جلد اول رسالہ روشنی اور اوسکے مضمون مین بہت جگہ ایسے واقعات دکھا آئے ہین جن سے یقین ہوجاتا ہے کہ اہلبیت پیغمبر کی منزلت اور فضیلت کچھہ بہی صحابہ کے دل مین بعد رسول نہین تھی اور نہ تابعین اور تبع تابعین صحابہ کے۔

بعد رسول کے اون کے جسم شریف کو بغیر کفن اور دفن کیے چھوڑ دینا اور اونکی تجہیز و تکفین مین شریک نہ ہونا برابر اسکے ہے کہ حضرت محمد کو چھوڑ دیا اور وقت انعقاد اور انتخاب خلافت کے جو سقیفہ بنی ساعدہ مین حضرت ابو بکرؓ کی نسبت کیا گیا اوسمین

غصب کرنا حضرت علی مرتضیٰ کا جو سردار اہلبیت پیغمبر سے تھے کرنا اور
اون کا حق شرکت کو دبا دینا اور امر عظیم کو بغیر شرکت علیؑ کے
خلافت بعد وفات پیغمبر صاحب مقبولیت پیغمبر کے قرار دینا۔ اور جب
علی مرتضیٰ نے اوس پر اعتراض کیا اور اپنا حق ظاہر کر کے
بیعت سے انکار اور اوسپر عذر کیا اوسوقت اور خلافت کے لئے
علی مرتضیٰ کو قبول نکرنا اور فدک کو خلاف دعوی اور مرضی
حضرت فاطمہ زہرا کے ضبط کرنا کہ جس سے وہ تا زیست ناراض
رہین اور حضرت ابوبکر کا حضرت عمر کو خلیفہ مقرر کرنا خلاف
اور حق علی مرتضیٰ کے اور حضرت عمر کا تعین خلیفہ کا
اصحاب شوری پر رکھنا اور علی مرتضیٰ کو مثل دیگر صحابہ کے
مستحق ہونیوالون کے زمرہ مین رکھنا بلکہ اور وسے قیود
او شرائط کے ایسی فکر کرنا کہ علی مرتضیٰ ہرگز خلیفہ مقرر نہ
ہوسکین بلکہ قتل کر دئے جائین ۔ اور مجلس شوری مین علی
مرتضیٰ کو خلیفہ قبول نہ کرنا جبکہ اونہون نے سیرت شیخین پر
عمل کرنے سے واجبی انکار کیا اور برخلاف اوسی انکار کے
حضرت عثمان کو جنہون نے اقبال عمل سیرت شیخین پر خلاف
دین اسلام کے کیا خلیفہ مقرر کرنا۔ اور جب بعد قتل حضرت

عثمانؓ کے کچھ لوگون نے علی مرتضیٰؑ کو خلیفہ کو قبول کیا اوسکی مخالفت مین بی بی عائشہ اور حضرت طلحہ اور زبیر کا مخالفت پر امادہ جنگ ہونا۔ اور حضرت معاویہ اور عمرو عاص کا اوسی امر خلافت پر علی مرتضیٰ سے اور پہر حضرت امام حسن علیہ السلام سے جنگ کرنا اور یزید بن معاویہ کا حضرت امام حسین علیہ السلام کو شہید اوساوس کے خاندان کو کہ جو خاندان رسالت تھا تباہ کرنا۔ اور بعد تمام خلفا بنی امیہ اور بنی عباس کے ائمہ اہلبیت کو ضعیف اور کمزور کرکے اور زہر دے کر شہید کرنا یا زندہ دیوار شہر پناہ بغداد مین چنوا دینا فضیلت اہلبیت سے اگر انکار کرنا نہین ہے تو کیا ہے؟ اور جو فضیلت اہلبیت کی خدا اور رسول نے قرار دی تہی اور جس کو پیغمبرؐ لائے تہے اور جسکو پیغمبرؐ برابر ظاہر کرتے رہے اوسکو نہ ماننا حضرت محمد صلی علیہ و الہ وسلم سے اگر انکار نہین ہے تو کیا ہے۔؟

اگر بعد رسول کے اہلبیت پیغمبرؐ کو ہادی دین اور خلیفہ فی الارض قبول کر لیا جاتا کہ بغیر خلافت فی الارض کے ہدایت دین کی کامل طور پر جاری نہین ہوسکتی تہی تو البتہ سمجہا جاسکتا تہا کہ پیغمبر رسول کے صحابہ نے حضرت محمدؐ سے جیسے کہ وہ تہے اور

فضیلت اہلبیت سے انکار نہین کیا ورنہ زبان پر کچہ ہو اور دل مین کچہ اور عمل مطابق خواہشات نفسانی کے ہو تو ایسی حالت مین مصنف کا اقرار عدم انکار صحابہ کا حضرت محمد اور فضیلت اہلبیت سے بیکار ہے۔ اور اقرار باللسان اور تصدیق بالقلب کا اطلاق نہین ہوسکتا اور ایسی حالت مین صحابہ کی نسبت شیعہ جو کچہ لکھتے ہین مصنف اور اون کے ہم خیال غور کرین کہ وہ لکھنا اون کا صحیح ہے یا نہین۔؟

پھر مصنف اس روایت تفسیری پر معترض ہوے ہین

| | |
|---|---|
| عن جابر عن ابی جعفر علیہ السلام قال نزل جبرئیل بہذہ الآیۃ علی محمد صلی اللہ علیہ والہ | ترجمہ جابر امام محمد باقر علیہ السلام سے روایت کرتے ہین کہ اونہون نے فرمایا کہ نازل ہوی جبریل ساتھ اس آیت کے محمد صلی اللہ علیہ والہ |
| بئسما اشتروا بہ | پر بری چیز ہے وہ جس کے |
| انفسھم ان یکفروا | بدلے اونہون نے اپنی جانونکو |
| بما انزل اللہ (فی | بیچڈالا یہ کہ انکار کرین اوسکا |
| علی) بغیا" | جسکو اللہ نے (علی کے بابمین) |

اوتارا بطور سرکشی کے ؎

جسقدر الفاظ آیت قرآن مین موجود ہین اوس کے یہ معنے ہین کہ وہ بری چیز ہے جو کہ بیچا ڈالا اونھون نے اوس کے ساتھ جانون اپنی کو یہ کہ انکار کرین بطور سرکشی کے ساتھ اوس چیز کے کہ نازل کیا اللہ نے ؎

امام علیہ السلام نے اوسکی یہ تفسیر فرمائی ہے کہ ؎ جو کچھ اللہ نے نازل کیا علیؑ کے بارہ مین اوس سے از روی سرکشی کے انکار کرین ؎ یعنے جو کچھ کہ خدا نے نازل کیا ہے اوسکی تفسیر مین امام علیہ السلام نے علی کو بھی شامل اور لفظ ؎ فی علی ؎ تفسیراً بیان کیا ہے ایسی حالت مین وہ لفظ تفسیر قرآن موجودہ مین جو متن ہے کسطرح مل سکتا ہے اور اوسکے متعلق اعتراض مصنف کا قایم نہین رہ سکتا ہے۔

مگر مصنف اس روایت پر تازہ اعتراض یہ کرتے ہین کہ وہ قصہ ؎ یہ غم سے پہلی ہی تمام مراتب طے ہو گئے تھے ؎ لیکن افسوس ہے کہ اونھون نے از روی تحقیق کے یہ نہین دکھایا کہ یہ آیت کب نازل ہوی ہے حالانکہ اس امر کا ہر کوئی قائل ہے کہ قرآن موجودہ بہ ترتیب نزول جمع کیا ہوا نہین ہے

اول شکوہ کرنا تھا کہ یہ آیت آیت قصہ غم غدیر سے ماقبل کی

ہے تو ہم یہ کہتے ہیں کہ نزول اس آیت کا کسیوقت

ہوا مرعلیٰ اوسکو ہر وقت شامل ہوگا۔

پیغمبر نے بموجب حکم الہی کے جسوقت کہ ابتداء دعوت

اسلام کی اپنے نزدیک ترکنبہ والون پر کی تھی اور اون کے

واسطے طعام بھی طیار کرایا تھا اوسیوقت علی مرتضیٰ سے عہد

وزیر اور خلیفہ مقرر ہونے کا ہوگیا تھا اور علم الہی میں جیسی

حالت رسالت پیغمبر کی تھی ویسی ہی امامت اور امارت

علی مرتضیٰ کی اور جسکو پیغمبر اپنے زمانہ رسالت مین اول سے

آخر تک بارہا بتاتے اور جتاتے رہے ہین۔

آیات قرآن سے جابجا ثانی مسئلہ امامت مین ہم دکھا آئے

ہین کہ بغاوت اور سرکشی خدا اور رسول اور امیر منصوص

من اللہ کے ساتھ ایک شان رکھتی ہے۔ اون آیات

مین ہر ایک کے ساتھ سرکشی کا بیان جداگانہ تفصیل کے

ساتھ ہوتا ہے۔

اس آیت مین سرکشی کا بیان بالاجمال اور عام ہے۔

اور جس مین بغاوت علی مرتضیٰ کے ساتھ شامل تھی۔

امام علیہ السلام سے نے کہ اوسوقت صرف اس ایک ہی
بغاوت کے بیان کی ضرورت تھی اوسی ایک بغاوت کو
اس آیت مین از روی تفسیر کے ظاہر فرمایا اور اس آیت
مین وقت نزول آیت سے از روی سرکشی کے ایندہ کے انکار
کرنیوالونکا ذکر ہے نہ گذشتون کا خواہ وہ توحید سی منکر ہووین
یا رسالت سے یا امارت اور امامت سے ۔ مصنف جو اوس کے
مضمون کو زمانہ گذشتہ سے متعلق کر کے اعتراض کرتے ہین
وہ کسیطرح درست نہین ہو سکتا ۔
اور اگر حکم اس آیت کا زمانہ ماضی سے بہی متعلق قرار دیا جاے
تو بہی تفسیر امام علیہ السلام مین کچہہ خلل واقع نہین ہو سکتا
گو آیت خم غدیر معاملہ جانشینی علی مرتضی کی اخیر آیت سمجہی
جاے لیکن دیگر آیات سے جنکو ہم مسئلہ امامت مین نمبر ۲۵
جلد ثانی مین دکہا ا ے ہین ظاہر ہے کہ اوصاف ا است
خدا نے علی مرتضی مین بہت پہلے ظاہر کر دے تہے
اور جس کو لوگ دلمین انکار کرتے تہے اور اوس پر بالقلب
راضی اور خوشنود نہ تہے ۔
علاوہ اس کے قرآن مین جو امور بطور ماضی کے مذکور ہوے

ہین چونکہ وہ بطور نپد اور موعظت کے ہین اونکے بموجب آیندہ کو بھی عمل کرنا ہر مسلمان کو لازم ہے - اور مصداق اوسکا ہر زمانہ مین اور اوسکا ماننا ہر شخص کو کسی زمانہ کا ہو بعد نزول آیت فرض ہے -

جابر حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے جو یہ روایت کرتے ہین - ترجمہ

| | |
|---|---|
| قال نزل جبرئیل بھذہ الآیۃ علی محمد صلی اللہ علیہ والہ ھکذا ان کنتم فی ریب مما نزلنا علی عبدنا (فی علی) فاتوا بسورۃ من مثلہ" | "نازل ہوے جبرئیل ساتھ اس آیت کے اوپر محمد صلی اللہ علیہ والہ کے اسطرح اگر ہو تم لوگ بیچ شک کے اوس چیز سے کہ نازل کیا ہمنے اوپر بندہ اپنے کے (علی کے باب مین) پس لے اور ایک سورہ مثل اوس کے" |

اوسکو مصنف نے بھرا اعتراض کرنے کے لئے ڈھونڈا ہے لیکن اوسمین لفظ "فی علی" تفسیری ہے جیسا کہ خود مضمون روایت سے ظاہر ہوتا ہے اور "ھکذا" سے صاف مراد

ہان اگر یہ قرآن بہ ترتیب نزول جمع کیا جاتا یا بہ ترتیب نزول جو قرآن علی مرتضی نے جمع کیا تہا وہ عام طور پر جاری کیا جاتا تو وہ امر باسانی دریافت ہوسکتا تہا اور اس سے کوئی انکار نہین کرسکتا کہ ابتدائے نزول کے وقت چند لوگ مسلمان ہوے اور اوسوقت تک بہت کم حصہ قرآن کا نازل ہوا تہا۔ بعد اون لوگون کے مسلمان ہونیکے اور بعد نزول اون حصہ قرآن کے جو باقی حصہ قرآن کا نازل ہوا اوس حصہ کے مخاطب وہ مسلمان کہ جنہون نے ابتداءً اسلام قبول کیا ہین اور ہوسکتے ہین۔ اسی کے ساتہ یہ بھی ذہن نشین ہونا چاہیے کہ علم الہی محیط تہا نزول کل قرآن کا اور اوسی ترتیل کے ساتہ نازل ہونیکا اور زمانہ رسالت اور زمانہ کل نزول جزءً جزءً اور حالت مشرکین اور مسلمین اور اونکا آہستہ آہستہ ہر ایک چیز پر جزءً جزءً ایمان لانے اور اسلام کے قبول کرتے جانے کا جس ترتیل سے کہ قرآن نازل ہوا — ایسی حالت مین کیا کوئی یہ کہہ سکتا ہے کہ ابتدائی آیات جو نازل ہوئین وہ صرف مشرکین کے لیے تہین اور مابقی قرآن صرف اون مسلمانون کے لیے تہا کہ جو ابتداً ایمان لاے تہے مسلمین۔ کل قرآن بالاجمال مشرکین اور مؤمنین اور مسلمین سب کے لیے ہے۔ اول مشرکین توحید اور رسالت پر جب ایمان

لے ائین تب وہ ہی مشرکین مسلمان شدہ دیگر مسائل قرآنی پہ کہ جسمین
مسئلہ امامت بہی ہے ایمان لاوین اور علی ہذا القیاس مسئلہ قیامت
اور دوزخ اور بہشت پر اور احکام نماز و روزہ حج اور جہاد و خمس اور زکواۃ
کو مان کر کامل مسلمان ہو جائین گو وہ کسیوقت اور کسی زمانہ گذشتہ
یا آئندہ مین ہون۔ اس آیت مین جو خدا نے فرمایا ہی "مما نزلنا علی عبدنا"
اوس سے یہ ہے کہ نازل کی ہم نے اوپر بندے اپنے کے" اوس سے
مقصود صرف نزول الفاظ اور مضمون نہین ہے بلکہ درحقیقت ہر قسم کی
موعظت اور پند مقصود ہے اور اوس موعظت اور پند مین جیسا کہ اوسکا
نزول مقصود ہے ویسا ہی اوس کا انسانون پر قائم رکہنا مقصود ہے اور
اوس موعظت اور پند کو جیسا کہ بذریعہ ملکہ نبوت کے پیغمبر نے ظاہر کیا ویسا
ہی بعد پیغمبر کے ضرور ہی کہ بذریعہ ملکہ امامت کے وہ موعظت اور پند
قائم اور برقرار رہے اور اسی اخیر چیز کو کہ شامل نزول من اللہ تہی
امام علیہ السلام نے از روی تفسیر کے بیان فرمایا ہے کہ جس کے
بیان کی اوس زمانہ مین ضرورت تہی۔ وہ موعظت اور
پند کہ جس کے نزول سے اس آیت مین مقصود ہے ایسی
عام تہی کہ مشرک اور کافر اور مسلمان سب کے لیے شامل تہی اور سب کے لئے اوسکا
حاوی ہونا ضرور تہا اسی لئے خدا نے اس آیت کا شروع یون فرمایا ہے

۲۱ اے لوگو (مشرک کافر مومن مسلمان) اپنے پروردگار کی بندگی کرو
جس نے تمکو اور جو تم سے پہلے تھے اونکو پیدا کیا تاکہ تم پرہیزگار رہو
(خدا وہ ہے) جس نے بنایا تمہارے لئے زمین کو بچھونا اور آسمان
کو چھت اور آسمان سے پانی برسایا پھر اوس سے تمہاری کہانے کے لئے
پھل اوگائے پس مت گردانو اللہ کا شریک کسی کو اور یہ سب
باتیں) تم جانتے ہو (خدا نے اپنی توحید اور قدرت کو بتا اور جتا کر پھر فرمایا)
اور اگر ہو تم بیچ شک کے اوس چیز میں نازل کی ہم نے اوپر
بندے اپنے کے (یہاں خدا نے پھر نازل کرنے والی چیز کو عام
کر دیا ہے جس مین رسالت اور امامت اور مسئلہ توحید کا جاری کرنا
اور قائم رکھنا اور مسئلہ رسالت اور امامت اور تمام مسائل دین اور
دنیا جو کتاب خدا اور سنت رسول سے ظاہر ہون شامل ہے
بعد اوس کے خدا تحدی فرماتا ہے) پس لاؤ تم اسکی مانند کوئی
سورۃ اور خطاب اسمین ہر قسم کی انسان کیطرف ہے۔ اور جس کا
نتیجہ یہ ہے کہ۔ جو توحید کا منکر ہے وہ توحید کا اقرار اور تصدیق کرے
اور جو رسالت کا منکر ہے وہ رسالت کا اقرار اور تصدیق کرے جو
امامت کا منکر ہے وہ امامت کا اقرار اور تصدیق کرے اور ایسی ہی
جو کوئی جس امر دین کا منکر ہے اوس کا اقرار اور تصدیق کر لے۔

اور ہر چیز کے ساتھہ بمقابلہ ہر قسم کے منکر کی تحدی ہے - ایسی حالت مین خطاب اس آیت کا مسلمانون سے مختص نہین ہو سکتا بلکہ مسلمانون اور ہر درجہ کے مسلمان اور غیر مسلمان ہر کسی کی نسبت عام خطاب ہے جو کوئے کسی امر مین شک رکہتا ہو - اور اسیواسطے خدا نے شروع آیت مین "یا ایہا الناس" کا لفظ بولا ہے -

مسلمان اس آیت کے خطاب مین جیسے مختص نہین ہو سکتے ہین ویسے ہی اس آیت کے خطاب سے بری اور مستثنی بہی نہین ہو سکتے سوائے اوس وجہ کی جو ہم نے ظاہر کی کہ - جیسے قرآن تھوڑا تھوڑا نازل ہوا اور ہر ایک مسلمان کو بعد اوسکے اسلام لانے کے جو کچہہ قرآن نازل ہوتا گیا اوسپر ایمان لانا ضروری تہا - دوسری وجہہ یہی ہے کہ مسلمانون مین منافق بہی تھے اور اقسام نفاق جو علماء اہلسنت نے قرار دئے ہین جن کو ہم پہلے ایک موقع پر کسی جلد مین لکھہ آئے ہین اوس کے اعتبار سے بہت کم مسلمان صفت نفاق سے محفوظ رہ سکتے تھے علاوہ اس کے ایسے لوگ بہی مسلمانون مین تھے کہ پیغمبر ؐ پر جو کچہہ نازل ہوا تہا اوس مین شک کرتے تھے - (یاد کرو قصہ صلح حدیبیہ جس مین حضرت عمر نے نبوت پیغمبر ؐ پر شک کیا تہا ایسا شک کہ اوس روز کا سا شک اون کو کبہی نہین ہوا تھا) ایسی صورتون

اور ان باتون مین مسلمان خطاب سے اوس آیت کے کیسے بری رہ سکتے تھے اور قرآن کی فصاحت اور بلاغت کا معجزہ جس مین پند و موعظت کا معجزہ تہا جیسے مشرکین کے سامنے پیش کیا گیا ویسی ہی اون مسلمانون کے سامنے کہ جن کے دل مین نفاق یا کسی امر مین ریب تہا یا شک آجاتا تہا پیش کیا گیا اور جیسا کہ اوس معجزہ سے بمقابلہ کل موعظت کے مشرکین کو عاجز کیا گیا ویسی ہی اون منافق یا ریب اور شک کرنیوالون مسلمانونکی جس جس امر مین وہ شک کرنے والے تھے تحدی کیگئی —

امام نے جو اس آیت کی تفسیر فرمائی ہے اوس سے ہرگز یہ بات لازم نہین آتی ہے کہ یہ فصاحت کا معجزہ تمام قرآن مین نہین اور او نہین آیات مین ہے جو علیؑ کے باب مین نازل ہوئی تہین ؛

قرآن مین جو کچھ نازل کیا گیا ہے اوسسے تحدی کی گئی ہے اور جو کچھ کہ نازل کیا گیا ہے اوس کا ایک حصہ امر علیؑ کو بہی شامل ہے ایسی حالت مین وہ نتیجہ کسیطرح پیدا نہین ہوتا ہے جو مصنف نے نکالا ہے ۔

اور ایسی ہی جو مصنف یہ لکھتے ہین ۔ کہ قرآن موجودہ مین

ایک آیت مین بھی بہ نص صریح علیؑ کا ذکر نہین اور نہ کوئی آیت ایسی ہے جس مین کسی یقینی دلیل سے معلوم ہو جائے کہ یہ آیت علیؑ کے باب مین نازل ہوی پس نتیجہ یہ نکلے گا کہ قرآن موجودہ مین ایک آیت بھی ایسی نہین جس مین یقیناً فصاحت اور بلاغت کا ایسا معجزہ ہو کہ اوسکی مثل بنانا ممکن نہ ہوئے صحیح نہین ہے اور نہ صحیح ہو سکتا ہے۔

قرآن مین بہت کچھ آیات ایسی ہین کہ جن مین نص صریح امامت کے لئے ہے اور بہت کچھ آیات ایسی ہین جس مین یقینی دلیل سے معلوم ہو جاتا ہے کہ وہ آیات حضرت علیؑ کے باب مین نازل ہوی ہین اور متعدد آیات کو اون کے باب مین نازل ہونا علمار اہلسنت نے قبول کیا ہے (دیکھو جلد ثانی مسئلہ امامت) لیکن نص صریح کو ماننا یا نہ ماننا یا کسی یقینی دلیل کو قبول کرنا یا نہ قبول کرنا ہر شخص کے ایمان اور اذعان پر موقوف ہی۔ جن لوگون کے دلونمین ریب اور بدگمانی ہے وہ قرآن کو قبول کرتے ہین نہ کر سکتے ہین نہ اوس کے منشار اور مرادیات پر یقین لاتے ہین اور نہ لا سکتے ہین قرآن موجودہ مین کل آیات ایسی ہی ہین خواہ وہ کسی مقصد اور منشاد

کی ہون اور اوس مین کسی قسم کی موعظت ہو یقیناً وہ موعظت اعلیٰ درجہ کی فصاحت اور بلاغت کے ساتھ جو قرآن مین بیان کی گئی ہے ایسا معجزہ ہے کہ مثل اوس کے بنانا ناممکن ہے۔

جن لوگون نے کہ توحید اور رسالت کو نہین مانا وہ بمقابلہ موعظت قرآن اور پند کے جیسے عاجز سمجھے جا سکتے ہین ویسی ہی جو لوگ کہ مسئلہ امامت کو اور علی مرتضیٰ کی امام منصوص من اللہ ہونے کو نہین مانتے ہین وہ بمقابلہ اون آیات قرآنی کے عاجز سمجھے جاتے ہین کہ جو مسئلہ امامت اور فضائل علیؑ کو شامل ہین۔

ایسی حالت مین یہ نتیجہ نہین نکل سکتا کہ "فصاحت کا معجزہ صرف اونہین آیات مین ہے جو علیؑ کے باب مین نازل ہوئی نہین ہے" بلکہ۔ یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ "فصاحت کا معجزہ اون آیات مین بھی ہے کہ جو علی کے باب مین نازل ہوئی ہین"

آسی موقع پر جہان مصنف نے یہ لکھا ہے کہ "دوسرا کوئی آیت ایسی ہے جس مین کسی یقینی دلیل سے معلوم ہو جائے کہ یہ آیت حضرت علیؑ کے باب مین نازل ہوئی ہے"

یہ حاشیہ چڑہایا ہے " البتہ ابوبکرؓ کے حق مین آیت غار ایسی ہے جسپر فریقین کا یقین ہے کہ رفیق غار ابوبکرؓ اور "ان اللہ معنا" سے اللہ کی معیت جیسے رسول کو ثابت ہے اوسیطرح ابوبکرؓ کے لئے ثابت ہے" مصنف اس حاشیہ چڑہانے سے مجبور تھے کہ وہ کوشش بطلان امامت علیؑ مین جس کے از روے نص قرآنی شیعہ قایل ہین سرگرم ہین اور جس سے غرض یہ ہی ہے کہ امامت حضرت ابوبکرؓ کی از روے نص قرآنی ثابت ہو جاے۔

لیکن افسوس ہے کہ اون کے علماء متقدمین اور متاخرین اون کے ارادہ کی جڑ کاٹ چکے ہین۔ اور اوسی مسلک پر خود مصنف بھی بہت تیزی سے قدم رکھتے ہین کہ "مسئلہ امامت کا قرآن مین پتہ نہین ہے اور نہ امام یا خلیفہ رسول یا بادشاہ اسلام منصوص من اللہ اور مفترض الطاعت ہوتا ہے رسول کے بعد نہ کوئی معصوم ہے نہ کسی کی اطاعت فرض ہے" پھر کسواسطے حضرت ابوبکرؓ کے حق مین کیسی آیت سے استدلال کیا جاتا ہے۔ پہلے اس بات کو قبول کر لینا

چاہیئے کہ مسئلہ امامت قرآن مین موجود ہے اور امام یا خلیفہ رسول یا سلطان اسلام منصوص من اللہ ہوتا ہے یا اوسکی اوصاف اور فضائل نصی ہوتے ہین"۔ بعد اوس نے کے بمقابلہ علیؑ اور شیعون کے یہ کہا جاسکتا ہے کہ وہ از روی نص قرآنی کے ایسا حق حضرت ابو بکرؓ کے لیے تھا" اور اوس دعوی کی تائید مین کسی آیت قرآنی کو پیش کرنا زیبا ہے۔

جس چیز کا دعوی نہین اوس کے لئے شہادت پیش کرنا اصول کے جاننے والون سے پوچھنا چاہئے کہ کیا جواب مل سکتا ہے ؟

اور جب قرآن کے بموجب اہلسنت کے نزدیک کوئی فضیلت علت امامت کے لئے نہین بلکہ مفضول بھی امام یا خلیفہ رسول یا بادشاہ اسلام ہوسکتا ہے تو حجت کسی فضیلت کی حضرت ابو بکرؓ کے لئے قرآن سی لانا بیکار اور غیر ضروری ہے۔ اون کو یہی ثابت کرنا چاہئے کہ تقرر امام یا خلیفہ رسول یا بادشاہ اسلام کا باختیار مسلمانون کے ہے گرکوئی فضیلت کسی دوسرے کی قرآن سے پائی جاتی ہو مگر وہ فضیلت علت امامت یا خلافت رسول یا بادشاہت اسلام کے نہین ہوسکتی ۔

یہ بیان مصنف کا کہ آیت غار پر فریقین کا یقین ہے کہ رفیق غار ابوبکرؓ تھے اور "ان اللہ معنا" سے اللہ کی معیت جیسے رسولؐ کے لئے ثابت ہے ویسے ہی ابوبکرؓ کے لئے ثابت ہے" غلط ہے۔

شیعہ بیشک اس واقعہ کے قائل ہیں کہ حضرت ابوبکرؓ غار میں پیغمبرؐ کے ساتھ تھے" اور اسی قدر کا ذکر قرآن میں ہے لیکن رفاقت کہ جس سے کوئی سود پیغمبرؐ کو پہونچے یا جس سے کوئی آسانی پیغمبرؐ کو ہو۔ اور یہ ہی معنی رفاقت کے ہیں۔ اوس کے نہ شیعہ قائل ہیں اور نہ آیۂ غار میں ایسا کوئی لفظ حضرت ابوبکرؓ کے لیے بولا گیا ہے۔ بلکہ حضرت ابوبکر کی حالت مخالف اور مختلف حالت پیغمبرؐ کی تھی۔

خود جو نہیں میدان میں صحبتوں نہیں مجلسوں نہیں حضر میں سفر میں پیغمبرؐ کے ساتھ اور اون کے پاس ہر قسم کے لوگ ہوتے تھے اور رہتے تھے۔ کافر۔ منافق۔ مومن۔ مسلمان ضعیف الاسلام ناقص الایمان۔ مجرد معیت اور ہمسفر ہونا خواہ صحبت کسی امر کے لئے دلیل نہیں ہو سکتی فخر کے قابل اگر کچھ ہو سکتا ہے تو سچا ایمان کاملیت کے ساتھ

کہ جس مین کبھی لغزش نہ آسکے اور وہ بلا خوف جانبازی اور جان نثاری کے عمل سے جب جب - اوس کا وقع او سے ثابت ہونا چاہیے جو حقیقی رفاقت ہو سکتی ہے مگر ایسی عمال اور اوس کے موقعے خود بتا رہے ہین کہ خلفاء ثلاثہ نے اوس کسقدر حصہ لیا ہے -

قرآن محاورہ اور بول چال انسانی مین نازل ہوا ہے جس سے کوئی انکار نہین کر سکتا تا مین حضرت ابوبکرؓ کو کفار متلاشی کے خوف سے حزن ہوا - وسوقت پیغمبرؐ نے حضرت ابوبکرؓ کو اطمینان دلایا ہے کہ "تم غمگین مت ہو کہ خدا ہمارے ساتھ ہے"

اس کا یہ مقصود نہین ہو سکتا کہ پیغمبرؐ کے ساتھ جو حضرت ابوبکرؓ تھے تو خدا جیسا کہ پیغمبرؐ کے ساتھ تھا ویسا ہی حضرت ابوبکرؓ کے ساتھ تھا جیسے حضرت محمد صلعم پیغمبرؐ تھے اور خدا اون کے ساتھ تھا ویسی ہی مثل پیغمبرؐ کے حضرت ابوبکرؓ بھی تھے اور خدا ویسا ہے اون کے ساتھ تھا -

بلکہ اوس موقع اور واقعہ کے متعلق پیغمبرؐ کو جو اطمینان تھا کہ دشمنون سے کچھ ضرر نہین پہونچے گا وہی اپنا اطمینان

پیغمبر نے حضرت ابوبکرؓ پر ظاہر کی ہے اور جس وجہ سے ایسا اطمینان پیغمبرؐ کو تھا اوس وجہ کو پیغمبرؐ نے ظاہر فرمایا ہے کہ خدا ہمارے ساتھ ہے تاکہ حضرت ابوبکرؓ کی طمانیت ہو جائے اوس وجہ سے اونکو ثبات حضرت ابوبکر کے لئے پیدا نہین ہوئی۔

خدا کے ساتھ ہونے سے مراد صرف یہ ہو سکتی ہے کہ علم اور قدرت خدا اوس واقعہ کو متعلق ہے یعنے خدا ہمارے حال کو جانتا ہے اور وہ ہمکو محفوظ رکھے گا اور اصل مقصود حفاظت پیغمبرؐ تھا چنانچہ خدا اوسی آیت مین اوس کے بعد فرماتا ہے "وایدہ بجنود لم تروھا" اور مدد کی ہم نے اوس (پیغمبر) کی ساتھ لشکرون کے کہ نہین دیکھتے تھے تم اونکو" اگر ہمراہی حضرت ابوبکرؓ پیغمبرؐ کو مفید ہوتی تو خدا بصیغہ تثنیہ یون فرماتا کہ مدد کی ہم نے اون دونون کی " حضرت ابوبکر نے بجائے اس کے پیغمبر کو ہر اندیشہ کیطرف سے مطمئن کرکے اون کے دل کو تسکین پہونچاتے پیغمبرؐ کو اپنے حزن سے اذیت تردد کی پہونچائی" لیکن پیغمبرؐ نے اپنے دل کو اوس علم الٰہی سے تقویت دی کہ جسکی رو سے وہ جانتے تھے کہ ہمارے حفاظت خدا کرے گا اور جس

بنیاد پر پیغمبرؐ نے فرمایا کہ "خدا ہمارے ساتھ ہے"! اوسکو خدا نے اپنے پیغمبرؐ پر تسکین نازل کرنے سے ظاہر کیا جسکا ذکر اسی آیت قرآنی مین ہے۔

## آیت

فأنزل الله سكينته عليه " ترجمہ پس نازل کی خدا نے تسکین اپنے اوپر اوس (پیغمبرؐ) کے اگر خدا کو اس موقع پر حضرت ابوبکر پر تسکین نازل کرنا مقصود ہوتا تو ضرور خدا نزول تسکین کے لئے صیغۂ تثنیہ کا بولتا چنانچہ اسی سورۃ التوبہ مین خدا نے جہان اپنی نصرت کا ذکر مواطن کثیرہ اور یوم حنین کا فرمایا ہے وہان سکینہ کی آیت اسطرح ہے

## آیت

ثم انزل الله سكينته على رسوله وعلى المؤمنين | ترجمہ پھر نازل کی خدا نے تسکین اپنے اوپر رسول اپنے کے اور اوپر مومنین کے۔" ایسے نادان رفیق سے جس سے دل کو قلق پہونچے دانا دشمن بہتر ہوتا ہے۔

حضرت شیخ سعدیؒ نے بھی اس موقع سے نصیحت حاصل کرکے

پیغمبرؐ کے ساتھ رہنا اور پیغمبرؐ کا ساتھ دینا اوس کسی کی نسبت صادق آسکتا ہے کہ جس نے روز پیدایش سے پیغمبرؐ کے ساتھ مین اور پیغمبرؐ کے زیر سایۂ عاطفت پرورش پائی اور اور کسی مشکل اور مصیبت کے وقت اپنی جان کا خوف اور باک نہ کرکے پیغمبرؐ کا کسی حال مین ساتھ نہ چھوڑا یہان تک کہ جب پیغمبرؐ نے وفات پائی تو اپنے ہاتھ سے پیغمبرؐ کو غسل و کفن دے کر سپرد خاک کر دیا اور بمقابلہ اس آخری ساتھ دینے کے سلطنت اور خلافت پر اوس وقت خاک ڈالدی۔

وقت ہجرت کے جبکہ پیغمبرؐ غار ثور مین پنہان ہوے تھے اور گو بظاہر حضرت ابوبکرؓ پیغمبرؐ کے ساتھ تھے مگر جو کوئی بستر پیغمبرؐ پر قتل ہونے کے لئے بجائے پیغمبرؐ کے لیٹ رہا اصلی اور حقیقی ساتھ دینے والا پیغمبرؐ کا وہی تھا اور اوسی سے پیغمبرؐ کا مقصود اپنے اس مقولہ مین ہے کہ "خدا ہمارے ساتھ ہے کہ ہم (مین اور وہ) محفوظ رہین گے اور خدا ہماری حفاظت کرے گا" وہی بستر پیغمبرؐ پر لیٹ رہنے والا جانتا تھا کہ کفار پیغمبرؐ کی ہلاکت کا ارادہ مصمم رکھتے

ہین اور اسیوجہ سی پیغمبرؐ ہجرت کرتے ہین اور اپنی ردا مجھکو
اسیواسطے اڑہا گئے ہین تاکہ کفار کو پیغمبرؐ کی موجودگی کا یقین
رہے کہ وہی اپنے بستر پر ہین ایسے شخص کو قطعی اندیشہ اپنے
قتل ہو جانے کا بجائے پیغمبرؐ کے ہوسکتا تہا کہ اوس نے
بہ قایمقامی پیغمبرؐ اپنی جان بیچڈالی تہی کہ جسکی تصدیق
خدا نے قرآن مین فرمائی ہے -

آیت

| | |
|---|---|
| ومن الناس من یشری نفسه ابتغاء مرضات الله" | ترجمہ اور بعض لوگون مین سے وہ شخص ہے کہ بیچتا ہے جان اپنی کو واسطے |

طلب خوشنودی خدا کے"

ایسا ہی شخص دراصل باطن مین حقیقی طور پر پیغمبرؐ کا ساتہ
دینے والا تہا - مراد پیغمبرؐ کے اس مقولہ کی کہ "خدا ہمارے
ساتہ ہے" بیشک صرف ذات پیغمبرؐ پر محدود نہین ہے بلکہ
اس مین وہ شخص بہی شامل ہے جو حقیقی ساتہ دینے والا
پیغمبرؐ کا تہا اور اوسمین وہ نفس داخل ہے جو نفس
رسولؐ کے مثل تہا اور اوسی اعتبار سے پیغمبرؐ نے فرمایا ہے

# انی تارک فیکم الثقلین

## نور علی نور

# جلد ثالث رسالہ روشنی

(بابت)

سہ ماہی دوم سنہ ۱۸۹۶ء

یریدون لیطفئوا نور اللہ بافواھھم واللہ متم نورہ ولو کرہ الکافرون

(باہتمام)



میرزا عبد التقی قزلباش ایڈیٹر

اودھ لا پریس میں چھپکر

دفتر رسالہ روشنی چوک لکھنؤ سے شائع ہوا

## بقیہ رسید زر بابت جلد ثانی ۹۵ء

(سلسلہ کے لیے ملاحظہ ہو جلد ۳ بابت ماہ جولائی ۹۴ء)

| نمبر شمار | نام چندہ دہندہ | تعداد |
|---|---|---|
| ۱۰۸ | عالیجناب منشی محمد حسن خانصاحب انسپکٹر پولیس پنجاب ۔ | ے ر |
| ۱۰۹ | عالیجناب مولوی سید آفتاب حسین صاحب پروفیسر ۔ | ے ر |
| ۱۱۰ | عالیجناب سید امیر حسن و امیر حسین صاحبان ۔ | ے ر |
| ۱۱۱ | عالیجناب سید عوض علیصاحب رٹائرڈ ڈپٹی کلکٹر ۔ | ے ر |
| ۱۱۲ | عالیجناب سید حیدر علیخانصاحب رضوی انریری مجسٹریٹ دکن | ے ر |
| ۱۱۳ | عالیجناب حکیم سید محمد صاحب ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ دربار | ے ر |
| ۱۱۴ | عالیجناب آغا صفدر علی بیگ صاحب قزلباش اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر بہار | عہ |
| ۱۱۵ | عالیجناب منشی سید علی محمد خانصاحب کورٹ انسپکٹر پولیس پنجاب ۔ | ے ر |
| ۱۱۶ | عالیجناب سید حمزہ علیصاحب امین منصفی ۔ ۔ ۔ ۔ | ے ر |
| ۱۱۷ | عالیجناب سید بشیر حسین صاحب انسپکٹر پولیس پنجاب ۔ | ے ر |
| ۱۱۸ | عالیجناب سید محمد امیر صاحب انریری مجسٹریٹ پنجاب ۔ | ے ر |
| ۱۱۹ | عالیجناب منشی مہتاب الدین صاحب اہلکار پولیس پنجاب ۔ | ے ر |
| ۱۲۰ | عالیجناب سید معصوم علیشاہ صاحب ڈپٹی انسپکٹر پولیس پنجاب ۔ | ے ر |
| ۱۲۱ | عالیجناب سید مہر علیشاہ صاحب اہلکار پولیس پنجاب ۔ | ے |
| ۱۲۲ | از گورنمنٹ ممالک مغربی و شمالی دادہ ۔ ۔ ۔ ۔ | ے |

(باقی آئندہ)

العبد

عبد التقی قزلباش ایڈیٹر

کہ "خدا ہمارے ساتھ ہی" یعنی میرے کہ جس کے قتل کا مصمم ارادہ بستر خواب پر کفار نے کر لیا ہی اور علیؑ کہ جس کو اپنے بستر خواب پر لٹا آیا ہوں اور جس کے قتل ہو جانے کا بجاے میرے اندیشہ ہی—

حضرت ابو بکرؓ اس کلمہ پیغمبرؐ کے مخاطب ہین وہ اس کلمہ مین کسیطرح داخل نہین ہو سکتے کہ اُن سے اس کلمہ کا خطاب نتھا البتہ وہ لوگ اس کلمہ مین داخل ہو سکتے ہین جن کو مخاطب کے سواے باطن مین پیغمبرؐ اپنے ساتھ جانتے تھے—

اگر اس کلمہ مین مقصود داخل ہونے حضرت ابو بکرؓ مخاطب کا ہوتا تو پیغمبرؐ یون فرماتے کہ "خدا ہمارے اور تمہارے ساتھ ہی" اور اسی کی تائید حضرت ابو بکرؓ کے اس بیان سے ہوتی ہی جس کو صحیح بخاری اور صحیح مسلم سے شاہ ولی اللہ صاحب نے کتاب ازالۃ الخفا مین نقل کیا ہی—حضرت ابو بکرؓ فرماتے ہین—

| | |
|---|---|
| "فارتحلنا والقوم یطلبوننا فلم یدرکنا منہم الا سراقۃ بینا وبینہ قدرمح ورمحین اوثلثۃ قلت یا رسول اللہ | ترجمہ "پس کوچ کیا ہمنے اور اور قوم ڈھونڈھتی تھی ہم کو پس نہ پایا ہم کو اُن مین سے کسی نے مگر سراقہ نے کہ درمیان |

هذا الطلب قد لحقنا فقال لا تحزن ان الله معنا حتى اذا دنى فكان بيننا و بينه فرمح لم فقلت یا رسول الله هذا الطلب قد لحقنا و بکیت قال لم تبکی قال قلت اما و الله لا ابکی علی نفسی و لکن ابکی علیک الحدیث"

پکارا ہے اور اُس کے بقدر ایک نیزہ یا دو نیزون یا تین نیزون کے فاصلہ ہوگا۔ کہا مین نے اے رسولؐ اللہ یہ ڈھونڈھنے والا مل گیا ہم سے۔ فرمایا کہ مت غمگین ہو تحقیق کہ اللہ ساتھ ہمارے ہے۔ یہان تک کہ جس وقت اور نزدیک ہوگیا وہ۔ اور تھا درمیان ہمارے اور اُس کے فاصلہ اُس گھوڑے کا۔ پس کہا مین نے اے رسول اللہ یہ ڈھونڈھنے والا تحقیق مل گیا ہم سے۔ اور رویا مین فرمایا کیون روتا ہے تو۔ کہا مین نے سُن لیکن قسم خدا کی نہین روتا ہون مین اپنی جان کے لیے لیکن روتا ہون مین اوپر آپ[۱] کے"

[۱] مین تعجب سے دیکھتا ہون کہ وہ دشمن خدا تن واحد تھا اور ادھر پیغمبر خدا اور حضرت ابوبکر دو نفس تھے حضرت ابوبکر کے ایسے حزن کا کہ جس کی وجہ سے وہ رو دیے کیا باعث تھا اور بجز اس کے مین نہین پاتا ہون کہ حضرت ابوبکر کے نزدیک بمقابلہ اُس ایک دشمن خدا کے

اس روایت معتمد سے یہ نتیجہ بخوبی نکلتا ہے کہ حیثیت حضرت ابوبکر کا وجود اور عدم مساوی درجہ رکھنے والا تہا اور حضرت ابوبکر کو اپنی جان کا کوئی خوف نہین تہا جو کچھہ حزن اُنہون نے ظاہر کیا وہ پیغمبر کی جان کی بابت ظاہر کیا مگر پیغمبر کی جان کے ساتہہ ایک اور جان قربان ہونے کو تیار تہی اُس شخص کی کہ جو بجاے جناب پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خوابگاہ جناب رسالت مآب پر لیٹ رہا تہا اور وہ جان پیغمبر خدا جان پیغمبر خدا سے نیاد

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۴۶)

یہ دونون کمزور تہے اور حضرت ابوبکر کو یقین ہوگیا تہا کہ پیغمبر کو وہ دشمن خدا قتل کرڈالے گا اور حضرت ابوبکر جانتے تہے کہ مین اُس دشمن خدا کا مقابلہ نہین کرونگا اور وہ مجکو قتل نہین کریگا بل الانسان علی نفسہ بصیرۃ اور تنہا پیغمبر کو حضرت ابوبکر اس قابل نہین جانتے تہے کہ وہ بمقابلہ اُس دشمن کے عہدہ برآ ہوسکین اگر اُس موقع پر وہ نفس کہ جس تنہا پر خوابگاہ پیغمبر مین گروہ کثیر کفار کا حملہ ہوا اور جس نے اُن کا مقابلہ کیا اور جس کو خدا نے اُن کے شر سے محفوظ رکہا موجود ہوتا تو حضرت ابوبکر کو پیغمبر کے قتل ہوجانیکا یقین نہوتا۔ ایڈیٹر

خطرناک حالت مین تھی۔ انہین دونون جانون کے خطرہ سے محفوظ رہنے کے لیے جناب پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے وہ کلمہ فرمایا ہی کہ "خدا ہمارے ساتھہ ہی" یعنی ہم دونون کا کہ جو حالت خطرہ مین ہین مددگار اور معاون ہے "ان اللہ معنا" مین نہ حضرت ابوبکر داخل ہین اور نہ اُس سے اُن کو کوئی فضیلت حاصل ہو سکتی ہی۔

آیت غار مین حضرت ابوبکر کا نام نہین ہے صرف روایات سے ہر فرقہ نے یہ قبول کیا ہے کہ غار مین جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھہ حضرت ابوبکر تھے۔ جس سے کوئی فضیلت حضرت ابوبکر کی پیدا نہین ہوتی لیکن جناب علی مرتضی علیہ السلام کی شان مین جس قدر آیات نازل ہوے ہین جن سے اُن کی فضیلت قابل امامت پیدا ہے اور گو اُن آیات مین نام نامی جناب علی مرتضے علیہ السلام کا مذکور نہین ہوا لیکن اکثر حصہ اُن آیات پر اہل سنت کا بموجب روایات اور احادیث کے یقین ہے کہ وہ شان مین جناب علی مرتضی علیہ السلام کی نازل ہوئی ہین۔

مصنف پہر اصل متن مین جو نتیجہ نکالتے ہین کہ دو آیت کی تفسیر مین لفظ (فی علی) کے بڑہانے سے مقصود آیت بدل دیا اللہ نے کافرون سے خطاب کیا تہا اور وہ معارضہ مسلمانون سے ہوگیا!! اُس حقیقت پر غور کے بعد جو ہم نے اُسی جگہ دکہائی ہے ہر کوئی جان سکتا ہے کہ وہ نتیجہ کسیطرح صحیح نہین ہو سکتا۔

اُس آیت مین (فی علی) کا لفظ بڑہانے سے (جو تفسیراً بیان کیا گیا ہے) یا اُس معنی مین اُس آیت کی تفسیر کرنے سے اصل مقصود اُس آیت کا (جیسا کہ اس جگہ مصنف اُس لفظ کو تفسیر قبول کرتے ہین) کچہہ بہی بدلتا نہین بلکہ اُس تفسیر سے مقصود آیت مین جو اجمال تہا اُس کی تشریح ہوتی ہے۔ بے شک اللہ نے قرآن کی ہر ہر آیت مین فصاحت کا معجزہ رکہا تہا اور ہر ہر آیت کا معارضہ کافرون سے طلب کیا تہا (اُس پند ونصائح کا جو ہر ہر آیت مین مذکور ہے) لیکن کافرون مین وہ سب لوگ شامل ہین کہ جو کل ما جاء بہ النبی ؐ سے منکر ہون یا اُسکے کسی جزو سے۔

مصنف مقصود آیت کو پیش خود فرض کیے ہوتے ہین اسی سبب سے وہ سمجھتے ہین کہ تفسیر اُس آیت سے مقصود تبدیل ہوتا ہی مگر جب اُس آیت کے اجمال کو تفصیل کے ساتھ دیکھا جائے تو کچہ مقصود مین تبدیلی لازم نہین آتی ہی جیسے کسی شرح بیان سے کسی قول مغلق کی تشریح کیجائے ۔

امام علیہ السلام کی تفسیر کی جو حالت ہم نے دکھائی ہی اُس سے علانیہ ظاہر ہی کہ قرآن کی فصاحت کا معجزہ اور معارضہ اُنہین آیتون سے ہرگز مختص نہین ہو گیا ہو جو علیؑ کے باب مین نازل ہوئی ہین اور نہ خود امام علیہ السلام کی تفسیر مین کوئی لفظ ایسا ہی کہ جس سے یہ ظاہر ہوتا ہو کہ امام علیہ السلام نے ایسا فرمایا ہی کہ قرآن کی فصاحت کا معجزہ اور معارضہ اُنہین آیات سے مختص ہی جو علیؑ کے باب مین نازل ہوئی ہین ۔ مصنف تفسیر امام علیہ السلام کو بدنما دکہلانے کے لیے اُسکی عمداً غلط تعبیر کرکے جو نتیجہ تحریف کا پیدا کرتے ہین درحقیقت تفسیر امام علیہ السلام کو تحریف کرتے ہین جس سے اُنکو شرم کرنی چاہیے ۔

پہر مصنف نے اعتراض کے لیے یہ روایت پسند کی

ہی جو بموجب تفسیر امام ؑ کے نص صریح امامت علی ؑ مرتضیٰ کے لیے ہی۔

| | |
|---|---|
| "عن ابی عبد اللہ علیہ السلام قال نزل جبریل ؑ علی محمد صلی اللہ علیہ والہ بھذہ الآیۃ ھکذا یا ایھا[۱] | ترجمہ "امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت ہی کہ انہون نے فرمایا کہ نازل کیا جبریل نے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اس |
| الذین اوتوا الکتب امنوا | آیت کو اس طرح " اے وہ لوگو |
| بما نزلنا (فی علی نوراً مبیناً) | کہ دی گئی ہی اُنکو کتاب ایمان |

لاؤ تم ساتھ اُس چیز کے کہ نازل کیا ہم نے (حق علی ؑ مین کہ روشن اور ظاہر ہی")

قرآن موجودہ مین "بما نزلنا" کے بعد یہ الفاظ ہین "مصدقا لما معکم" یعنی ای اہل کتاب ایمان لاؤ ساتھ اُس چیز کے کہ نازل کیا ہم نے درحالیکہ تصدیق کرنیوالا ہی واسطے اُس چیز کے کہ ہمراہ تمہارے ہی"

طرز بیان روایت سے ظاہر ہی کہ "نزلنا" کی تفسیر مین امام نے امر علی ؑ کو کہ جو روشن اور ظاہر تھا بیان فرمایا ہی مقصود امام

[۱] سورۂ نساء پارۂ پنجم رکوع ۴۔

کا یہ نہین ہی کہ وہ الفاظ تفسیری بھی داخل نزول من حیث القرآن تھے" بلکہ یہ مراد ہی کہ وہ نزول قرآن امر علی کو بھی شامل ہی" اور اہل کتاب کو کل قرآن کے ماننے کو حکم دیا گیا ہی جس مین جیسے توحید اور رسالت کا بیان ہی ویسے مسئلہ امامت کا۔

کتب آسمانی جو قرآن سے مقدم نازل ہوئی ہین اُن مین بھی جیسے توحید اور رسالت کا بیان ہی ویسا ہی امامت کا ہی اور اسی واسطے اس آیت مین یہ ارشاد خداوندی ہی کہ "اے اہل کتاب ایمان لاؤ تم ساتھ اُس چیز کے کہ نازل کی ہم نے (توحید رسالت امامت) درحالیکہ تصدیق کرنے والی ہی واسطے اُس چیز کے کہ جو ساتھ تمھارے ہی" اور جس مین اس بات کا اشعار ہی کہ کتب سابق مین بھی مسئلہ امامت بیان ہوا ہی اُس کی تصدیق قرآن سے ہوتی ہی۔ اور جس کو ہم جلد ثانی مین ایک موقع پر دکھا آئے ہین۔

جس زمانہ مین کہ امام نے یہ تفسیر فرمائی ہی اُس زمانہ مین بعد وفات رسول علانیہ مسئلہ امامت کے قرآن مین ہونے سے انکار شروع ہو گیا تھا اس واسطے امام نے نزلنا کی تفسیر مین صرف مسئلہ امامت کا ذکر فرمایا جسکا نتیجہ یہ ہی کہ قرآن

مسئلۂ امامت کو شامل ہی- اور اس تفسیر [illegible]

ہوسکتا کہ فقط اُن آیات پر ایمان لاتے [illegible]

باب مین ہین جیسا کہ مصنف نے [illegible]

اُنکا وارد ہوسکتا ہی-

پہر مصنف نے اس روایت [illegible]

کیا ہی-

| | |
|---|---|
| "عن ابی جعفر علیہ السلام | [illegible] |
| قال نزل جبرئیل بهذه الآية | [illegible] |
| علی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ | فرمایا کہ [illegible] |
| هكذا فبدل الذين ظلموا | آیت محمد صلی [illegible] |
| (آل محمد حقهم) قولا غير الذي قيل | پر اس طرح [illegible] |
| لهم فانزلنا على الذين ظلموا | لوگون نے کہ ظلم کیا اُنھون نے |
| (آل محمد حقهم) رجزا من السماء | (آل محمد پر اُن کے حق مین) بدلا |
| بما كانوا يفسقون" | قول کہ غیر اُس قول کے تہا جو |

اُن سے کہا گیا تہا پس اوتارا ہم نے اُن پر کہ جنہون نے ظلم کیا

(آل محمد کے حق کا) ناپاکی یا عذاب آسمان سے [illegible] کے

۱؎ شروع سورۃ البقرہ۔

کرتے تھے وہ فسق کرتے ''

مصنف یہ کہتے ہین کہ '' حضرت موسیٰ کے زمانہ مین جب
بنی اسرائیل کو حکم ہوا تھا کہ گناہون سے مغفرت کی دعا مانگو
جو لفظ حطۃ ہے انہوں نے قول مغفرت کو بدل دیا'' ۔

مصنف آیۂ سابقہ بھی لکھتے ہین۔

| | |
|---|---|
| '' واذ قلنا ادخلوا ھذہ القریۃ فکلوا منھا حیث شئتم رغدا وادخلوا الباب سجدا وقولوا حطۃ نغفر لکم خطٰیکم وسنزید المحسنین '' | ترجمہ '' اور جس وقت کہا ہمنے کہ داخل ہو اس بستی مین پس کھاؤ تم اُس (بستی) مین سے جو کچھ چاہو تم سیر ہو کر اور داخل ہو دروازہ مین (بیت المقدس) |

سجدہ کرتے ہوے اور کہو تم '' حطۃ '' (کلمۂ استغفار) بخشینگے
ہم خطائین تمہاری اور نزدیک ہے کہ زیادتی کرینگے ہم نیکی کرنے
والون کو ''

پھر مصنف یہ اعتراض کرتے ہین کہ '' اس آیت مین
قصہ بنی اسرائیل کا ہے اس مین '' ظلموا آل محمد حقھم '' کا کہین
پتہ نہین اور امام معصوم نے جو یہ الفاظ فرمائے ہین اُسکو پہلی
آیت سے کوئی ربط نہین۔ جس وقت یہ آیت نازل ہوئی تھی

اُس وقت تک آل محمدؐ کا حق کس نے چھینا تھا۔ نص امامت غدیر خم مین نازل ہی نہین ہوئی تھی۔ سمجھ مین نہین آتا کہ وہ کون لوگ تھے جنہون نے محمدؐ کے زمانہ سے پہلے آل محمدؐ کا حق چھینا تھا۔ اور کیا چارہ ہی کہ ان لوگون سے حضرت آدمؑ اور انبیاے غیر اولی العزم مراد ہون جنہون نے محمدؐ اور آل محمدؐ کی بابت عہد ترک کیا اُنہین پر عذاب نازل ہوا ہوگا۔ (معاذ اللہ منہما)"

جس آیت کی تفسیر امامؑ سے روایت ہوئی ہو اُس آیت سے پہلے جو آیت قرآن موجودہ سے نقل کی گئی ہو اُس کی نسبت مصنف نے کوئی تحقیق نہین دکھائی کہ وہ آیت اس آیت تفسیری سے مقدم نازل ہوئی ہی۔ نہ کوئی اس کی تحقیق ظاہر کی ہی کہ آیت نص امامت خم غدیر سے پہلے وہ آیت قصۂ بنی اسرائیل مین نازل ہوئی ہی۔

شاید مصنف کا یہ ارادہ ہی کہ مثل قرآن کے اُنکا قول مانا جاے۔ مگر علماے شیعہ اور سنی از روے تحقیق اس بات کے قائل ہین کہ "قرآن موجودہ بترتیب نزول جمع نہین کیا گیا ہی" لیکن نزول ان آیتون کا اگر مقصود مصنف

بدل ڈالا اور توبہ و استغفار کی پروا نہین کی بلکہ فتح کے سبب سے مغرور اور متکبر ہو گئے"۔ چنانچہ امام فخر الدین رازی نے لکھا ہے کہ "وہ جب اُن کو تواضع اور استغفار کرنے کا حکم دیا گیا تھا تو اُنہون نے اسکے حکم کی تعمیل نہ کی اور اُسپر اتفاق نہ کیا"۔ اور صاحب بیضاوی لکھتے ہین کہ "وہ اُنہون نے بدل دیا حکم توبہ اور استغفار کا جو اُنکو دیا گیا تھا دنیاوی چیزون کے چاہنے سے جس کے وہ خواہشمند تھے"۔

واضح ہو کہ آیت قصۂ بنی اسرائیل سے ظاہر ہے کہ وہ دعاے مغفرت کلمۂ (حطۃ) تھا۔ اور بعض مفسرین نے لکھا ہے کہ "اُس قوم بنی اسرائیل نے بجاے لفظ حطہ معنی مغفرت کے لفظ ہم صورت اُس کا بمعنی گندم سرخ کے استعمال کیا"۔

چونکہ اس آیت مین یہ قصہ بنی اسرائیل نظیراً بیان ہوا ہے اس واسطے امت پیغمبر آخر الزمانؐ کے لیے دیکھنا چاہیے کہ کون قول خدا کا بمنزلۂ "حطہ" کے ہے کہ جو باعث مغفرت امت کا ہو۔ اور جس کو کچھہ لوگون نے امت رسولؐ مین بدل دیا ہو۔

شرح جامع صغیر معتمد کتاب اہل سنت مین یہ حدیث

پیغمبرؐ کی منقول ہی۔

| | |
|---|---|
| "علی باب حطة من دخل فیها کان مومنا ومن خرج منها کان کافرا" | ترجمہ "علیؑ باب حطہ ہی جو کوئی داخل ہوگا اُس مین ہوگا وہ مومن اور جو کوئی خارج ہوگا اُس سے ہوگا کافر" |

شارح کا یہ قول ہی کہ "مراد اُس سے پیروی اور اطاعت علیؑ کی ہی جس نے پیروی کی اُس کی وہ مومن ہوا اور جس نے پیروی اُس کی نہ کی وہ کافر ہوا"

اس بنا پر تفسیر ان آیات کی یہ ہوتی ہی کہ جیسے عہد حضرت موسیٰ مین قوم بنی اسرائیل کے لیے قول "حطہ" دعاء مغفرت تھی ویسے ہی قول "حطہ" امت پیغمبر آخرالزمانؐ کے لیے قبول امامت جناب علی مرتضیٰؑ کا تھا جس کی تبدیل کرنے سے لوگون نے حق آل محمدؐ مین ظلم کیا۔ اور جیسے قول حطہ کو کہ دعاء مغفرت بنی اسرائیل کے لیے تھی کچھ لوگون نے بدل دیا ویسے ہی امت رسول آخرالزمانؐ مین کچھ لوگون نے قول امامت علیؑ کو بدل دیا اور وہ ظلم کرنے والے آل محمدؐ پر حق آل محمدؐ مین تھے

بموجب اُس حدیث پیغمبر کے جو کتاب معتمد اہل سنت مین منقول ہی جو تفسیر ان آیات کی ہوسکتی ہی وہی تفسیر امام نے فرمائی ہی اور جس کا وہی نتیجہ ہوتا ہی کہ جو شارح جامع تفسیر نے بیان کیا ہی کہ پیروی اور اطاعت علی مرتضیٰ کی لازم ہی جس کسی نے اُس کو حسب تفسیر صاحب بیضاوی دنیاوی چیزون کی غرض سے جس کے وہ خواہشمند تھے تبدیل کیا یعنی خود علی مرتضیٰؑ سے اتباع اپنی خلافت اور حکومت کا کرایا یا بجاے پیروی اور اطاعت علی مرتضیٰؑ کے دوسرون کی پیروی اور اطاعت کی وہ کافر ہوا اور جن لوگون نے کہ علی مرتضیٰؑ کی امامت کو قبول کیا جو مثل قول حطہ کے باعث مغفرت ہی وہ مومن ہوا۔

اس حقیقت کے ظاہر ہونے کے بعد کوئی اعتراض مصنف مخاطب کا تفسیر امام علیہ السلام پر وارد نہین ہوسکتا ہی ان آیات کی تفسیر مین پیغمبر اور امام علیہما السلام نے علی اور آل محمدؐ کے حق کو بطور تمثیل کے ظاہر کرکے حالت حق علیؑ اور آل محمدؐ کو بیان فرمایا ہی جس سے نہ ربط آیات مین کچھ فرق آتا ہی نہ تقدیم اور تاخیر نزول کسی آیت سے کوئی شبہہ پیدا ہوسکتا ہی

اور قول حطہ کو جو باعث مغفرت تھا بنی اسرائیل مین جن جن لوگون نے تبدیل کیا اور امت پیغمبر آخر الزمان ؐ مین جن جن لوگون نے امامت علیؑ کو قبول نہ کرکے اور قول امامت کو تبدیل کرکے حق آل محمدؐ کا چھین لیا وہ سب ملوم ہو چکے ہین۔

آیت کا مضمون بیشک یہ ہی کہ وہ امور قوم بنی اسرائیل مین واقع ہو چکے تہے لیکن علم الٰہی مین جس نے وہ آیت نظیر کے طور پر بہیجی تہی پیغمبر آخر الزمان ؐ کی امت مین ویسا ہی واقع ہونے والا تہا۔

اور پیغمبرؐ نے جو مثال بتائی ہی اُس سے واضح ہوتا ہی کہ ویسے ہی امور بدلنے قول حطہ کے اُنکی امت مین واقع ہونے والے ہین اور زمانہ امام مین جنہون نے وہ تفسیر فرمائی ہی امت پیغمبر آخر الزمان ؐ مین وہ امور واقع ہو چکے تہے۔

اُن امور کے واقع کرنے والون سے خواہ امت موسیٰ مین خواہ اُمت پیغمبر آخر الزمان مین حضرت آدم علیہ السلام اور انبیاے غیر اولی العزم سے ہرگز مراد نہین ہو سکتی جیسا کہ مصنف مخاطب نے ارادہ کیا ہی۔

کتب شیعہ مین اس قسم کی روایتین ہرگز نہین ہین جنسے
ثابت ہوتا ہو کہ اسماے ائمہ بتصریح قرآن کی آیتون مین نازل
ہوے تے جیسا کہ مصنف مخاطب لکھتے ہین۔ لیکن خود آیات
قرآن موجودہ مین مسئلہ امامت بتصریح موجود ہی جیسا کہ جلد ثانی
مین ثابت ہو چکا ہی۔

البتہ کتب شیعہ مین ایسی روایتین موجود ہین کہ جس
مین آیات کی تفسیر مین یہ بیان ہوا ہی کہ امامت حق ائمہ
اہل بیت ہی اور اسماے ائمہ بہی مذکور ہوے ہین۔ اور وہ
قرآن کہ جس مین تفسیر مسئلہ امامت اور امامت حق اہل بیت
کی بتائی ہوئی پیغمبرؐ کی اور لکھی ہوئی بدستخط خاص علی مرتضیٰؑ
کے تہی اور جس کی روسے دیگر ائمہ اہل بیت تفسیر کرتے چلے
آے ہین بیشک ائمہ کے پاس سینہ اور صندوق مین بند
رہا جبکہ لوگون نے اُس کو نہ لیا اور نہ اُس سے کچھہ لینا
چاہا۔

مگر یہ بیان مصنف مخاطب کا بالکل غلط ہی کہ وہ انہون نے
اپنے مخلصین شیعہ کو بہی ندیا۔ نہین جو کوئی ائمہ اہل بیتؑ
کے پاس بخلوص نیت عقیدت مندی حاضر ہوتا تہا اُس کو

اُنھی قرآن تفسیری سے دیتے تھے۔

اُن کی حالت مثل کعبہ کے تھی کہ جس کے پاس عقیدتمند جاتے ہین کعبہ کسی کے پاس نہین جاتا جیسا کہ منشا ایک ارشاد پیغمبر کا ہی اور اوصیاے پیغمبر کا صرف یہ منصب ہوتا ہی کہ جو کوئی بہ طلب ہدایت اُن کے پاس حاضر ہو اُس کو تعلیم کرین اور دعوت اسلام منصب پیغمبر ہی جیسا کہ علی مرتضیٰ نے ایک موقع پر فرمایا ہی۔

البتہ اپنے دشمنون سے ائمہ اہل بیت اپنے راز کو چھپاتے تھے۔ اور جسکی اُنکو ضرورت تھی۔

مصنف مخاطب نے اس جگہ اپنے بعض مضامین سابق کا جلد اول سے اعادہ کیا ہی جس کی حقیقت ہم اُسی موقع پر دکھا آئے ہین۔

امام محمد باقر علیہ السلام سے زرارہ کی حالت سمجھنے مین کچھ بھی غلطی نہین ہوئی اُنہون نے اُس کو پہلے ہی قابل ہدایت سمجھ لیا تھا اور آخرکار وہ ہدایت پا گیا۔ اور جس وقت کہ اُس نے اُس کتاب علی سے انکار کیا تھا اُس وقت وہ اُس درجہ ہدایت یافتہ ہونے پر نہین پہونچا تھا اُس وقت اُس کی

حالت ایسی ہی تھی جیسی ہمارے مصنف مخاطب کی۔

وہ درجۂ کامل ہدایت پر نہ پہونچنے کی وجہ سے امام علیہ السلام سے جھگڑا کرتا تھا اور امام علیہ السلام کے مباحثہ کو بغیر اطمینان کے قبول نہین کرتا تھا۔ جیسے کہ اس زمانہ مین ہمارے مصنف مخاطب جو مخالفین ائمہ اہل بیت کے متبع ہین متبعان امام علیہ السلام سے جھگڑا کرتے ہین۔ دیکھیے کہ وہ مثل زرارہ کے اپنی ابتدائی حالت سے تبدیل ہوکر انتہائے حالت زرارہ مین داخل ہوتے ہین یا اطمینان سے فائدہ نہ اوٹھاکر مثل اُنہین لوگون کے رہتے ہین کہ جن کی حالت مثل زرارہ کے نہین ہوئی۔

جو لوگ کہ نیت ہدایت پانے کی رکھتے ہین وہ مثل زرارہ کے اپنی حالت کو ضرور تبدیل کرسکتے ہین لیکن جو لوگ کہ ائمہ اہل بیت سے نیت محض مخاصمت کی رکھتے ہین اُن لوگون سے سوا جھگڑا کرنے کے اور کوئی توقع نہین ہوسکتی۔

وہ قرآن ہر متنفس کو اس حیثیت سے دیا جاسکتا تھا کہ جو کوئی کچھ ائمہ اہل بیت سے دریافت اور تحقیق کرنا چاہے اُس کو اُسی قرآن سے بتا دین۔ یہ نہین ہوسکتا تھا کہ ہر کسی

ہو کہ کسی قدر ہدایت ائمہ کے پانیکے بعد کسی نے انحراف یا ارتداد قبول کیا ہو مگر ائمہ اہلبیت ہمیشہ اُسی ارتداد اور انحراف کے مٹانے کے لیے کوشش کرتے رہے کہ جس کی بعد وفات پیغمبر کے اہلبیت رسالت سے خلافت کو نکال کر بے محل قرار دینے میں بنیاد قائم کی گئی اور خلفاء فی الارض غیر اہلبیت رسول برابر اُسکو ہی اعلیٰ قرار دینے کا استحکام کرتے رہے لیکن بمقابلہ اُس قوت عظیم کے اُس مذہب کا وجود باقی رہنا کہ جسکی تعلیم ائمہ اہلبیت علیہم السلام نے کی اور اُس کا ترقی اور فروغ پانا کہ اسوقت کروڑوں لوگ اُس مذہب پر موجود ہیں حقیت دین کی دلیل ہے اور ائمہ علیہم السلام کا معجزہ ہے جیسا کہ بمقابلہ کفر کے پیغمبر کا دین اسلام کو جاری کرنا حقیت دین اسلام کی دلیل اور پیغمبر کا معجزہ ہے۔

اپنی اُس کوشش میں ائمہ اہلبیت نے جو دین حق کو جاری کرنے کی تدبیریں کیں وہ ناجائز حکمت عملیاں نہیں تھیں اُنکی کوشش اُسی نوع کی تھی کہ جس نوع کی پیغمبر نے سعی فرمائی اور ہر موقع اور محل کو جب مقابلہ کیا جائے گا تو ذرہ برابر فرق نہ نکلے گا۔

لیکن اگر کل مسلمانوں کی سرشت سے ارتداد کا مادہ عہد ائمہ میں نہیں نکل سکا تو عہد پیغمبر میں بھی کل روئے زمین کی سرشت سے

مادہ کفر کا نہین نکلا تہا اور جو لوگ کہ بظاہر اسلام لائے تہے اُنکی طینتو نمین مادۂ نفاق خصوص امر خلافت کے متعلق موجود رہا تہا جو بعد پیغمبر ص کے ذریعہ ارتداد کا ہوا اگر کوئی بعد ہدایت ائمۂ اہلبیت ؑ کے منحرف ہو گیا تو اُسکی مثال ہدایت پیغمبر ص کی ہو سکتی ہی کہ جس سے زیادہ پر اثر ہدایت ائمۂ اہلبیت کی نہین ہو سکتی تہی۔

یہ نکتہ چینی مصنف کی کہ ”وہ ائمہ ؑ نے اُنکے روکنے کے لیے کہ جنکی سرشت مین ارتداد کا مادہ بہرا ہوا تہا ناجائز حکمت عملیون کا ارتکاب کیا تب بہی وہ نہ رُکے“ کسیطرح قرار نہین پا سکتی بلکہ اُس حقیقت کے ظاہر ہونیکے بعد جو ہمنے دکہائی آسانی سے معلوم ہو سکتا ہی کہ اُسکا انطباق اور مصداق کس جگہ اور کن لوگونپر ہو سکتا ہی۔

مصنف مخاطب سے اس موقع پر یہ غلطی ہوئی ہی کہ اُنہون نے دین اسلام کو ارتداد اور ارتداد کو دین اسلام اور کامل الایمان والونکو ناقص الایمان اور ناقص الایمان والونکو کامل الایمان اور ہادیونکو غیر ہادی اور غیر ہادیونکو ہادی سمجہ لیا ہی۔

جلد اول کے نمبر ۳ پر جو استدلال مصنف نے زبانی عبداللہ بن یعفور کی کیا تہا کہ ”وہ صدق اور امانت اور وفا اُن لوگونمین نہین ہی

جو ائمہ کی ولایت کو ملتے ہین"

اور اُسکی حقیقت ہمنے اُسی موقع پر ظاہر کی کہ وہ روایت اصحاب ائمہ سے علاقہ نہین رکہتی ہے البتہ کچہ عام شیعون سے متعلق ہی اور ہر فرقہ مین ایسا ہوتا ہی کہ وہ اوصاف کچہ لوگ نہین رکہتے تہے

مصنف اُس روایت کو اس قول امام علیہ السلام سے کہ "وہ تین مومن بہی امین اور مطیع نہین" یہ نتیجہ نکالتے ہین کہ "کل اصحاب امام کا وہی حال تہا جو عبداللہ ابن یعفور نے بیان کیا تہا اور یہ احتمال تہا کہ وہ شاید دو شخص صادق اور امین اور مطیع ہون مگر امام موسی کاظم نے اُسکی توضیح کردی کہ فقط ایک ہی"

امام علیہ السلام کی نسبت مصنف مخاطب یہ رائے دیتے ہین کہ "درحقیقت یہ بہی اُنکی غلط فہمی تہی کہ ایک ہی نہتا"

اور حاشیہ پر مصنف یہ لکہتے ہین کہ "ایک دوسری روایت مین امام موسی کاظم نے صاف صاف سب کو مرتد بتادیا چنانچہ کلینی نے کتاب الروضہ مین روایت کی ہی"

| | |
|---|---|
| "قال ابوالحسن علیہ السلام لو میزت شیعتی ما وجدتھم الا واصفۃ ولو امتحنتھم لما وجدتھم | ترجمہ "فرمایا امام موسی کاظم علیہ السلام نے اگر منتخب کرون اپنے شیعونکو نہپاؤنگا اُنکو مگر فقط باتین |

الا مرتدین" | سے دعوی کرنیوالے اور اگر امتحان

کرونمین اُنکا نہ پاؤنمین اُنکو مگر مرتد"

مصنف نے اخیر حصہ حدیث امام علیہ السلام کا ترک کردیا ہے اور بعض الفاظ کا ترجمہ اپنے منشا کے موافق کیا ہے اسلیے ہم پوری حدیث مع ترجمے اس مقام پر لکھتے ہین تا کہ کیفیت منشاء امام علیہ السلام کی ظاہر ہوسکے۔

| | |
|---|---|
| "قال قال لی ابو الحسن علیہ السلام لو میزت شیعتی ما وجدتھم الا واصفة ولو امتحنتھم لما وجدتھم الا مرتدین و لو تمحصتھم لما خلص من الالف واحد ولو غربلتھم غربلة لم یبق منھم الا ما کان لی انھم طال ما اتکوا علی الارائک فقالوا نحن شیعة علیؑ انما شیعة علی من صدق قولہ فعلہ" | ترجمہ" راوی کہتا ہے کہ فرمایا مجھسے امام موسی کاظمؑ نے اگر تمیز کرونمین اپنے شیعونکی نہ پاؤنمین اُنکو مگر وصف کرنیوالے (اپنے آپ مین شیعہ ہونیکا وصف بیان کرنیوالے) اور اگر امتحان کرونمین اُنکا نہ پاؤنمین اُنکو مگر پھر جانے والے اور اگر آزماؤنمین اُنکو نہ خالص ہون ہزار سے ایک اور اگر چھانون مین اُنکو چھلنی کرکے نہ باقی رہے اُنمین سے مگر ہو کہ وہ واسطے میرے |

تحقیق کہ اُنھونے مدت رکھی اوسا فزونی کی اُسی چیز پر تکیہ کیے ہوے

ہین اوپر تخت کے اور کہتے ہین کہ ہم شیعہ علیؑ کے ہین جزاین نیست کہ شیعہ علیؑ کا وہ شخص ہی کہ سچائی دکہلاے قول اپنے کی اپنے فعل سے"

مصنف نے جو نتیجہ اعتراض کا نکالا ہی وہ اس بنا پر ہی کہ اُنہون نے منشاے روایات اور احادیث کو غلط سمجہا ہی یا غلط قرار دیا ہی -

جسقدر روایات کا ذکر کیا ہی اُنمین سے کسی روایت کا یہ مقصود ہی کہ وہ امام علیہ السلام نے اپنے اصحاب مین سے ہر کسی کو بنظر حالت زمانہ کے ہمراز بنانیکے قابل نہین جانا جیسا کہ پیغمبرؐ نے بہی اپنے اصحاب غیر اہلبیت سے کسیقدر اپنا راز اُسپر ظاہر کرنیکے لیے سوا حذیفہ بن الیمان کے ہر کسی صحابی کو منتخب نہین کیا اور کسی روایت کا یہ منشا ہی کہ شیعہ امام علیہ السلام کے ایسے مطیع اور فرمانبردار ہون کہ جو جہاد کے وقت ثابت قدم رہین اور ایسے نہایت قلیل تہے اور اُنکی تعداد جہاد کے لیے کافی نہین تہی - چنانچہ عہد پیغمبر مین بہی ایسے اصحاب پیغمبر کے بہت ہی قلیل تہے اور اگر وہ چند صورتین نہوتین تو پیغمبرؐ مسلمان صحابہ رسول کے پیٹہہ کے پہیر جانے سے کسی نہ کسی میدان جنگ مین ضرور قتل ہو جاتے -

کسی روایت کی یہ مراد ہی کہ عام طور پر شیعہ اپنے اعمال و افعال مین اور اپنے مدارج مین کامل نہین ہین اور اس موقع پر امام علیہ السلام

کا مقصود اُس کا ملیت شیعیت سے ہی کہ جیسا خدا نے حضرت نوح کا
شیعہ حضرت ابراہیم کو فرمایا ہی ہے اور جسکا قلب ویسا ہی سلیم ہونا چاہیے
او جسکی مثال ایک حدیث امام زین العابدین علیہ السلام مین دیگئی
ہی (تفسیر موسوم امام حسن عسکری علیہ السلام)۔

روایت زیر بحث مین بہی امام علیہ السلام نے امتحان کی حیثیت
سے جو اوصاف شیعہ ہونیکے بیان فرمائے ہین اُس درجہ کے شیعہ
ہرزمانہ مین شاذ و نادر ہی ہوسکتے ہین جیسا کہ امام حسن عسکری علیہ السلام
نے جن لوگونسے کہ عمل صالح سرزد نہون اور قابل عذاب ہون اُنکی نسبت
فرمایا ہی کہ وہ ہمارے شیعونمیسے نہین ہین۔ لیکن وہ موسوم ہین ساتھ
ہمارے دوستونکے اور دوست ہمارے دوستونکے اور دشمن ہین واسطے
دشمنون ہمارے کے تحقیق کہ شیعہ ہمارے وہ ہین کہ جو اتباع کرین ہمارے
آثار کا اور اقتدا کرین ہمارے اعمال کا۔

اور اسی قول کی تائید مین پیغمبر خدا سے لیکر حضرت امام حسن عسکری
علیہ السلام تک تفسیر منسوب بہ امام حسن عسکریؑ مین متعدد اسنادوں کو
ہوئی ہین۔

یہ تمام ارشادات اُسی شان کے ہین کہ جیسے آج کل کے کرورہا
مسلمان ہین اُنسے پوچھا جائے کہ تم تمام اُن امورمین کہ جو قرآن اور

سنت رسول کی روسے دین قرار پایا ہی پورا پورا اتباع پیغمبر خدا صلعم کا کرتے ہو تو یقین ہی کہ ہر مسلمان اپنے ایمان سے اُسکا جواب نفی مین دیگا اور ہر مسلمان کسی نہ کسی امر مین اتباع صلعم سے جب اُسکا دل چیر کر دیکھا جاے منکر یا سرکش یا عمل خیر سے گریز کرنیوالا ضرور نکلے گا اور یہی حالت اُن مسلمانونکی جو روز وفات پیغمبر سے کرور ہا مسلمان مر گئے ہین پائی جائیگی۔ اور اُس امر مخالف خدا اور رسول کی وجہ سے ضرور ہی کہ ارتداد جزئی کا اطلاق ہو۔

اور اسی اعتبار سے کہا جاسکتا ہی کہ امام موسی کاظم علیہ السلام نے یہ ارشاد فرمایا ہی کہ "اگر مین امتحان کرون تو میرے لیے کوئی نہ نکلے اور بہرے ہوے پاے جائین لیکن امام علیہ السلام نے ذکر آزمائش نہایت سختی سے اسجگہ فرمایا ہی اُس سے یہ پایا جاتا ہی کہ مقصود امام علیہ السلام کا اس موقع پر اُنھین لوگونسے ہی کہ جو وقت جہاد کے ثابت قدم ثابت نہون۔

ایسا ارشاد امام علیہ السلام کا موافق اُسی تجربہ کے ہی کہ جو اُنکو تجربہ اپنے جد پیغمبر سے حاصل ہوا تھا کہ آنحضرت صلعم کو فوج فوج مسلمان میدان مین چھوڑکر بھاگ جاتے تھے اور جس تجربہ کے بعد پیغمبر خدا نے اپنے صحابہ کی نسبت فرمایا ہی کہ "وہ احداث کرین گے

ارتداد کے مرتکب ہونگے چیونٹی کی چال کیطرح اُنمین شرک ہی ائمہ مضلین ہونگے رجعت قہقری کرینگے حوض کوثر سے میرے سامنے واسطے عذاب کے ہانکے جائین گے۔ جسکو ہم موقع موقع پر بحوالہ کتب اہلسنت لکھہ آئے ہین"

جن مسلمانونسے کہ خدا اور رسول کی نافرمانیان جن جن امور مین کہ ہوئین اور ہوتی ہین اُسمین کبائر اور صغائر اور اُنکے اصرار پر ہر مسلمان کو اندازہ کرنا ضرور ہی اور جو جز کسی امر خدا اور رسول کا ایسا ہی کہ جس سے برگشتہ ہونیکی حالت مین امید عفو نہو یا بمقابلہ اُس برگشتگی کے کوئی عمل خیر ایسا نہو کہ جو فعل برگشتگی پر بہاری ہو تو اُسکو نادم ہونا لازم ہی کہ ایسی ندامت بہی نکوئی ہوتی ہی۔

لیکن زیادہ افسوس کے قابل یہ بات ہی کہ جب کسی سے فعل قابل ندامت سرزد ہو اُسی فعل ناروا کے جواز ثابت کرنیکی دوسرے لوگ کوشش بلیغ کرین اور اپنے آپکو دوستداری پیغمبر اور اُس کے اہلبیت سے بہی خارج کردین۔

جو فرقہ کہ موسوم بہ شیعہ ہی اگر وہ درجہ شیعیت ہونے پر نہ پہونچ سکے تو وہ طرفداری اہلبیت پیغمبر اور ائمہ اہلبیت کیوجہ سے زمرہ مین اُنکے دوستدار ونکے قرار پاتا ہی لیکن انہین رعایات سے

کہ مصنف جنپر معترض ہوئے ہین اور دیگر روایات کتب ہر فرقہ اسلام سے قابل یقین کے پایا جاتا ہی کہ زمانہ کسی امام اہلبیتؑ کا ایسے شیعون سے خالی نہین رہا ہی کہ جنسے ائمہ اہلبیتؑ کا مقصود شیعہ ہونے کا تھا اور بعد زمانہ ائمہ اہلبیت کے بھی اُس درجہ کے شیعہ رہے ہین جنکا ذکر اور حوالہ کتب تاریخ اور کتب رجال مین موجود ہی اور جن مین سے وقتاً فوقتاً بعض بعض کا ہماری پچھلی تحریرون مین تذکرہ ہوا ہی اور یہ ہمارا زمانہ اور اُسکا قرب بھی ایسے خالص شیعون سے خالی نہین ہی مگر اس مین شبہ نہین کہ ایسے خاص شیعہ ہر زمانہ مین قلیل اور نہایت قلیل رہے۔ لیکن زمانہ ائمہ اہلبیتؑ سے لیکر اُن قلیل اور نہایت قلیل لوگون نے وہ کام کیا ہی کہ جو کثیرون اور اُن کثیرون سے جو اپنی کثرت پر نازان ہین نہین ہو سکا۔ اُنہون نے مذہب ائمہ اہلبیتؑ کو ایسے ہی رائج اور شائع کیا جیسے کہ عہد پیغمبرؐ مین جہاد مین ثابت قدم رہنے والون سے تقویت اسلام کو پہونچی۔

اور یہی امر دلیل سچائی مذہب شیعیان خاص اور خالص علی مرتضیٰؑ اور دوستداران اہلبیت پیغمبرؐ اور ائمہ اہلبیتؑ کی ہی۔

مصنف مخاطب اُنہین روایات سے یہ نتیجہ بھی ظاہر کرتے ہین کہ

"امام جعفر صادق علیہ السلام تمام اصحاب سے اپنی حدیثین چھپاتے

تھے جو اقوال اُن کے شیعہ راویوں نے نقل کیے ہیں وہ اُنکا اصلی مذہب نہین اور جب اسنے حدیثین چھپاتے تھے تو بھلا اصلی قرآن اُنکو کیونکر دیتے "

لیکن یہ نتیجہ جو مصنف مخاطب نے ظاہر کیا ہی بالکل غلط ہی۔ امام جعفر صادق علیہ السلام اور دیگر ائمہ اہلبیت علیہم السلام اپنے اصحاب خاص اور شیعیان خالص سے جنکے اوصاف بھی بیان کر چکے ہین کوئی اپنی حدیث (سخن) پوشیدہ نہین رکھتے تھے البتہ ایسے راز کو کہ جسکا تعلق امر خلافت سے ہوتا تھا یا اُسکا اثر اُسپر پڑتا تھا علانیہ عام لوگون پر ظاہر نہین فرماتے تھے اور جب وجہ پوشیدہ رکھنے پر غور کیا جاتا ہی اور غور کیا جائیگا تو نوعیت اُن حدیثون کی خودبخود ظاہر کردے کہ اصلی مذہب اُنکا وہی تھا جو شیعہ راویونکی روایتون مین منقول ہوا ہی۔

ائمہ اہلبیت کو کسی امر کے چھپانے کی ضرورت اور جو کچھ وجہ تھی تو باعث اُسکا مخالفت خلافت خلفاء ہم عہد کا تھا جس سے صریح اندیشہ ضرر انفاس زکیہ کا رکھتے تھے اور جسقدر زمانہ تک کہ زندہ رہے اُسقدر زمانہ تک بھی زندہ نہین رہ سکتے تھے اسی بنا پر جو روایتین کہ مفید خلافت مخالف کے اور جسکو اُس خلافت نے

دین قرار دیا تھا اُس کے مفید اور موید ہون وہ بیشک اصلی مذہب ائمہ اہلبیت کا نہین قرار پا سکتا لیکن اُس کے خلاف جسقدر ہون وہی اصلی مذہب ہو سکتا ہی کہ جس مین کسی قسم کا لوث نہین سمجھا جا سکتا بلکہ حالت خوف مین اُنکا صدور خلاف خلافتون مخالف کے اُن سچائی پر یقین دلاتا ہی اور جس حالت نازک مین کہ ائمہ اہلبیتؑ مبتلا رہے مخالف خلافتون ہم عہد اپنے کے مخالف احادیث کا بیان فرمانا اُنہین کا کام تھا کہ جو اُنسے ہو سکا۔ اور جو چیز کہ اُنکے دل مین تھی اور جو اُن کو اُس کے اظہار پر برانگیختہ کرتی تھی گو خاص طور پر ہو وہ اُنکا یقین سچائی ایمان اور دین اسلام پر تھا اُسیطرح جسطرح سے کہ اُنہون نے بیان فرمایا اور وہ بیان اُسی اصلی قرآن کے بموجب تھا کہ جس مین تفسیر بتائی ہوئی پیغمبر کی اور لکھی ہوئی دستخط علی مرتضیٰ سے تھی اور ہدایت کے ذریعے وہ قرآن شیعون کو دیا گیا ہی۔ اور اُسکی تفسیرون کو کتابون مین نقل کیا گیا ہی۔

اُسی سلسلۂ اعتراض کو مصنف مخاطب کہتے ہین کہ "اصحاب ائمہ ائمہ پر افترا ہی کیا کرتے تھے"

لیکن اپنے اس بیان کی تصدیق کے لیے کوئی سند نہین لائے جسکا یہ نتیجہ ہی کہ "اصحاب ائمہ تو ائمہ پر کوئی افترا نہین کرتے تھے

مگر مصنف مخاطب اصحاب ائمہؑ پر افترا کرتے ہین ؎

اور عبداللہ بن یعفورؓ کے ذکر کا جو اس موقع پر مصنف مخاطب نے اعادہ کیا ہی اسکی حقیقت ہم نمبر ۲۲۲ مین دکھا آئے ہین جہان مصنف مخاطب نے ابتداءً اسپر بحث کی ہی (دیکھو پہلا حصہ ضمیمہ ہر جلد اول روشنی)۔

مصنف مخاطب اپنی طرف سے یہ فرض کرتے ہین کہ وہ شیعون کیطرف سے اس کے سوا اور کوئی جواب نہین ہوسکتا کہ ائمہ نے اصلی قرآن اسلیے نہین دیا کہ اصحاب ائمہ کی ایسی حالت تہی جو مصنف مخاطب نے قرار دی ہی لیکن درحقیقت نہ اصحاب ائمہ کی ایسی حالت تہی کہ جیسے مصنف ظاہر کرتے ہین اور نہ شیعون کیطرف سے یہ جواب ہی کہ ائمہ نے اصلی قرآن شیعون کو نہین دیا بلکہ اصحاب ائمہ کی وہ حالت ہی کہ جیسے ہم نے ظاہر کی اور ائمہ علیہم السلام نے اُس حیثیت سے قرآن شیعون کو دیا جس حیثیت سے کہ ہم نے بیان کیا شیعون کی روایتون کی بموجب قرآن کی کوئی غیر حالت نہین ہوگئی ہی جیسا کہ مصنف مخاطب کا مقصود ہی شیعونکی روایتون کے بموجب قرآن کی وہی حالت ہی کہ جیسے قرآن اب متداول بین الناس ہے دفتین مین کسی قسم کی تحریف نہین ہوئی اور

اونکا تسمین سے مسئلہ امامت کا نکالڈالا گیا ہی اور نہ قرآن کے اعتبار مین کچہ فرق آیا ہی اور خدا تو خدا بندہ بہی جانتے ہین کہ کوئی مسئلہ اُس مین سے نہین نکل گیا البتہ پیغمبر نے جو تفسیر آیات قرآنی بتائی تہی اُس کو علی مرتضیٰ نے اپنے ہاتہ سے لکہا تہا اور بہ ترتیب نزول قرآن کو جمع کیا تہا جسکی خبر کتب معتبر اہلسنت مین موجود ہی اور جس کو جا بجا ہم کہا آئے ہین - وہی قرآن ائمہ اہلبیت کے پاس برابر رہا اور اُسی کے بموجب ائمہ اہلبیت نے تفاسیر آیات قرآن بیان کی ہین جو کسیقدر دیگر مسائل اور مسئلہ امامت مین بالکل مخالف اُن تفاسیر کے ہین کہ جو علماء اہلسنت غیر اہلبیت رسالت نے اپنی رایون سے بعد خلفاء فی الارض مخالف ائمہ اہلبیت کے بہ طمع مال اور اعزاز دنیوی کے مفید خلفا فی الارض کے ظاہر کی ہین اب امت رسول ؐ کو اختیار ہی کہ چاہین اُن تفاسیر ائمہ اہلبیت ؑ کو قبول کرین اور چاہین تفاسیر علماء اہلسنت حریص دولت دنیا کو کہ جو غیر اہلبیت رسول ؐ سے تہے -

لیکن وقت طے کرنے اس امر کے کہ کسکی تفاسیر کو قبول کیا جائے اول اس امر پر غور کرنا چاہیے کہ مجرد کوئی کتاب اور صحیفہ جو خدا کی طرف سے کسی نبی اور پیغمبر پر نازل ہوا ہر کوئی شخص اپنی

ترک سے اسپر عمل نہین کرسکتا چنانچہ خدا نے ہدایت کے واسطے فرمایا ہی کہ ہم نے "بینہ" بھیجیں تو اس "بینہ" کو بتایا ہی کہ وہ رسول صحف پڑھنے والا ہی۔ آیت سورۃ البینۃ۔

"لم یکن الذین کفروا من اہل الکتاب والمشرکین منفکین حتی تاتیہم البینۃ رسول من اللہ یتلوا صحفا مطہرۃ فیہا کتب قیمۃ"

ترجمہ "نہ تھے وہ لوگ کہ کافر ہوئے اہل کتاب سے اور مشرکین سے جدا ہونے والے یہانتک کہ آئی اُن کے پاس دلیل روشن پیغمبر خدا کی طرف سے کہ پڑھتا ہی صحیفون پاک کیے گیون کو کہ اسمیں ہین نوشتہ راست"

اس آیت سے ظاہر ہی کہ مجرد کوئی کتاب اور صحیفہ ہدایت کے لیے کافی نہین ہوسکتا بلکہ اسکا پڑھنے والا کفایت کرنیوالا ہی چنانچہ ایک روایت جو درحقیقت تفسیر اسی آیت کی سمجھنا چاہیے مصنف مخاطب نے ایک موقع پر اپنی تفسیر اکسیر اعظم مین نقل کی ہی کہ "ابن کثیر نے لکھا ہی کہ ابن ابی حاتم اور امام احمد نے روایت کی ہی کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ قریب ہی کہ علم اٹھہ جائے گا یہ سنکر زیاد بن لبید نے کہا کہ یا رسول اللہ علم اب کیسے اٹھہ سکتا ہی اسلیے کہ ہم نے قرآن سیکھہ لیا اور ہم نے اپنے بچونکو سکھا دیا تو رسول

اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے لبید کے بیٹے تیری ماں تجھکو
اگرچہ مین جانتا ہون کہ تو اہل مدینہ مین بڑا فقیہ ہی مگر کیا تو یہ نہین جانتا
کہ یہود اور نصاری کے ہاتھ مین بھی توریت اور انجیل موجود ہی لیکن
جب اُنہون نے اللہ کا حکم چھوڑ دیا تو توریت اور انجیل نے اُن کو
کچھ بھی فائدہ نہ دیا یہ فرماکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آیت ولو
انهم اقاموا التورٰة والانجيل وانزل اليهم من ربهم لاكلو
من فوقهم ومن تحت ارجلهم پڑہی یعنی اگر وہ قائم رکھتے توریت
وانجیل کو اور اُسکو جو اُتارا گیا تہا اُن کے پاس اُنکے رب کیطرف
سے تو بیشک وہ روزی پاتے اپنے اوپر سے اور اپنے پاؤن کے
نیچے سے الخ

(جس کی مراد یہ ہی کہ توریت اور انجیل سے ہدایت پانے مین سراپا
غرق ہوجاتے اور سواے مقاصد توریت اور انجیل کے اُنہین
کچھہ نہ ہوتا)

کچھہ شبہہ نہین اس روایت سے ظاہر ہی کہ یہود اور نصاریٰ
کے پاس مجرد توریت اور انجیل کا ہونا کچھ فائدہ بخش نہین ہوا ایسے
ہی مسلمانون کے ہاتھ مین قرآن کا ہونا کچھ مفید نہین ہی گو وہ فقیہ کیون
نہون جیسا کہ لبید کی حالت پر نظر کرکے پیغمبر صلعم نے فرمایا ہی اور

باوصف اس کے کہ یہود و نصاریٰ کے ہاتھ مین توریت انجیل تھی اُنکے پاس غیر مفید ہونے کی وجہ یہ ارشاد کی ہی کہ اُنھون نے اللہ کے حکم کو چھوڑ دیا اور ایسے ہی گو قرآن مسلمانون کے پاس ہو اور اُن کے بچے اُس کو سیکھ لین کچھ فائدہ مند نہین ہو سکتا جب تک کہ یہ حکم اللہ نہ چھوڑین اس موقع پر غور کرنا چاہیے کہ مجرد کتب آسمانی کا لوگون کے پاس ہونے سے حکم خدا کو چھوڑ دینا علاوہ اُسکے ہی اور وہ حکم خدا جسکے نچھوڑنے کا حکم ہی سوائے اس کے کچھ نہین ہو سکتا کہ مثل رسول صلعم کے جو کوئی سمجھنے والا اور جاننے والا کتب آسمانی کا ہوا اور جس کو خدا اور رسول نے بتایا ہو اُسکو نچھوڑا جائے تب کتب آسمانی فائدہ دے سکتے ہین - اور ایسے ہی فقیہ خاص سے پیغمبر صلعم کا مقصود اس روایت مین ہی نہ عام فقیہ سے اور اُسی عالم فقیہ کو جس کو خدا اور رسول نے بتایا اور جتایا ہو مضبوط پکڑنا واجب ہی اُس کے چھوڑ دینے سے مراد اس حدیث پیغمبر مین حکم خدا کے چھوڑ دینے سے ہی کیا کچھ شک ہو سکتا ہی کہ جب رسول لوگون کے سامنے حاضر نہ رہے تو دوسرا کوئی اُس کتاب کا ایسا پڑھنے والا ہو جو مثل رسول کے ہو اور اُسکی اطاعت مثل رسول ہی کی اطاعت کے فرض کیگئی ہو۔

اور اُس پڑہنے والے کو خدا اور اُسکا رسول بتاے ۹ - اور جس

کسیکو کہ خدا اور اُسکا رسول بتاتا ہی اُسیکو دوسری اصطلاح مین امام

کہتے ہین - اگرچہ یہ ضرور نہین ہی کہ ہر امام رسول ہو مگر رسالت امامت

کو ضرور شامل ہوتی ہی اور خدا اور اُسکے رسول ؐ نے جو ایسے ائمہ کو بتایا

ہی اُسکی کسیقدر تفصیل ہم بحث نمبر ۲۵ - مسئلہ امامت مین کر گئے

ہین -

اس موقع پر ہم صرف اُس حدیث پیغمبر کو جسکی صحت کا دونون

فرقونکو اقرار ہی یاد دلاتے ہین جس مین پیغمبرؐ نے فرمایا کہ -

| | |
|---|---|
| "انی تارک فیکم الثقلین الی اخرہ" | ترجمہ "مین درمیان تمہارے دو چیزین بزرگ چھوڑے جاتا ہون |

کتاب خدا اور اہلبیت میرے اگر انکو مضبوط پکڑے رہوگے تو

میرے بعد ہرگز کبھی گمراہ نہوگے اور وہ دونون آپس سے جدا

نہونگی جب تک کہ حوض کوثر پر میرے پاس نہ آئین" اور تخصیصاً

علی کے لیے یہ بہی فرمایا ہی کہ قرآن علی کے ساتھہ ہی اور علی قرآن

کے ساتھہ ہین -

جس سے صاف مقصود یہ ہی کہ علی اور اہلبیت پیغمبرؐ پڑہنے

والے قرآن کے ہین لوگونپر ہدایت کیواسطے جیسے کہ رسول ؐ کو

پڑھنے والا کتاب او وصف کا خدا نے فرمایا ہی اُسی معنی مین رسول نے علی اور اہلبیتؑ کو بتایا ہی"

اور علی مرتضیٰ نے جو یہ فرمایا ہی کہ وہ قرآن صامت ہی اور مین قرآن ناطق۔ اُسکی مراد بہی یہی ہی کہ مین پورا پورا قرآن کی تعمیل کرنیوالا ہون اور میرا قول اور فعل عین قرآن ہی۔

جو لوگ کہ اہلبیت اور قرآن کو مضبوط پکڑے ہوے ہین اُنکے لیے کسیطرح سے نہین سمجھا جا سکتا کہ قرآن سے کوئی مسئلہ نکل گیا اسلیے کہ عالم قرآن کے استنباط سے کوئی مسئلہ نہین رہ سکتا تہا لیکن جو لوگ کہ اہلبیت پیغمبر عالم قرآن کو ترک کیے ہوے ہین اُنکی نسبت یقین کرنا چاہیے کہ اُنسے بہت کچھ مسائل قرآن کے چھوٹ گئے اور اُنہوںنے غلطی فہم اور طمع سے مسائل قرار دیے اور بنا لیے۔ اور درحقیقت اُنہین لوگونکے حق مین نکالدالنا مسائل کا قرآن سے خصوص مسئلہ ماست کا صادق آتا ہی۔

بیشک اللہ نے وعدہ حفاظت قرآن کا کیا ہی لیکن اُسکو خدا نے ہرگز اسطرح پورا نہین کیا کہ اہلسنت کو توفیق دی ہو کہ سینہ اور سفینہ مین قرآن کی حفاظت کیے رہے جیسا کہ مصنف مخاطب ظاہر کرتے ہین بلکہ خدا نے وعدہ حفاظت کو اسطرح پورا کیا

ہی کہ پیغمبر اور علی مرتضیٰ اور ائمہ اہلبیت نے اُسکو محفوظ رکھا ہی اور اونہین کے طریقہ حفاظت کیوجہ سے اب تک محفوظ چلا آتا ہی۔

باوصف اسکے کہ روز وفات پیغمبر سے اُس فرقہ نے کہ جس نے حکم خدا (اہل بیت رسول) کو چھوڑ دیا ہی اور حضرت معاویہ کے وقت مین خطاب اہلسنت کا اور حضرت یزید کے وقت مین لقب اہلسنت وجماعت کا پایا ہی بہت کوشش کی ہی کہ قرآن مین تحریف کرین اور ابتک کوشش چلی جاتی ہی۔

خدا نے جو وعدہ حفاظت قرآن کا کیا ہی اُس حفاظت سے مراد حفاظت تحریف سے ہی اور تحریف دو قسم کی ہوتی ہی ایک تحریف لفظی دوسرے تحریف معنوی۔ خدا قرآن مین چند جگہ تحریف کا ذکر فرماتا ہی۔

| | |
|---|---|
| (۱) افتطمعون ان یومنوا لکم وقد کان فریق منہم یسمعون کلام اللہ ثم یحرفونہ من بعد ما عقلوہ وھم یعلمون[۱] | ترجمہ: کیا پس طمع رکھتے ہو تم (اے محمد اور اہلبیت محمد) یہ کہ ایمان لائین وہ تمہارے واسطے درحالیکہ تحقیق کہ ایک گروہ اون |

مین سے ہی کہ سنتے ہین وہ کلام خدا کو پھر تحریف کرتے ہین (بدل ڈالتے ہین) ا

[۱] پارہ اول رکوع ۹ سورۃ البقرہ۔

ہین) اُسکو بعد اسکے کہ سمجھا ہی اُسکو اور وہ جانتے ہین"

اس آیت کے شروع مین جو خطاب ہی وہ کل مومنین اور ہر ایک ایمان لانے والے کی نسبت نہین ہوسکتا اسلیے کہ اہل خطاب کو ایمان لانیوالونکی خدا خبر دیتا ہی اور ایمان لانیوالونمین سے ایک فرقہ کو خدا ایسا بتاتا ہی کہ جو کلام خدا کو سنتے ہین اور پھر اُسمین تحریف کرتے ہین بعد اُسکے کہ اُسکو سمجھہ لیا ہی اور اپنی تحریف کرنے کو جانتے ہین۔

اور اہل خطاب کی نسبت یہ فرماتا ہی "کیا پس طمع رکھتے ہو تم یہ کہ ایمان لائین وہ واسطے تمہارے" جس سے یہ ظاہر ہی کہ اہل خطاب وہ لوگ ہین کہ جنپر ایمان لایا جاے۔ اور اہل خطاب کو جن ایمان لانیوالونکی خبر دی گئی وہ اہل خطاب کے سوا دوسرے لوگ ہین۔

اس بنا پر اہل خطاب کل مومنین نہین ہوسکتے بلکہ کل مومنین مین دو فرقہ ہوسکتے ہین۔ ایک وہ کہ اہل خطاب پر ایمان لائین اور کلام خدا کو سنکر اور سمجھکر تحریف نہ کرین۔ دوسرے وہ کہ اہل خطاب پر ایمان لائین اور کلام خدا کو سنکر بعد سمجھنے کے تحریف کرین اور اپنی تحریف کو جانتے ہون۔

یہ معنی اور مراد آیت قرآنی کی ایسی صاف وصریح ہین کہ جسپر کوئی نزاع اور بحث نہین ہوسکتی البتہ یہ ہوسکتا ہی کہ خدا نے جس فرقہ کو تحریف کرنیوالا بتایا ہی۔ شیعہ سنیون کو کہین کہ وہ فرقہ تحریف کرنیوالا ہی اور سنی فرقہ شیعہ کو کہین کہ وہ تحریف کرنیوالا ہی لیکن یہی آیت بتاتی ہی کہ کون فرقہ تحریف کرنیوالا ہی۔

شروع آیت مین جو یہ خطاب ہی "کیا پس طمع رکھتے ہو تم یہ کہ ایمان لائین وہ واسطے تمھارے" اس خطاب سے ظاہر ہی کہ جن پر ایمان لایا جاے اور جو اہل خطاب ہین وہ شخص واحد نہین ہی بلکہ ایک جماعت ہی "افتطمعون" صیغہ جمع کا ہی اور انہین کے لیے "لکم" بہی ضمیر جمع مخاطب حاضر کی ہی۔ اسلیے ضرور ہی کہ بلحاظ اس آیت کے ہر مومن ایک جماعت پر ایمان لانیوالا ہو۔

فرقہ شیعہ حضرت محمد صلعم کی رسالت پر جسمین امامت شامل ہی اور اہلبیت پیغمبر اور ائمہ اہلبیتؑ کی امامت پر جو رسالت کے شامل تہی ایمان لانیوالا ہی۔ اور فرقہ اہلسنت ذات واحد حضرت محمد کی رسالت پر ایمان لانیکا دعوی کرتا ہی اور آل محمد کی امامت کا بموجب قرآن کے قطعی منکر ہی۔

چنانچہ مصنف مخاطب نے یہان تک کہا ہی کہ مسئلہ امامت کا

قرآن مین پتا نہین — حالانکہ باعتبار اس آیت کے ایک جماعت پر ایمان لانا ضرور ہی — پس جو فرقہ کہ صرف ایک ذات واحد کی رسالت پر کہ جسمین امامت شامل ہی مدعی ایمان لانیکا ہی نہ ایک جماعت کی امامت پر کہ جو رسالت کو شامل تہی —

ایسی جماعت کی نسبت خدا خطاب کرکے فرماتا ہی "کیا پس طمع رکھتے ہو تم یہ کہ ایمان لائین وہ واسطے تمہارے حالانکہ ایک گروہ اُنمین سے سنتا ہی کلام خدا کو اور پہر تحریف کرتا ہی بعد سمجھنے کے درحالیکہ جانتا ہی وہ اپنی تحریف کو" جسکا یہ منشا ہی کہ تمہاری امامت اور تمہاری امامت پر ایمان لانیکا حکم کلام اللہ مین موجود ہی اور اُسکو وہ سمجھتا ہی اور بعد سمجھنے کے اُسکو وہ بدلتا ہی اور اپنے بدلنے کو وہ جانتا ہی —

اس آیت سے صریح ظاہر ہی کہ کلام اللہ کا تحریف کرنیوالا فرقہ فرقہ اہلسنت ہی نہ فرقہ شیعہ —

| | |
|---|---|
| ترجمہ "کیا نہ دیکھا تونے اے محمد صلعم طرف اُن لوگون کے کہ دیے گئے ہین وہ ایک حصہ کتاب سے خرید کرتے ہین گمراہی کو اور | "الم تر الی الذین اوتوا نصیبا من الکتاب یشترون الضلالۃ ویریدون ان تضلوا السبیل واللہ اعلم باعدائکم وکفی باللہ |

اُن بزرگوارونکے نام جنہون نے جدید معاونین سے رسالہ ہذا کی مدد کی مع تعداد

| نمبر شمار | نام معاونین | تعداد |
|---|---|---|
| ۱ | جناب سید محمد صاحب رئیس نگینہ۔ | ۱ |
| ۲ | جناب سید ابن حید رصاحب رئیس امروہہ۔ | ۳ |
| ۳ | جناب مرزا محمد صادق صاحب شہدی نائب تحصیلدار | ۱ |
| | جناب نواب سید اسد اللہ خانصاحب بہادر بالقابہ | ۱ |

کیون حضرات باقیداران ۹۵ء ۔ ا ۔ ب کبتک انتظار کراینگے کاش ماہی سنہ ۹۶ء بھی قریب الختم ہی مہربانی فرماکے سنہ ۹۵ء کا چندہ مع چندہ جلد ثالث سنہ ۹۶ء کے ارسال فرماینگے۔

مین اُن بزرگوارون کا شکرگذار ہون کہ جنہون نے پیشگی چندہ بابت سنہ ۹۶ء کے بھیجکر اعانت کی سہ ماہی دوم کے نمبر بھی ارسال کیئے جاتے ہین امید ہی کہ یہ پرچہ پہونچتے ہی دیگر حضرات بھی زرچندہ سالانہ سے اعانت فرماینگے تاکہ آخر جولائی انتہا شروع اگست سنہ ۹۶ء تک سہ ماہی سوم کے نمبر بھی شائع ہوجائین۔

سہ ماہی سوم کے نمبرون کے ساتھ انشاء اللہ بقیہ اجزا اخبار کے بھی بھیجے جاینگے ناظرین اطمینان فرمائین ۲۵ ۔ ذیحجہ سے دفتر رسالہ روشنی مین تعطیل محرم کی ہوجائیگی اور راقم ۲۰ ذیحجہ کو اپنے وطن بمقام مراد آباد چلا جاویگا اور ۲۰ محرم کو انشاء اللہ واپس آئیگا اس عرصہ مین خط وکتابت بنام راقم مراد آباد محلہ جامع مسجد کے پتہ سے ہونی چاہیے

سب کا نیازمند عبد النقی قزلباش

**عذر** — مین نے وعدہ کیا تہا کہ سہ ماہی سوم کے نمبر بھی جلد شایع ہونگے - لیکن جب مین محرم مین وطن گیا وہان دفعۃً تپ لرزہ اور درم جگر مین ایسا مبتلا ہوا کہ بظاہر کوئی امید زندگی کی نتھی تین چار ماہ کامل علیل رہا لیکن خدا نے میرے حال پر رحم فرمایا اور صحت عطا کی - اسی وجہ سے مین وعدہ کو پورا نہ کر سکا - اکتوبر مین واپس آکر بکوشش تمام سہ ماہی سوم کے یہ نمبر چھپوائے مین امید کرتا ہون کہ میرے عذر کو معاونین قبول فرمائین گے -

بجواب خطوط اکثر بزرگوارون کے مینے عرض کیا تہا کہ سہ ماہی سوم و چہارم کے نمبر ساتھ ہی شائع کرونگا لیکن بوجہ میری غیر حاضری کے ایک تو سلسلہ آمد چندہ کا بند رہا دوم اب جو خطوط بعض جگہ بھیجے اونکے جواب کم آئے لہذا بوجہ کمی مصارف کی سہ ماہی چہارم کو شایع نہ کر سکا - امید کرتا ہون کہ اگر یہ نمبر پہونچتے ہی جن بزرگوارون نے چندہ ہنوز نہین دیا ہے اونہون نے بھیج دیا تو سہ ماہی چہارم کے نمبر بھی قریب تر شایع ہو کر پہونچین گے کام جاری ہے - اگر چندہ نہ آیا تو وہ نمبر بذریعہ ویلو بھیجونگا - اگر ویلو واپس آئے تو واپس کنندہ حضرات کی نسبت سمجھا جائیگا کہ اونکو اب خریداری منظور نہین - رسید زر جو شائع کیجاتی ہے اوسکے ملاحظہ کے بعد معلوم ہو سکتا ہے کہ کن کن بزرگوارون کو چندہ بھیجنا چاہیے **والسلام**

## رسید چندہ جلد ثالث بابتہ سال سنہ ۱۸۹۶ء

| نام معاونین | چندہ | نام معاونین (ب) | چندہ |
|---|---|---|---|
| عالیجناب آغا محمد صادق صاحب مشہدی | [illegible] | عالیجناب شیخ [illegible] صاحب [illegible] | [illegible] |
| [illegible] جمعدار - | [illegible] | عالیجناب سید [illegible] حسین صاحب [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | عالیجناب [illegible] صاحب [illegible] تحصیلدار | [illegible] |

ولیا وکفی باللہ نصیرا من الذین
ھادوا یحرفون الکلم عن مواضعہ
ویقولون سمعنا وعصینا واسمع
غیر مسمع وراعنا لیا بالسنتھم
وطعنا فی الدین[1]

اور چاہتے ہین یہ کہ گم کرو تم راہ راست
کو اور خدا زیادہ جانتا ہی دشمنون
تمہارے کو اور کافی ہی اللہ دوست
اور کافی ہی اللہ نصرت کرنیوالا۔
دہیانتک اس آیت مین خبر ہی ایک
گروہ کی نسبت کہ جنکو کچہہ حصہ کتاب کا دیا گیا ہی اور وہ گمراہی مول لیتے
ہین اور چاہتے ہین کہ جو لوگ براہ راست پر ہین وہ بہی گمراہ ہو جائین
اور خطاب اس آیت مین اول خاص ذات پیغمبر کیطرف ہی لیکن
درمیان آیت کے خدا بعد خبر دینے اُن لوگونکے کہ جنکو کچہہ حصہ
کتاب کا دیا گیا اور وہ گمراہی خریدکرتے ہین اُنکے ارادہ کے مقابل مین
اُس دوسرے گروہ کے لوگونکے کہ جو راہ راست پر ہین اور جنکو پیغمبر
کے ساتھہ جمع کے صیغہ سے بولا گیا ہی۔ خبر دیتا ہی مخاطبون شریک
پیغمبر کو شریک فی النبوۃ اور شریک فی الرسالت سے مراد نہین
ہی بلکہ شریک فی الہدایۃ سے مراد ہی جو بذریعہ امامت کے ہوتی ہی
وہ امامت کہ جو رسالت کو شامل ہی کہ وہ تمکو راہ راست سے گم
کردین اور جنکا ارادہ راہ راست سے گم کردینے کا ہی اُنکو دشمن اُن

[1] پارہ پنجم سورہ نسآ رکوع ۴۔

اُن لوگون کا فرمایا ہی کہ جو راہ راست پر ہین۔

نتیجہ مقصود اس آیت کا یہ ہی کہ خدا نے دو گروہ اس آیت مین بتلائے ہین ایک وہ کہ جو راہ راست سے گم کر دینے کا ارادہ رکھتا ہی دوسرا وہ کہ جو راہ راست پر ہی اور پیغمبر کا شریک ہی جس کو پیغمبر کے ساتھ خدا نے شامل کر لیا ہی۔

اسی موقع پر یہ بھی ذہن نشین کر لینا چاہیے کہ جو فرقہ راہ راست والے لوگون کو گمراہ کرنے والا بتایا گیا ہی اُسکا یہ وصف بھی ظاہر کیا گیا ہی کہ اُسکو کتاب سے ایک حصہ دیا گیا ہی یعنے کتاب کے کل حصص نہین دیے گئے ہین اور وہ ایک حصہ سے گمراہی خرید کرتا ہی۔

اب مین صاف کہتا ہون کہ وہ فرقہ وہ ہو سکتا ہی کہ جو رسالت کو ماننے اور امامت کو نہ ماننے اور اسی فرقہ کی نسبت بالاجمال تحریف کرنے کا الزام اس آیت مین لگایا جاتا ہی اور جسکا استثنا یون ہوتا ہی کہ اے پیغمبر صلعم نہین دیکھتا ہی تو طرف اُن لوگون کے کہ دیے گئے ہین ایک حصہ کتاب سے (اسے اس کتاب مین جو تیری رسالت کا بیان ہوا ہی اُسکو ایک حیثیت سے قبول کرتے ہین) خرید کرتے ہین گمراہی کو (اسے رسالت قبول کرنے کے ساتھ بعد

رسول ہو کے امامت کو قبول نہین کرتے کہ جو دوسرا حصہ کتاب کا ہی اُس دوسرے حصہ کتاب کو پڑہکر بجاے ہدایت کے ضلالت مول لیتے ہین) اور ارادہ کرتے ہین یہ کہ گم کر دو تم راہ راست کو (اے جو لوگو کہ تم راہ راست امامت کو قبول کیے ہوئے ہو وہ لوگ ارادہ کرتے ہین کہ تم اُس راہ راست کو گم کر دو) اور اللہ خوب جانتا ہی تمہارے دشمنونکو (اے اُن لوگون کو کہ امر امامت کے سبب سے تمہارے ساتھہ دشمنی رکھتے ہین)۔

ابتدا اِس آیت مین تحریف کا بیان کنایہ سے ہوا ہی اسلیے خدا اُسی آیت کے ساتھہ مین مثالاً فرماتا ہی " ترجمہ۔ اُن لوگون مین سے کہ یہودی ہوئے ہین تحریف کرتے (بدل دیتے ہین) کلمون کو مقامون اُسکے سے " اور اِس مثال کے بعد خدا بذریعہ حرف عطف یا استیناف کے اُنہین پہلے لوگون کی نسبت کہ جنکو ایک حصہ کتاب سے دیا گیا اور جو گمراہی کو مول لیتے ہین اور راہ راست والون کو گمراہ کر دینے کا ارادہ کرتے ہین اُن لوگون کی نسبت خبر دیتا ہی)۔

" ترجمہ۔ اور کہتے ہین کہ سنا ہم نے اور نا فرمانی کی ہم نے (دل مین) اور سن تو جو بات نہین سنائی گئی (جو ہمکو سنایا گیا ہی اُس کے

خلاف ہم سے سُن) اور رعایت کرتو ہماری (ایسی بات دل کی زبان سے کیسے کہتے ہین) ہ زبانون کو موڑ کر اور طعن کر کے دین مین (اپنے دل کی بات زبان کو موڑ کر کہتے ہین کہ پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امامت اپنے اہلبیت مین ہی قائم کردی اور ہماری رعایت نہ کی۔

اِس نص سے دیکھنا چاہیئے کہ الزام تحریف کا کس کے ذمہ عائد ہوتا ہے۔ پارہ ۶۔ سورۂ مائدہ رکوع ۶۔

پہلے خدا فرماتا ہے "ہر آئینہ لیا اللہ نے عہد بنی اسرائیل کا اور مبعوث (پراگیختہ) کیا ہم نے اُنہین سے بارہ سردار کو اور کہا اللہ نے (بنی اسرائیل سے) تحقیق کہ مین تمہارے ساتھ ہون البتہ اگر تم قائم کروگے نماز کو اور ایمان لاؤگے تم ساتھ پیغمبرون میرے کے (اسے جو کچھ فرماوین اُسکی فرمانبرداری کرنا) اور قرض دوگے تم اللہ کو قرض حسنہ (راہ خدا مین خرچ کرنا) تو البتہ دور کرونگا مین تم سے گناہ تمہارے اور ہر آئینہ داخل کرونگا مین تمکو بہشتیون مین کہ جاری ہین نیچے اُسکے نہرین"

اُن بارہ سردارون کو جو خدا نے مبعوث کیا تھا اور بنی اسرائیل سے میثاق لیا تھا اُس کے شرط اور جزا کے ذکر کے بعد خدا یہ

فرماتا ہے۔

| | |
|---|---|
| "فمن کفر بعد ذالک منکم فقد ضل سواء السبیل فبما نقضھم میثاقھم لعنٰھم وجعلنا قلوبھم قاسیۃ یحرفون الکلم عن مواضعہ ونسوا حظا مما ذکروا بہ ولا تزال تطلع علی خائنۃ منھم الا قلیلا منھم فاعف عنھم واصفح ان اللہ یحب المحسنین" | ترجمہ "پس جو کوئی کفر کرے بعد اُس کے تم مین سے پس تحقیق گمراہ ہوا وہ سیدہی راہ سے پس ساتہہ توڑ ڈالنے اُنکے کے عہد اپنے کو لعنت کی ہم نے اُن کو اور کر ڈالے ہم نے دل اُنکے سخت تحریف کرتے ہین کلمونکو جگہون سے اور بہول گئے وہ حصہ اُس چیز ڈالے سرداری (جزو) |

کو کہ نصیحت کی گئی تہی اُنکو ساتہہ اُس کے ہمیشہ مطلع ہوتا ہی تو (اے محمد صلعم) اوپر خیانت کے اُن لوگون (بہول جانے والون) مین سے مگر تہوڑے اُن مین سے (اے جنہون نے خیانت نہین کی) پس درگزر کر تو اُن سے اور منہہ پہیرلے (اے دنیا مین اُنکو کچہہ سزا نہ دیجائے) اور منہہ پہیرلے تحقیق کہ اللہ دوست رکہتا ہی نیکی کرنے والون کو"

اگرچہ بہت امور مین پیغمبر آخر الزمان کی اور اُن کے وصی کی او

امت رسول کی حضرت موسیٰ اور ان کے بھائی ہارون اور ان کی قوم کی مشابہت ہی اور جیسے کہ قوم بنی اسرائیل کے لیے بارہ سردار برانگیختہ ہوئے تھے ویسے ہی پیغمبر کے بارہ سردار اپنی قرابت قریب سے بتائے ہیں مگر اس آیت میں ان دونوں پیغمبرون اور انکے وصی اور ان کی قوم کو ذکر میں ایسا منضم کیا ہی کہ آخر کار پیغمبر آخر الزمان کی طرف خطاب ہی کر دیا ہی اور جس سے اشعار اس بات پر ہی کہ جیسے بنی اسرائیل کے بارہ سردارون کی سرداری نہ ماننے مین تحریف ہوئی اور اس حصہ سرداری کی نصیحت کو بھول گئے ویسے ہی بارہ اماموں کی سرداری قریب قرابتداران رسول کی تحریف کرتے ہین اور حصہ نصیحت امامت ان کی کو بھول جاتے ہین - اے پیغمبر معاف کر اور درگزر کر تو۔ پارہ ۶ رکوع ۹ سورۂ مائدہ۔

| | |
|---|---|
| ۲۲ یا ایھا الرسول لا یحزنک الذین یسارعون فی الکفر من الذین قالوا امنا بافواھھم ولم تؤمن قلوبھم ومن الذین ھادوا سماعون للکذب سماعون لقوم اخرین لم یاتوک یحرفون الکلم من بعد مواضعہ | ترجمہ ۲۲ اے رسول نہ غمگین کرین تجکو وہ لوگ کہ جلدی کرتے ہین کفر مین ان لوگون مین سے کہا انھون نے ایمان لائے ہم ساتھ مونھون اپنے کے نہ ایمان لائے دل ان کے دیانتک یہہ آیت |

امت رسول کے اُن مسلمانونکے حق مین ہو کہ جو منہ سے کہتے تھے کہ ہم ایمان لائے اور دل اُنکے ایمان نہین لائے تھے اور اُنکی اس نالائق حرکت سے پیغمبر کو اسقدر ملال ہوا ہی جسکی وجہ سے خدا کو یہ فرمانا پڑا ہی کہ ای رسول تجکو غمگین نہونا چاہیے اور جس امر کو کہ زبان سے ظاہر کرتے تھے اور دلمین ایمان نہین رکھتے تھے وہ امر اُس مثال سے ظاہر ہوتا ہی کہ جسکے بموجب خدا نے اسی آیت مین تشفی دی ہی) ترجمہ اور اُن لوگون مین سے کہ یہودی ہین بہت سننے والے ہین واسطے جھوٹ کے بہت سننے والے ہین واسطے قوم دوسری کے جو نہین آتے ہین تیرے پاس (یعنی تیری طرف رجوع نہین کرتے اور متوجہ نہین ہوتے) تحریف کرتے ہین کلام بعد کو اُسکی جگہ سے"

اس فقرہ آیت مین خدا نے پیغمبر کے غمگین نہونیکے لیے یہ نصیحت فرمائی ہی کہ یہود بھی تو تیری رسالت کے متعلق توریت مین تحریف کرتے ہین تیری امت کے لوگ تیری آل کی امامت کی بابت بعد تیرے یا کلام بعد کو (یعنی بعد رسالت کے امامت کو) اگر تحریف کرین تو تجھکو آزردہ نہین ہونا چاہیے۔ بعد کا لفظ جو اس آیت مین ہی وہ نہایت ہی قابل غور ہی اور جسکا نتیجہ یہ ہی کہ پیغمبر کے ساتھ

پیغمبر کی آل کو اسوۃ ہی۔

یہود نے پیغمبر کی رسالت کے بابین بعد کو تحریف کی ہی اور جو مسلمان کہ صرف زبانی ایمان لاتے ہین اور دلمین اُنکے ایمان نہین ہی وہ آل پیغمبر کی امامت مین بعد کو تحریف کرتے ہین اور اسی موقع سے ظاہر ہو جاتا ہی کہ مصداق تحریف کا فرقہ شیعہ ہی یا فرقہ اہلسنت وجماعت کا۔!

حفاظت قرآن کی تحریف لفظی اور معنوی سے خدا نے اسطرح پوری کی ہی کہ جسوقت جو آیت نازل ہوئی تہی اسیوقت پیغمبر خداؐ الفاظ اُس آیت کے لکھا دیتے تہے اور اُنہین لکھے ہوے الفاظ کے بموجب قرآن جمع اور نقل کیا گیا ہی کہ جو اسوقت تک امت رسول کے پاس موجود ہی اور بوجہ لکھا دینے پیغمبر کے آیات قرآنی کو تحریف لفظی کا موقع کسیکو نہین ملا اور نہ مل سکتا تہا۔

جو آیت جسوقت نازل ہوتی تہی اُسکا منشا اور مقصود پیغمبر خدا علی مرتضیٰ کو بتا دیتے تہے اور وہی تفسیر بتائی ہوئی حضرت پیغمبر خدا کی علی مرتضیٰ اپنے ہاتھ سے لکھ لیتے تہے جسکو علی مرتضیٰ نے بترتیب نزول مع تفسیر بتائی ہوئی پیغمبر اور لکھی ہوئی اپنی کے پیش کیا تہا اور نہین لیا گیا مگر وہ قرآن مع تفسیر کے علی مرتضیٰ کے

پاس رہا جسکے وجوہ کے متعدد اخبار کتب اہلسنت سے ہم پہلے نقل کر دے آے ہین اور جسکے نہ لیے جانے پر بعض علماے اہلسنت نے افسوس کیا ہے اور وہی قرآن تفسیری دیگر ائمہ اہلبیت کے پاس برابر چلا آیا اور بارہ ائمہ اہلبیت علی مرتضی سے لیکر محمد بن حسن عسکری علیہم السلام تک معنی اور مقصود آیات قرآنی کے بیان فرماتے رہے جو بموجب تفسیر بتائی ہوئی پیغمبر اور لکھی ہوئی علی مرتضی کے تھا اور وہی اُنکے ارشادات اور بیان شیعون نے اپنی کتب احادیث مین جمع اور نقل کیے ہین اور اُنہین سے حفاظت تحریف معنوی کی ہوئی ہے۔

جن آیات کے معنی ائمہ غیر اہلبیت رسول نے خلاف اُن معنی اور مقصود کے جو ائمہ اہلبیت نے فرمایا ہے قرار دیے ہین یا قرار دیتے ہین وہ درحقیقت تحریف معنوی ہے اور اُس تحریف معنوی کے مرتکب وہی فرقے اسلام کے ہین اور ہو سکتے ہین کہ جو غیر فرقہ شیعہ کے ہین۔

فرقہ شیعہ نے جن آیات کے معنی اور مقصود ائمہ اہلبیت سے لیے وہ بنظر تعمیل اُس ارشاد پیغمبر کے ہے کہ قرآن علی کے ساتھ ہے اور علی قرآن کے ساتھ جسکا مقصود یہ ہے کہ علی کا قول و فعل مطابق قرآن

گئے ہیں ذرا فرق نہین ہی۔
اور اُس ارشاد پیغمبر پر تمسک کیا گیا ہی کہ قرآن اور اہلبیت یا عترت پیغمبر کبھی جدا نہونگے اور جو کوئی ان دونون گرانقدر چیزونکو مضبوط پکڑے رہیگا وہ کبھی گمراہ نہوگا جسکی مراد یہ ہی کہ عترت رسول ٹھیک ٹھیک معانی قرآن بیان کرسکتے ہین۔
ایسے ائمہ اہلبیت نے جو معنی اور مقاصد آیات قرآنی کے بتاے ہین وہ کیونکر تحریف سمجھی جاسکتی ہی بلکہ اسی طریقہ عمل نے قرآن کو تحریف معنوی سے محفوظ رکھا ہی۔ اُنکی نسبت احتمال تحریف امر معکوس ہی۔
البتہ غیر ائمہ اہلبیت نے خلاف مراد ائمہ اہلبیت کے جو معنی قرار دیے ہین وہ قطعی تحریف ہی اور جسکا بیان اُن آیات میں خود خدا نے کردیا ہی کہ جنمین ذکر تحریف کلام خدا کا کیا گیا ہی جسکی تصریح ہم ابھی اوپر کر آے ہین۔
جس سے ظاہر ہوتا ہی کہ خلاف فرقہ شیعہ کے دوسرے فرقہ اسلام قرآن کی وہی حالت کرنا چاہتے ہین اور اُسی کی کوشش کرتے چلے آتے ہین کہ جو توریت اور انجیل کی حالت ہوگئی اگر شیعہ ایسی حفاظت نہ کرتے تو تمام مذہب اسلام مین قرآن کی

ہی حالت ہوجاتی جو مذہب عیسائی اور یہودی مین توریت اور انجیل کی ہوگئی شیعون کو کوئی طمع نہین تھی کہ جس کے سبب سے تحریف معنوی قرآن کی کرتے - ائمہ اہلبیت کی خود حالت ایسی رہی ہی کہ جس سے کوئی توقع حصول دولت کی شیعون کو اُنکی طرفداری سے نہین ہوسکتی تھی برخلاف فرقہ غیر شیعہ کے جنکے خلفا نے حکومت خلافت حاصل کی تھی اُس حکومت کے لیے یہ طمع حصول دولت تحریف معنوی قرآن کے لیے کوشش کی - کیا کچھ شبہ ہوسکتا ہی کہ غیر مذہب شیعہ کے دیگر فرقون اسلام کی طینت کا نمونہ بہت اچھی طرح ظاہر ہوگیا جسکی متعدد خبرین پیغمبر خدا دے چکے تھے اور جسکو جابجا ہم کتب اہلسنت سے دکھا آئے ہین -

یہ قول مصنف مخاطب کا کہ وے شیعون کے اعتقاد مین جو لوگ اصحاب ائمہ کہلاتے ہین وہ درحقیقت مذہب اسلام کے معتقد نہ تھے" خلاف واقعہ اور بغیر سند کے ہی جن جن اصحاب ائمہ کا ذکر مصنف مخاطب نے کیا ہی اور وے وثقات کے حالت اُنکی جو ہم نے دکھائی ہی اور جبکہ وہ کامل الایمان ہوگئے ہین شیعون کے اعتقاد مین وہ درحقیقت مذہب اسلام

کے ایسے معتقد تھے کہ اُن کے مہدین کوئی دوسرا اصلی اور حقیقی مذہب اسلام کا معتقد نہ تھا اُنہون نے مذہب شیعہ تصنیف نہین کیا نہ ائمہ اہلبیت پر افترا کیا۔

ائمہ اہلبیت نے جو سچا اور حقیقی مذہب اُنکو تعلیم دیا اُسکو اُنہون نے نہایت سچائی اور ایمانداری سے ظاہر کیا ہی اور جس مین اُنکے واسطے کوئی طمع دولت و مال کی نہین تھی اور نہ ہو سکتی تھی۔ اُن اصحاب ائمہ کی حالت بالکل مخالف و مختلف اُن اصحاب پیغمبر کے ہی کہ جنہون نے بطمع خلافت جسکی آرزو اُن کے دل مین حیات پیغمبر سے تھی بعد وفات پیغمبر کے اہلبیت پیغمبر کو چھوڑ کر رخنہ اختلاف کا اور مخالفت مذہب اسلام مین ڈالی اور احادیث پیغمبر کو جنکی تعداد پانسو بیان کیجاتی ہی جلا ڈالا (کنز العمال کتاب العلم) اور احادیث کذب وضع کرکے پیغمبر خدا پر اتہام کیے جنکی تعداد اس درجہ پر پہونچ گئی کہ خود آخر کار علماے اہلسنت نے کئی لاکھ حدیثونکا وضعی ہونا قبول کرکے پیغمبر پر افترا باندہنا ثابت کردیا ہی اور یہ نتیجہ اُسی توجہ اور رجوع کا ہی جو غیر اہلبیت رسول کیطرف کی گئی۔

اور نیز حالت اصحاب ائمہ اہلبیت کی برخلاف اُن علما کے ہی

کہ جو بظاہر اپنے آپکو مسلمان قرار دیتے تھے اور ناروا تائید خلافت خلفاء ناحق کی کرکے مخالفت اصلی یا درحقیقی مذہب اسلام کے بطمع مال و زر دنیا کے تازہ تازہ قواعد گڑھتے تھے جس سے تو دکتب اہلسنت مالامال ہین۔

اور جسطرح اصحاب ائمہ اہلبیت سے نے مذہب شیعہ اپنی طرف سے تصنیف نہین کیا اور نہ ائمہ اہلبیت پر افترا کیا اسیطرح اُنہون نے تحریف قرآن کی کوئی روایت تصنیف کرکے ائمہ اہلبیت کیطرف منسوب نہین کی اور نہ اُنکو کوئی ضرورت ایسی تہی اُنکو جو کچھ حاجت تہی وہ سچے دین کے تہی۔

برخلاف اُسکے غیر اہلبیت رسول ؐ نے مخالف ارشادات پیغمبر ؐ کے اپنے آپکو عالم علم قرآن قرار دیکر اور اپنی رائے سے بیمحل اور خلاف واقع خصوص مسئلہ امامت مین کہ خلافت جسکے تابع تہی تفسیر قرآن کی کرکے تحریف قرآن کی کی۔

معیار اس امر کا طمع خلافت اور حرص دولت دنیا ہے۔ جو لوگ کہ طمع خلافت کرکے قابض خلافت ہوگئے اور جن لوگون نے اُن خلفا کی بطمع دولت و دنیا اطاعت کی اُنہین کو ضرورت احادیث کے وضع کرنے اور بعض آیات کے تحریف کرنیکی پیش

آتی اور اُنہین کی نسبت ایسا یقین ہوسکتا ہی اور ہونا چاہیے
لیکن ائمہ اہلبیت نہ قابض خلافت پر ہوے کہ جسکے وہ مستحق
تھے اور اُنکا تمام زمانہ اپنے مخالفونکیطرفسے اندیشہ مین گذرا اُنکے متبع
اور طرفدارونکی نسبت کسی طمع اور حرص کا گمان ہی نہین ہوسکتا
بلکہ بجاے حرص اور طمع کی آلودگی کے اُنکے دلونمین ائمہ اہلبیت
کے مخالفونکی جانب سے وہی خوف تھا جو ائمہ اہلبیت علیہم
السلام کو تھا۔

ایسی حالت مین ائمہ اہلبیت سے اُنکے متبع لوگون نے
جو کچھ حاصل کیا وہ بےلوث ایک سچا دین سمجھا جاسکتا ہی اور
ائمہ نے جو کچھ بیان فرمایا ہی اور اُنکے متبع لوگوننے جو کچھ اُن سے
لیا ہی اور جسکو اُنہوننے اپنی کتب مین درج کیا ہی اسمین نری سچائی
کے سوا اور کچھ نہین ہوسکتا۔ اُنکو نہ وضع کرنیکی کوئی ضرورت تھی
نہ تحریف کرنیکی۔ البتہ غیر فرقہ شیعہ کو بطمع خلافت اور بمقابلہ دولت
دنیا کے کیا غرض تہی کہ قرآن کے معنی مین تحریف کرنے سے باز رہتے
اور مذہب اسلام مین شکوک نہین بلکہ مذہب اسلام سے انحراف
اور ارتداد پیدا ہوجانیکی پروا کرتے اُنکی آنکھونپر طمع اور حرص نے
ایسا پردہ ڈالدیا تہا کہ وہ مطلق نہ سمجھ سکے کہ اصلی اور حقیقی پیروان

دین اسلام کے طعن کو ایسی گنجائش ہو جائیگی کہ اُن تحریف کرنیوالوں سے طعن اوٹھائے نہ اوٹھ سکیگا۔

یہ مسئلہ کہ مجرد قرآن حجت نہیں امام کا قول حجت ہی۔ جسطور پر کہ مصنف مخاطب کہتے ہین کہ شیعوں نے ایجاد کر لیا ہی صحیح نہین بلکہ یہ مسئلہ دوسری نوع سے خود خدا اور اُسکے رسول ص نے بتایا ہی۔ اُسکے خلاف البتہ حضرت عمر اور اہلسنت نے یہ ایجاد کی ہی کہ صرف کتاب اللہ کافی ہی اور مجرد قرآن حجت ہی۔

خدا نے قرآنمین ہدایت کے لیے جس چیز کو حجت قرار دیا ہی اُسکو "بیّنہ" فرمایا ہی اور پھر "بیّنہ" کو بتایا ہی کہ وہ "بیّنہ" کیا چیز ہی۔ آیت

| | |
|---|---|
| "لم یکن الذین کفروا من اھل الکتاب والمشرکین منفکین حتی تاتیھم البینۃ رسول من اللہ یتلوا صحفا مطھرۃ فیھا کتب قیمۃ"[1] | ترجمہ "نہ تھے وہ لوگ کہ کافر ہوے اہل کتاب سے اور مشرکین سے جدا ہونیوالے (کفر سے) یہانتک کہ آے اُنکے پاس دلیل روشن پیغمبر خدا کا ہی کہ تلاوت کرتا ہی |

(پڑھتا ہی) وہ صحیفوں پاکیزہ کو بیچ اُسکے نوشتہ راست ہین"

[1] سورۃ ... پ ۳۰ رکوع ۲۳

اس آیت سے ظاہر ہی کہ مجرد قرآن حجت نہین ہی بلکہ رسول ص
حجت ہی جبکہ وہ کتاب آسمانی پڑھے۔ اس آیت مین جو لفظ تلاوت
آیا ہی جسکے معنی پڑھنے کے لکھے گئے ہین درحقیقت اُس پڑھنے
سے یہ مراد ہی کہ وہ رسول قرآن کو لوگون پر ہدایت کے لیے پہونچاتا ہی
اور اُس سے ہدایت کرتا ہی اور اُس قرآن کو بتاتا ہی صرف زبان سے
لفظونکا ادا کرنا مقصود نہین ہی پس پیغمبر ص نے جسطور سے کہ قرآن کو
بتایا ہو وہی ہدایت ہوسکتا ہی مجرد قرآن نہ کافی ہوسکتا ہی نہ حجت

مصنف مخاطب اپنی تفسیر اکسیر اعظم مین مشکوۃ سے ایک
روایت کا جو ابوداوٗد سے منقول ہی حاصل یہ لکھتے ہین کہ رسول
اللہ صلعم نے فرمایا ہی کہ جیسا کہ قرآن مجکو ملا ہی ایسی ہی اُسکی مثل در
بھی وحی ملی ہی قریب ہی کہ ایک زمانہ ایسا آئیگا کہ پیٹ بھرے لوگ
اپنی مسندون پر بیٹھے ہوے یون کہین گے کہ جو حلال حرام قرآن مین
ہی اُسیکو مانو حالانکہ رسول ص نے جو حرام کیا ہی اُسکا حکم بھی ویسا ہی جیسا
کہ اللہ نے حرام کیا ہی"

جس سے صاف ظاہر ہی کہ مجرد قرآن حجت نہین ہوسکتا بلکہ
خدا کا رسول "بینہ" ہی جو کچھ وہ بیان کرے وہی قرآن ہی۔ وہ قرآن
نہین ہی جسکو پیٹ بھرے لوگ حلال کو حرام اور حرام کو حلال قرار دین

ہر کوئی یقین کرسکتا ہی کہ پیٹ بہرے لوگ وہی ہوسکتے ہین کہ جنہون نے خلافت کو کہا لیا ہو اور جنہون نے خلافت کا دودہ پیا ہو اور جو معیار حق کہنے والونکی اور حق پر چلنے والونکی ہمنے ظاہر کی ہر اسکی تائید اسی ارشاد رسول ؐ سے ہوتی ہی۔

اس سے انکار کرنا بہت دشوار ہی کہ پیغمبر ؐ نے جو علم قرآن علی مرتضیٰ کو دیا اور ہر آیت کی تفسیر جیسی اُنکو بتائی اور جسکو اُنہون نے اپنے ہاتہ سے لکہا اور جو اُنکے پاس موجود تہی جسکا وجود کتب معتمدۂ اہلسنت سے ہم اکثر مقام پر دکہا آئے ہین ویسا علم قرآن پیغمبر ؐ نے کسیکو نہین دیا اور نہ ویسی کوئی تفسیر کسیکے پاس تہی۔

چنانچہ مصنف مخاطب بہی اپنی تفسیر اکسیر اعظم مین قبول کرتے ہین کہ وہ علم علی مرتضیٰ کا سب سے اعلیٰ اور افضل تہا" (جلد اول صفحہ ۲۴)

وہی علم قرآن اور وہی تفسیر جو پیغمبر ؐ نے علی مرتضیٰ کو بتائی تہی اور علی مرتضیٰ کی لکہی ہوئی اُنکے پاس موجود تہی وہی علم اور تفسیر قرآن بذریعہ ارث کے تمام ائمہ اہلبیت کے پاس برابر چلا آیا ہی اور قرآن نے اُنکو خدا نے وارث کتاب اور سینہ مین علم کتاب کا رکہنے والے اور "راسخون فی العلم" تاویل قرآن کے جاننے والے اور قرآن سے

استنباط کرنیوالے بتایا اور فرمایا ہی اور امت رسولؐ کو یہ حکم دیدیا ہی کہ
"اطاعت کرو اللہ کی اور اطاعت کرو رسولؐ کی اور اولی الامر کی"
ایسے اولی الامر جنکی اطاعت مثل اطاعت رسولخدا کے فرض کی
گئی ہو سوا علی مرتضی اور دیگر ائمہ اہلبیت کے کوئی نہین ہو سکتا (دیکھو
رسالہ روشنی نمبر ۲۵ بحث مسئلۂ امامت جلد دوم)

اس اعتبار سے شیعہ قول امام کو حجت قرار دیتے ہین جو مطابق
قرآن کے ہی اور جیسا کہ مصنف کہتے ہین کہ "شیعون نے یہ مسئلہ ایجاد
کرلیا ہی کہ قرآن حجت نہین امام کا قول حجت ہی" اس شان سے انکا
کہنا صحیح نہین ہی۔

مصنف مخاطب اپنے قول کی سند کے لیے حاشیہ پر یہ ظاہر کرتے
ہین کہ "اصول کافی کی کتاب الحجۃ مین سب سے پہلے یہی مضمون
بڑی تفصیل سے مذکور ہی"

اصول کافی کی کتاب الحجۃ مین سب سے پہلے "باب الاضطرار
الی الحجۃ" ہی جسکے یہ معنی ہین کہ انسان کو چارہ نہین ہی کہ وہ حجت
کی اطاعت نہ کرے اور اُس باب مین کسی شیعہ عالم کا کوئی مضمون
مندرج نہین ہی بلکہ ائمہ اہلبیت سے چند روایات جنکا تعلق اُس
باب سے ہی منقول ہوئی ہین اور جنکا ترجمہ ہم لکھتے ہین تاکہ ظاہر ہوجائے

کہ مصنف مخاطب کا استدلال اُسپر کہانتک صحیح ہی۔

شرح مین یہ روایت ہی کہ ایک زندیق نے امام جعفر صادق ع سے پوچھا کہ تمنے کہانسے ثابت کیا کہ نبی اور رسول خدا کیطرفسے ہوتے ہین فرمایا کہ جب ہمکو ثابت ہو گیا یہ کہ واسطے ہمارے خالق ہی اور صانع ہی برتر ہمسے اور مخلوقات سے اور ہی وہ صانع حکیم بلند مرتبہ۔ نہین جائز ہو سکتا یہ کہ مشاہدہ کرے اسکو خلق اُسکی اور نہین ہو سکتی ہین وہ اُسکو کہ مباشرت کرے وہ اُنسے اور مباشرت کرین وہ اُسکی اور محبت کرین وہ اُس سے اور محبت کرے وہ اُنسے ثابت ہوا یہ کہ واسطے اُسکے بیچ خلق اُسکی کے سفیر ہین کہ عبرت دلاتے ہین وہ اُس سے طرف خلق اُسکی کے اور بندون اُسکے کے اور راہ دکہاتے ہین وہ اُنکو اوپر مصالح اُنکے کے اور منافع اُنکے کے اور اُس چیز پر کہ جس سے بقا اُنکی ہی اور جس کے ترک سے فنا اُنکی ہی پس ثابت ہوے امر کرنیوالے اور نہی کرنیوالے حکیم علیم کیطرفسے بیچ خلق اُسکی کے اور عبرت دلانیوالے اُس خداے بزرگ اور غالب کی طرف سے اور وہ انبیا ہین اور برگزیدہ ہین خلق اُسکی سے حکما ہین ادب دینے والے ساتھ حکمت کے برانگیختہ ہین ساتھ اُس حکمت کے لوگومین سے کوئی اُنکا شریک نہین ہی باوصف مشارکت اُنکی

خلقت اور ترکیب کے کسی چیز مین اُنکے احوال سے تائید کیے گئے
ہین نزدیک حکیم علیم سے ساتھ حکمت کے پس ثابت ہوا یہ کہ ہر دہر
اور زمانہ مین جو کچھ لاے رسول اور انبیا دلیلون اور برہانون سے
خالی نہ رہی زمین خدا کی کسی حجت سے کہ ہو اُسکے ساتھ علم کہ دلالت
کرے اوپر صدق مقال اُسکے کے اور جواز عدالت اُسکی کے "
یہ ارشاد امام علیہ السلام کا مطابق اس آیت کے ہے۔

## آیت

| | |
|---|---|
| لئلا یکون للناس علی اللہ حجۃ بعد الرسل[1] " | ترجمہ " تاکہ نہو واسطے آدمیون کے اوپر خدا کے حجت بعد پیغمبرون کے |

جسکا یہ مقصود ہے کہ مخلوق خدا پر یہ حجت نہ لاے کہ بعد رسولون کے ہمپر کوئی حجت نہین تہی - اسلیے ضرور ہے کہ بعد رسولون کے بہی حجت خدا مخلوق پر ہر زمانہ مین باقی اور قائم ہو اور بعد رسولون کے صرف یہی حجت ہوسکتی ہے کہ رسول ؐ نے جو کتاب اور اُس کتاب کا علم اور اُس علم کے جاننے والے چھوڑے - علم کتاب اور اُسکے جاننے والے وہی لوگ ہوسکتے ہین کہ جنکو نبی ؐ نے کامل علم دیا اور اُنسے جس کسی نے لیا اور وہ علم کتاب کے جاننے

[1] پارہ ۶ سورۂ نساء رکوع ۳ -

والے کہ جنکو پیغمبرؐ نے کامل علم دیا سوا ائمہ اہلبیت علیہم السلام کے کوئی نہین ہوسکتا اور انسے جس کسی نے علم لیا وہ سوا فرقہ شیعۂ امامیہ اثنا عشریہ کے اور کوئی قرار نہین پاسکتا جبتک کہ دور امام دوازدہم کا قائم ہے۔

پہلی روایت یہ کہ راوی نے کہا امام جعفر صادق علیہ السلام سے تحقیق اللہ بزرگ اور گرامی تر ہے اس سے کہ پہچنوایا جاوے ساتھ خلق اپنی کے بلکہ خلق پہچانے اللہ کو فرمایا سچ کہا تو نے (راوی کہتا ہے کہ) کہا مین نے تحقیق کہ جس کسی نے پہچانا یہ کہ تحقیق اُسکے واسطے پروردگار ہے پس تحقیق کہ سزاوار ہے یہ کہ پہچانے کہ واسطے اُس پروردگار کے خوشنودی اور غضب ہے اور تحقیق نہین پہچانی جاتی خوشنودی اُسکی اور غضب اُسکا مگر ساتھ وحی یا رسول کے پس جسکو وحی آتی ہو پس تحقیق سزاوار ہے اُسکو یہ کہ طلب کرے رسولؐ کو پس جسوقت کہ ملاقات کی اُنہوں نے پہچانا اُنہوں نے حجت کو اور تحقیق اُنکے لیے ہے طاعت فرض کی گئی (راوی کہتا ہے کہ) کہا مین نے لوگوں سے آیا نہین جانتے ہو تم یہ کہ تھے وہ حجت خدا کیطرف سے اوپر خلق اُسکی کے کہا اُن لوگوں نے ہان کہا مین نے کہ پس جسوقت کہ گذر گئے رسول صلعم کون ہوگا حجت اوپر خلق اُسکی کے پس کہا اُن لوگوں نے قرآن پس نظر (فکر) کی مین نے قرآن مین پس میری خاطر مین گذرا کہ جھگڑا کرتی

ہین اُسی قرآنمین مرجی اور قدری اور زندیق جو ایمان لایا ہوا نہین ہوتا ہی اُسکے ساتھہ یہانتک کہ غالب ہوجاتا ہی وہ لوگونپر ساتھہ اپنی جھگڑے کے پس پہچانا مین نے تحقیق کہ قرآن نہین ہوتا ہی حجت مگر ساتھہ قائم رکھنے والے کے پس جو کچہہ کہ کہے جو کچہہ اُسمین ہی ہو حق (راوی کہتا ہی کہ) کہا مین نے اُن لوگونسے کون ہی قائم رکھنے والا قرآن کا۔ کہا اُنہوننے ابن مسعود تحقیق کہ وہ جانتا تہا اور عمر جانتا تہا اور حذیفہ جانتا تہا کہا مین نے کہ پورا اُسکو کہا اُنہوننے نہین پس نہ پایا مین نے کسیکو کہ کہا جاے کہ وہ پورے قرآن کو پہچانتا تہا مگر علی علیہ السلام اور جب کچہہ ہوتا تہا درمیان قوم کے پس کہتا تہا یہ کہ[۱] نہین جانتا ہون مین اور کہتا تہا یہ کہ نہین جانتا ہونمین اور کہتا تہا یہ کہ نہین جانتا ہون مین اور کہتا تہا یہ کہ جانتا ہونمین اور گواہی دیتا ہونمین یہ کہ علیؑ تہے تحقیق کہ قائم رکھنے والے قرآن کے اور تہی طاعت اُنکی فرض کی گئی اور تہے حجت اوپر لوگونکے بعد رسولؐ کے اور جو کچہہ کہ کہا اُنہون نے کہ قرآنمین ہی پس وہ حق ہی پس فرمایا (امامؑ نے) کہ رحمت کرے تجھکو اللہ"

اس راوی کا کہ جو صحابی امامؑ سے تہا نتیجہ حجت مطابق اس آیت

سلہ یہ اشارہ ہی طرف اشخاص نہ جاننے والون اور جاننے والون قرآن کے۔

کے ہی۔ آیت

| | |
|---|---|
| ؎ قل ھل یستوی الذین یعلمون والذین لا یعلمون انما یتذکر اولوالالباب ؎؎ | ترجمہ ؎ کہہ تو (اسے پیغمبر) کیا برابر ہین وہ لوگ کہ جانتے ہین اور وہ لوگ کہ نہین جانتے ہین سوا اسکے |

نہین ہی کہ نصیحت پکڑتے ہین صاحبان عقل ؎؎

پہر یہ روایت ہی کہ ؎ امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت مین ایک جماعت اُنکے اصحاب سے تہی جنکے نام مذکور ہوے ہین اور ہشام بن الحکم بہی اُنمین تہے درحالیکہ وہ جوان تہے پس فرمایا امام علیہ السلام نے ای ہشام آیا نہین خبر دیگا تو مجکو کہ کیا کیا تو نے عمرو بن عبید کے ساتہہ اور کیونکر پوچہا تو نے اس سے کہا ہشام نے ای فرزند رسول صلعم تحقیق کہ جلیل ترجانتا ہون مین آپکو اور شرم کرتا ہومنین آپسے اور کارگر نہین ہوتی ہی میری زبان آپکے سامنے پس فرمایا جسوقت حکم کیا ہمنے تمکو کسی چیز کا پس کرو تم عرض کیا ہشام نے مجکو خبر پہونچی اُس چیز کی کہ جسمین عمرو بن عبید تہا (عمرو بن عبید کا مذہب معتزلہ تہا) اور اُسکے بیٹہنے کی مسجد بصرہ مین ہی پس دشوار ہوا وہ امر مجہپر پس نکلا مین اوپر اُسکے اور داخل ہوا مین بصرہ مین دن جمعہ

؎ سورہ زمر۔

کے اور آیا مین مسجد بصرہ مین پس ناگاہ مین پہونچا ایک حلقۂ بزرگ
مین کہ اُسمین عمرو بن عبید تہا کہ ایک شملۂ سیاہ پہنے ہوے اور
لنگ پشمی باندہے ہوے تہا اور ایک شملہ کو اوڑہے ہوے تہا
اور لوگ پوچہتے تہے اُس سے پس راہ لے لی مین نے لوگون
سے اور اُنہون نے راہ مجکو دیدی پہر مین بیٹہہ گیا اخیر لوگونمین دوزانو
پہر کہا مین نے کہ اے عالم مین مرد مسافر ہون آپ اجازت دیتے
ہین مجکو ایک مسئلہ مین اُسنے کہا ہان پہر پوچہا مین نے اُس سے
کہ تمہارے لیے آنکہہ ہی پس کہا اُسنے ای فرزندک میرے یہ کیا چیز
ہی پوچہنے کی اور جس چیز کو دیکہتا ہی تو کیا سوال کرتا ہی تو اُس سے
پہر کہا مین نے کہ میرا مسئلہ ایسا ہی ہی پہر کہا ای فرزندک میرے
پوچہہ تو اگرچہ ہو مسئلہ تیرا حماقت کا کہا مین نے جواب دو مجکو کہا
اُسنے پوچہہ کہا مین نے تمہارے لیے آنکہہ ہی کہا ہان کہا مین نے
پس کیا کرتے ہو تم اُس سے کہا دیکہتا ہون مین ساتہہ اُسکے رنگون
کو اور جسمون کو کہا مین نے کہ تمہارے لیے ناک ہی کہا ہان کہا
مین نے پس کیا کرتے ہو تم اُس سے کہا اُس نے سونگہتا ہون مین
اُس سے بو کہا مین نے تمہارے لیے مُنہ ہی کہا ہان کہا مین نے
پس کیا کرتے ہو تم اُس سے کہا کہ مزہ لیتا ہون مین ساتہہ اُسکے

اور علماے اہلسنت کا آیات اور سورتون قرآن کی بابت قرآن
موجودہ مین تحریف کا قائل ہونا اور قرار دینا ہی صرف نہین ہی بلکہ
مصنف مخاطب ترکیب اور صورت جمع قرآن مین بہی تحریف کرتے
ہین۔

قرآن موجودہ پر تحریف کا طعن شیعون کے اصول اور روایات
کے بموجب کسی طرح وارد نہین ہوتا ہی جیسا کہ مصنف مخاطب خیال
کرتے ہین شیعون کے یہان ایک بہی روایت معتمد ایسی ائمہ
معصومین سے منقول نہین ہی کہ جس سے اثبات تحریف لفظی قرآن
کا ہوسکے اور نہ کسی متاخر غیر معصوم نے اختراعی قول سے اسکو رد کیا ہی
ابن بابویہ قمی اور سید مرتضی علم الہدی کو جو مصنف مخاطب نے
متاخرین علماے شیعہ ظاہر کرکے یہ قرار دیا ہی کہ "وہ موجد اس مسئلہ
کے تہے کہ قرآن مین تحریف نہین ہوئی اور پورا قرآن یہی ہی جواب
موجود ہی"
اسکی حقیقت ہمنے دکہا دی ہی کہ وہ متقدمین علماے شیعہ
سے ہین مصنف جو انکو متاخرین علماے شیعہ سے قرار دیتے ہین
علانیہ غلط ہی اور مصنف مخاطب کے ذمہ باقی رہا ہی کہ ان دونون
علماے شیعہ سے ماقبل بتائین کہ کون علماے شیعہ ایسے تہے جو

تحریف لفظی قرآن کے قائل ہوے ہون۔

یہ بیان مصنف کا کہ "جن صحابہ نے قرآن موجودہ کو جمع کیا ہی وہ شیعون کے اعتقاد مین ثقہ نہ تہے بلکہ خائن تہے اور تمام صحابہ ارتداد مین اُنکے ساتہہ شریک تہے (معاذ اللہ منہا) حضرت علیؑ کو جرأت نہتی کہ اُنکی خیانت کو روک سکتے" جس حیثیت سے ظاہر کیا ہی صحیح نہین ہی شیعہ اُن صحابہ کو مرتد مطلق نہین جانتے ہین البتہ اُنکی نسبت کامل الایمان ہونیکا اعتقاد نہین رکہتے اور جس نوعیت سے کہ اُنکو غیر کامل الایمان سمجہتے ہین اُسی نوعیت سے اُنکا درجہ غیر ثقاہت اور خیانت مین مانتے ہین۔

قرآن موجودہ بذریعہ سطوت خلافت کے جمع کیا گیا ہی اور قرآن موجودہ کی جمعیت کی شان یہ ہوئی تہی کہ دیگر قرآؤن مین جو تفسیر پیغمبری تہی اور جسکو صحابہ مثل قرآن اور حکم قرآن مین سمجہتے تہے وہ نکالڈالا گیا اور اُسکو قرآن موجودہ مین شامل نہین کیا گیا ایسی حالت مین بمقابلہ سطوت خلافت کے علی مرتضیٰؑ کو ضرورت نہین تہی کہ تفسیر پیغمبری کے قرآن موجودہ مین شامل ہونے کے لیے تلوار کہینچتے اگر سیاست مدن علی مرتضیٰؑ کے ہاتہہ مین ہوتی تو وہ بیشک ایسا کر سکتے تہے کہ قہراً کسی مسئلۂ صحیح کی تعمیل کرائین

اور جیسے بوجہ باہم لڑنے کے انہوں نے سیاست مدن کے کسی غلط مسئلہ شریعت کے عمل کو بجبر ہدایت کرنیکے قہراً نہیں روک سکے تھے ویسے ہی قرآن موجودہ میں تفسیر پیغمبری کے نہ شامل کرنیکو یا اُسکے ترک کو جس سے غیر صحیح تاویل اور غلط مسائل قرار دینے کا موقع ہر ایک شخص کو حاصل ہوگیا روک نہیں سکتے تھے۔

البتہ بموجب وصیت پیغمبرؐ کے علی مرتضیٰ کا صرف یہ فرض تھا کہ قرآن کو بموجب تعلیم اور ہدایت اور تفسیر پیغمبری کے جمع کرتے چنانچہ ویسا ہی اُنہوں نے جمع کیا اور خلفا کے سامنے کہ جنکے ہاتھ مین خلافت تھی پیش کیا علی مرتضیٰ نے جسقدر اُنکا فرض تھا ادا کر دیا دیگر صحابہ نے جو اُسکو قبول نہ کیا اُسکی بابت وہ مشغول الذمہ ہیں۔ اور ثابت ہوا کہ وہ صحابہ کامل الایمان نہیں تھے ویسا ہی انہوں نے ایسا قرآن جمع کیا کہ بلحاظ نہ شامل ہونے تفسیر پیغمبری کے کامل نہیں سمجھا جا سکتا

قرآن موجودہ کے کمال مین یہ نقص رہا کہ ہر لفظ اور ہر آیت کے معنی اور مقصود کو ہر مسلمان اپنے ذہن اور مرضی کے موافق لگاتا ہے جسکے سبب سے مذہب اسلام مین صراط مستقیم چھوٹ کر سیکڑون راہین پڑ گئین اور باہم مسلمانون کی نوبت جنگ و جدال کی پہونچی اور قوت اُنکی منتشر ہوگئی۔

اگر وہ تفسیر پیغمبری جو مثل قرآن اور حکم قرآن مین تھی قرآن موجودہ مین شامل کی جاتی یا بموجب وصیت پیغمبر کے جو قرآن علی مرتضی نے جمع کیا تھا لے لیا جاتا یا وہ تفسیر پیغمبری قرآن مجمعہ علی مرتضی سے یا قرآن ابن مسعودؓ یا ابی بن کعب سے شامل قرآن موجودہ کی جاتی جس قدر کہ اُن مین تھی کہ وہ بھی تشریح مسئلہ امامت اور نام علی مرتضی کے لیے کسی قدر کافی تھی یا قرآن موجودہ کے معنی وہی لیے جاتے جو اہلبیت پیغمبر کہ جن مین علی مرتضی داخل ہین فرماتے کہ جنکے تمسک کے لیے پیغمبر حجۃ الوداع مین آخری وصیت تمام صحابہ سے فرما گئے تھے۔

تو کیا کچھ شبہہ ہو سکتا ہی کہ ایسا قرآن بمقابلہ قرآن موجودہ کے ایسا کامل ہوتا کہ جس سے وہ راستہ اختلاف مسلمانون کا بند ہو جاتا کہ جو رخنہ مذہب اسلام کے لیے ہوا ہی اور جسکے باعث سے باہم مسلمانون کی نوبت کشت و خون کی پہونچکر قوت مسلمانون کی تباہ اور برباد ہو گئی ہی۔

ایسا قرآن کامل نہ جمع کرنے سے بیشک اُن صحابہ سے خطا ہوئی کہ جنکی مرضی کے موافق وہ جمع ہوا اور ایسی خطا کا واقع ہونا اُنسے کچھ قابل تعجب کے نہین تھا کہ خود اہلسنت اُنکو معصوم قرار نہین دیتے ہین اور جب کسی کو کہ معصوم قرار نہ دیا جاسے اُس سے خطا کا سرزد ہونا

خارج امکان سے نہین ہی اور شیعہ اسی قسم کی اُنکی خطاؤن کے سبب سے اُنکو ناکامل الایمان مانتے ہین اور اسی اعتبار سے اُنکو غیر ثقہ اور خائن سمجھتے ہین۔

مگر غیر معصوم کو ایسا سمجھنا کچھ شیعون پر موقوف نہین ہی بلکہ خود علمائے اہلسنت بھی غیر معصوم فاسق اور فاجر کو مسلمان مانتے اور جانتے ہین اور اُسکے فسق و فجور کے باعث سے کہ جو مخالفت امور اسلامی مین اُس سے ظاہر ہوتی ہی تمام دیگر امور اسلامی سے اُسکے جو مطابق احکام شریعت کے صادر ہوتے ہین قطع نظر نہین کرتے۔ لیکن بمقابلہ ایسے شخص کے کہ جس سے کوئی خطا یا فسق و فجور سرزد نہو کم درجہ ہین ضرور ہی کہ رکھین۔

لیکن مصنف مخاطب افسوس ہی کہ شیعون سے یہ چاہتے ہین کہ غیر معصوم صحابہ کو جن سے خطا سرزد ہوئی اور خطا سرزد ہونے کا امکان تھا ایسا ثقہ اور غیر خائن مان لین کہ جیسے معصوم ہوتا ہی۔

یہ بات نہین ہی جیسا کہ مصنف مخاطب کہتے ہین کہ "اتنا پتہ تو صاف صاف مل گیا کہ مسئلہ امامت اور اسماے ائمہ اور اسماے اعداے ائمہ انہین سے خارج کر دیے گئے اسکے سوا اور ارکان دین خدا جانے کیا کیا نکل گئے ہون گے"

بلکہ یہ بات ہی کہ مسئلہ امامت کی تصریح اور اسماے ائمہ اور اسماے اعداے ائمہ جو تفسیر پیغمبری سے ازروے بہ سبب ظاہر ہوتا تھا قرآن موجودہ مین شامل نہ کرنے کی حیثیت سے خود بخود خارج کردیے گئے جسکی حقیقت خود کتب اہلسنت اور روایات مسلمہ مصنف مخاطب سے ہم اوپر دکھا آئے ہین —

اور اسکے سوا دیگر ارکان دین خدا جو علماے اہلسنت نے اپنی اپنی راے سے خلاف تفسیر پیغمبری تاویل کر کرکے قائم کیے ہین وہ بھی سب معلوم ہوگئے ہین اور جنکا تعین وہ اختلاف ظاہر کرتا ہی جہان جہان ہر قسم کے مسائل مین سنی اور شیعہ کے درمیانین اختلاف ہی اور جسکا ذکر مفصل کتب فریقین مین موجود ہی اور جس سے صاف ظاہر ہو جاتا ہی کہ مذہب اہلبیت کیا رہا ہی اور مذہب غیر اہلبیت کیا ہوگیا ہی —

یہ احتمال مصنف کا کہ "شاید مسئلہ امامت کو اللہ نے بطور بدا منسوخ کردیا ہو اور حکم ناسخ اُس قرآن مین ہو جو ساقط ہوگیا"

مسئلہ بدا کی غلط فہمی کی وجہ سے ہی کسی قدر مسئلہ بدا کا بیان ہم پہلے ایک موقع پر کر آئے ہین — درحقیقت مسئلہ بدا قانون قدرت الٓہی کے مطابق ہی — ہم دیکھتے ہین کہ قانون قدرت الٓہی زمین سے قدرت

اوگاتا ہی اور کبھی وہ درخت ایک مدت تک وجود اور قائم رہتا ہی اور کبھی دوسرے قانون قدرت الٰہی کی وجہ سے کبھی جلد اور کبھی دیر مین فنا ہوتا ہی اور دوسرا درخت اُسی جگہ پیدا ہو جاتا ہی اور جب تک کوئی دوسرا درخت پیدا نہو جسکے مفید خلائق ہونیکا یقین ہو یا اگر کسی درخت کو قبل از وقت قطع کر دیا جائے اور اُسکی شاخ پہوٹکر درخت ہوجانے کی حالت پیدا نہ کرے اُسکا انتظار کیا جاتا ہی۔

یہ مثال مسئلہ بلا کی وجود امام سے متعلق ہو سکتی ہی جبتک امام زندہ رہے یا اپنے منصب کو ترک یا معطل کر دے۔

لیکن امر امامت کو اُس مسئلہ سے کچہ تعلق نہین ہی امر امامت کا ایسا مسئلہ ہی کہ جیسے کسی زمین سے جو قابلیت روئیدگی کی رکہتی ہو اُس سے روئیدگی کا نہونا محال ہی اسلیے مسئلہ امامت نہ منسوخ ہوا نہ ہو سکتا تھا اور نہ اُسکا حکم ناسخ قرآن مین تہا اور نہو سکتا تہا۔

قرآن موجودہ مین جو کچہ بموجب تفسیر پیغمبری کے تشریح تہی شامل ہونے سے مقصود قرآن البتہ ساقط ہوگیا جو اس امر کو شامل تہا کہ تہا کہ مسلمانون مین اختلاف اور تفرقہ پیدا نہو۔

مسئلہ امامت کے منسوخ نہو سکنے کی وجہ یہ ہی کہ مخلوق خدا کو چارہ نہین ہی بجز اسکے کہ ایک اعلیٰ درجہ کا مقام اُسکے لیے ایسا ہو کہ جو عدالت

کی نوعیت سے اُنکا انتظام اور اصلاح کر سکے اور وہ مقام اعلیٰ درجہ عدالت کا مخلوق کے انتظام کے لیے اسلیے ضروری ہی کہ انصاف اُس جگہ ختم ہو سکے۔ اسلیے ضرور ہی کہ ہر زمانہ مین ایک امام مفترض الطاعۃ مانا جاے۔

قرآن صرف سو علت پر محدود نہین ہی بلکہ احکام انتظامی جو مخلوق کے لیے ضروری ہین اُسمین شامل ہین۔ اسلیے ضرور ہی کہ کوئی امام ایسا مقرر کیا جاے کہ جو نفاذ اور تعمیل قرآن کی کرا سکے اور اسی موقع پر عقل یہ چاہتی ہی کہ وہ امام ایسا ہو کہ جو اپنے ہم عصر مخلوق مین سب سے زیادہ عادل ہو تاکہ اُسکی عدالت کے سبب سے اُسکے علم مین خواہ وہ انتظام اندرونی سلطنت سے تعلق رکھتا ہو خواہ بیرونی سلطنت کے جنگ اور صلح سے۔

اور اُسی عدالت پر نظر کرنے سے صاف نظر آتا ہی کہ ہر سلطنت مین عصمت مضمر ہی لازم ہی کہ رعایا کو یقین ہو کہ قانون بےخطا ہی اور جیسے کہ قانون بےخطا ہی ویسے ہی حکم امام بھی بےخطا ہی ورنہ حکم اور قانون چلایا نہین جا سکتا اگر ہر شخص عمل کرنیوالا یہ تردد کرے کہ حکم صحیح ہی یا نہین تو اندرون سلطنت بالقلب اُسپر کیونکر عمل کر سکتا ہی اور بیرون سلطنت دل سے کیونکر کوئی جنگ کرنے کے لیے جا سکتا ہی اور جنگ مین کیونکر کوئی کسی

کو قتل کر سکتا ہی۔

کیا کچھ شبہہ ہو سکتا ہی کہ جبتک قانون اور حکم امام پر بخطا ہونیکا یقین حاصل نہو جاے بغیر اسکے امام کو مفترض الطاعۃ مانا جا سکتا ہی۔ یہی معنی ہین "اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم" کے۔

خدا قانون بخطا کا القا کرنیوالا ہی اور رسول بخطا اُس قانون کو لوگون پر پہونچانیوالا اور اولی الامر بخطا اُسکا تعمیل کرانیوالا کہ جسکے ہاتھہ مین کاروبار ہو اور دراصل اسی کاروبار کے چلانیکو امامت کہتے ہین اور اُسی کاروبار والیکو خدا نے اولی الامر کہا ہی جیسا کہ معنی لفظ امر سے ظاہر ہی جسکی مراد کار سے لی جاتی ہی مگر ضرور ہی کہ ایسی امامت تابع خلافت نہو اور نہ ایسا امام مطیع خلیفہ قرار دیا جاے ورنہ مخلوق خدا کو ضرر پہونچے گا کیونکہ امامت تابع خلافت ہونے سے دین کامل طور پر نہین چل سکتا ہی اور خلافت تابع امامت ہونے سے تعمیل دین کی صحیح طور پر ہو سکتی ہی۔

کچھہ شبہہ نہین ہی کہ ایسی امامت کی قابلیت سوا علی مرتضی اور دیگر ائمہ اہلبیت کے بمقابلہ اُنکے ہم عہد خلفا کے کسی کو نہین ہو سکتی تھی جسکی بنا اُسی وقت پڑی ہی کہ جسوقت پیغمبرؐ نے اول دعوت اسلام اپنے قریب تر کنبہ والونپر کی ہی اور جسوقت کہ پیغمبرؐ نے مبعوث ہو کر اظہار دعوت اسلام کا کیا اُسی وقت علی مرتضی نے کھڑے ہو کر پیغمبرؐ

کے امر تبلیغ رسالت کی نصرت اور اعانت کو اپنے ذمہ لیا اور جیسے کہ پیغمبر صلعم منجانب اللہ رسالت پر مبعوث ہوے ویسے ہی علی مرتضی منجانب اللہ امامت پر مبعوث ہوے جنکا کام امر تبلیغ رسالت کو تعمیل کرنا تھا اور یہ دونوں امر عین ایک ہی وقت پر ظہور مین آگئے۔

یہ معنی ہین امام منجانب اللہ کے امامت کے لیے جسکے تابع خلافت ہی۔ شرافت نسبی۔ قوت جسمانی۔ شجاعت۔ فصاحت۔ علم۔ عدالت ضروری ہین۔

یہ تمام اوصاف حسن اتفاق قدرتی سے اور لیاقت ذاتی بہ حیثیت کسب کے بوجہ تعلیم اور تربیت اور استمراری معیت پیغمبر ع کے اور خدمات اسلام کے بجالانے سے (جن مین محض مرضات اللہ کے سوا کہ جنکے بدلہ مین اپنا نفس بیچ ڈالا تھا اور کچھ مقصود نہ تھا) حاصل ہوکر علی مرتضی مین جمع ہوگئے تھے۔

مین پوچھتا ہون مجکو کوئی بتائے کہ ان اوصاف مین سے کونسا وصف ایسا ہی کہ جو بمقابلہ دوسرون کے علی مرتضی مین اعلی اور برتر نہین تھا اور کون امر مانع ہوا کہ اُنکی امامت کو برقرار نہ رکھا گیا کہ جو عہد پیغمبر سے چلی آتی تہی اور بعد پیغمبر اُنکو خلیفہ قبول نہ کیا گیا۔

یہی مسئلہ امامت کا جسکو مسئلہ بدا سے کوئی تعلق نہین اور نہ

یہ مسئلہ امامت کا منسوخ ہو سکتا تھا اور یہی مسئلہ امامت کا قرآن موجودہ مین اب بہی موجود ہی (دیکھو بحث امامت از صفحہ ۷۷ جلد دوم رسالہ روشنی)

البتہ مسئلہ امامت کی تشریح جو تفسیر پیغمبری مین تہی وہ قرآن موجودہ مین شامل نہونے سے بیشک ساقط ہو گئی۔

مصنف مخاطب بجاے اسکے کہ مسائل متنازعہ پر کوئی محققانہ راے لکہیں شیعونپر مطاعن قائم کرنیکی کوشش مین بطور طنز کے یہی فرض کرتے ہین "کیا عجب ہی کہ اُنہون نے (صحابۂ غیر ثقہ نے) قرآن مین کچہ بڑہا بہی دیا ہو جیسے اہل کتاب نے توریت انجیل وغیرہ مین بڑہا دیا" اور پہر خود ہی اُسپر تفریع کرکے اپنے قیاسات گذشتہ دور از کار کا اعادہ کرتے ہین جسکی بابت اس موقع پر ہمکو سوا اسکے اور کچہ کہنے کی ضرورت نہین ہی کہ مصنف نے یہ دعوی کیا تہا کہ وہ کتب مذہب شیعہ سے اُنپر اعتراض کرینگے لیکن کتب شیعہ سے اُنپر اعتراض تو امر محال تہا خود اپنی کتب سے بہی کوئی طعن اُنسے نہو سکا تب اُنہون نے یہ وتیرہ اختیار کیا ہی کہ محض وسوسہ اپنے دل مین لاکر شیعونپر الزام لگانے کے لیے یہ کہتے ہین کہ "کیا عجب ہی کہ اُنہون (صحابہ غیر ثقہ) نے قرآن مین کچہ بڑہا بہی دیا ہو"

اور جب اس تخیلہ کی کوئی بنیاد نہین تو اُسپر جو کچھہ تفریع کی گئی ہی وہ خود بے بنیاد ہی کہ جسکی کوئی حقیقت ہمکو دکھانیکی ضرورت نہین ہی۔

یہ فیصلہ مصنف مخاطب کا کہ جناب امیرؑ کو اپنی خلافت کے زمانہ مین بہی اصلی قرآن ظاہر کرنیکی جرأت نہین ہوئی۔ ائمہ کو بہی شاید خوف کی وجہ سے یہ موقع نہ ملا علی مرتضیٰ کی اور ائمہ معصومین کی حالت پر بے پروائی کرنیکی وجہ سے ہی۔

علی مرتضیٰ کا زمانہ خلافت کم مدت تک رہا اور جسوقت کہ زمانہ خلافت شروع ہوا تہا اُسوقت حالت خلافت کی نہایت ابتر ہو گئی تہی اور ایک فتنۂ عام پہیلا ہوا تہا جو حضرت عثمان کی جان لے چکا تہا۔ وہ وقت ایسا سخت اور مشکل تہا کہ سوا علی مرتضیٰؑ کے کسی کو جرأت خلافت قبول کرنیکی نہوئی نہو سکتی تہی۔ جب علی مرتضیٰؑ نے اُس پر فساد حالت خلافت کو قبول کیا تو قدم قدم پر فتنہ برپا ہو گئے جسکا اصلی باعث خلاف مرضی خدا اور سنت رسولؐ کے خلافت کو بے محل مقام حقہ پر قائم کرنا تہا۔

پیغمبرؐ نے جس کسی کو اپنے عہد مین کارپرداز مذہب اسلام قبول کر لیا تہا وہی مرضی خدا اور سنت رسول کی تہی برخلاف اُسکے بعد

پیغمبر دوسرونکو یکے بعد دیگرے خلفا قبول کیا گیا اسی بات سے ہر ایک شخص کو حصول خلافت کا حوصلہ ہوگیا تھا اور اُسی حوصلہ نے اُس تاریخ دوم خلیفہ (علی مرتضی) کو میدان جنگ جمل اور صفین کے دکھائے۔

جنگ جمل کی فتنہ پردازی کو علی مرتضی نے فرو کرکے کامیابی حاصل کی اور جنگ صفین مین بہی فتحیابی ہو ہی چکی تہی کہ عین معرکہ جنگ مین لشکر علی مرتضی کے ایک گروہ نے ایک نیا فتنہ برپا کیا جسکا نتیجہ جنگ کا بند ہوجانا لازمی تہا اگر اُسوقت جنگ بند نہ کی جاتی تو خود باہم لشکر علی مرتضی کے کشت وخون شروع ہوجاتا اور دشمن حملہ کرکے لشکر مطیع علی مرتضی کو قطعی تباہ کردیتا۔

ایسی حالت مین امام یا جو افسر اعلی اُسوقت فوج کا ہو اُسکا فرض ہر کہ وہ اپنے مطیع لشکر کو دشمنون کے ہاتہہ سے محفوظ رکہے اور ایسی تدبیر کرے کہ اُسکے مطیع لشکر کی قتل سے حفاظت ہوجاے تاکہ وہ پہر کسی دوسرے وقت پر کام آے۔

چنانچہ علی مرتضی نے اپنے اُسی محفوظ لشکر سے دوسرے وقت پر اُسی گروہ فتنہ پرداز لشکر کو تہ تیغ کرکے فتحیابی حاصل کی لیکن بمقابلہ معاویہ بن ابو سفیان علی مرتضی دوبارہ لشکر اور سامان جنگ مہیا کررہے تہے کہ وہ واقعہ ناگہانی پیش آیا جسکا نتیجہ علی مرتضی کا قتل خانۂ خدا مین

بحالت زمانہ کے ابن ملجم کے ہاتھہ سے ہوا- اگر یہ واقعہ پیش نہ آتا تو ضرور علی مرتضیٰ شامی فتنہ کو فرو کردیتے-

جس شخص نے کہ عہد پیغمبر مین اپنی قوت بازو سے ہر جنگ و جدل مین دشمنون کو قتل کر کر کے دین اسلام کو جاری اور قائم کردیا اور عہد خلافت حضرت عمر مین بہی اُسی شخص کی راے پر عمل کرنے سے ملک شام اور ایران فتح ہوا- اور اپنے قلیل زمانہ خلافت مین بہی فتحمندیان حاصل کین کیا اُسکی نسبت یہ شبہہ ہوسکتا ہے کہ وہ بمقابلہ فتنہ شام کے کامیاب نہوسکتا؟ نہین- نہین- ہرگز نہین-

علی مرتضیٰ کا ہر فعل اور قول خواہ اُنکا زمانہ خلافت کا تہا یا نہ تہا بالکل مطابق قرآن کے رہا ہے از روے اُس تفسیر پیغمبری کے جسکی اُنکو تعلیم دی گئی تہی-

قبل اُنکے زمانہ خلافت کے جس مسئلہ اور جس معاملہ مین خلفاے ہم عہد اُنسے راے لیتے تہے جسکی بابت کتب اہلسنت مالامال ہین وہ ارشاد علی مرتضیٰ کا اُسی تفسیر پیغمبری کی رو سے ہوتا تہا اور اُسی کی بنا پر علی مرتضیٰ مسائل کو حل اور امور کو طے کرتے تہے اور اُنکو اپنے اُس قلیل زمانہ خلافت مین جو امور پیش آئے اُنکا ہر قول اور فعل مذہب اسلام مین سند لیا جاتا ہے اور یہانتک کہا جاتا ہے کہ وہ اگر علی مرتضیٰ کی

نظیر موجود نہوتی تو مذہب اسلام اس مسئلہ ہی سے خالی تہا کہ باغیون کے ساتھہ کیا عمل کرنا چاہیے" (دیکھو سیرۃ النعمان)

درحقیقت علی مرتضیٰؑ نے اگرچہ مسئلۂ بغاوت قرآن مین ہی لیکن اُسکے متعلق بہت تشریحین اپنے قول اور فعل سے کردین اور اچہی طرح سے بتا اور جتا دیا کہ امام کا کیا حق اور اختیار ہی اور قرآن موجودہ کو کہدیا کہ یہ قرآن صامت ہی اور سنا دیا کہ مین قرآن ناطق ہون۔ یہ تہی جرأت اجرا اُس قرآن تفسیری پیغمبری کی۔

کچہہ شبہہ نہین ہی کہ علانیہ طور پر بعد وفات پیغمبرؐ ہر زمانہ مین اپنے دم مرگ تک اُسی قرآن تفسیری کو اپنے زمانہ خلافت اور غیر خلافت مین جب جب موقع ہوا اور جب جب کسی نے دریافت کیا علی مرتضیٰ جاری کرتے رہے اور آئندہ اجرا کے لیے وہ قرآن تفسیری اور اپنا عمل اپنے گیارہ جانشینون کے لیے چہوڑ گئے جو یکے بعد دیگرے ہونیوالے تہے جسکو ہر زمانہ کا جانشین جاری کرتا رہا۔

بیشک ائمہ اہلبیت نے ایسا خوفناک زمانہ پایا تہا کہ ہر دم ہر قسم کا خوف لگا رہتا تہا مگر اُنہین انکی بخوبی آزمائش ہوگئی کہ وہ ذرا بہی مخوف نہین ہوے اور امر حق برابر کہتے رہے اور سچے دین کی ہدایت اور تعلیم دیتے رہے اور طریقہ علی مرتضیٰؑ پر جو عین طریقہ پیغمبرؐ کا

تہا عمل کرتے رہے۔

حضرت امام حسن علیہ السلام نے جو صلحنامہ ترک خلافت کی وکیا تہا جنگ کا بند کردینا اپنے دوستون کی حفاظت کے لیے کہ دشمن کے ہاتہہ سے قتل نہو جائین جیساکہ خود انکے ارشاد مین موجود ہی یہ طریقہ حفاظت کا وہی تہاکہ جو علی مرتضیٰ نے صفین مین جنگ کو بند کرکے اپنے دوست لشکر کو دشمنون کے ہاتہہ سے محفوظ رکہا تہا۔

کسی کو یہ شبہہ نہونا چاہیے کہ ترک خلافت سے حضرت معاویہ کے لیے حق خلافت پیدا ہوگیا نہین ترک سے انتقال لازم نہین آتا ہی کہ خلافت حق حضرت معاویہ کا سمجہا جاسکے۔ امام نے جب خلافت کو ترک کیا تو مستحق قبضہ اسپر وہی ہوسکتا تہا کہ جسکا اسپر حق تہا حضرت معاویہ نے جو اسپر قبضہ کیا اسکے وہ مستحق نہین تہے انکا قبضہ اسپر ناحق سمجہنا چاہیے۔

حضرت امام حسین نے شب عاشورہ جو اپنے ہمراہیون کے مقابلہ مین یہ خطبہ فرمایا تہا کہ وہ مین تم لوگونکو جس نیت اور ارادہ سے ساتہہ لایا تہا وہ صورت باقی نہین رہی ہی (یعنی امید فتح) اور مین دشمنون مین گہر گیا ہون اور یہ قوم سوا میرے کسی اور کی طلبگار نہین ہی مین تم لوگونکو اجازت دیتا ہون کہ شب تاریک ہی (تاکہ لوگون کو

ندامت دامنگیر نہو) جسطرف جسکا جی چاہے چلا جائے اُسپر کچھ لوگ چلے گئے اور جو لوگ بوجہ محبت رسول کے امام سے عشق رکہتے تہے اُنہون نے امام علیہ السلام کو تنہا دشمنون مین چھوڑنا گوارا نہ کیا۔

حضرت امام حسین علیہ السلام نے جو اپنے ہمراہیون کو اختیار چلے جانیکا دیا وہ اُنکا فرض منصبی امامت کا تہا۔ جب اُنکو یقین ہو گیا کہ مین بہی قتل ہو جاؤنگا اور میرا ہمراہی بہی کوئی زندہ نہین رہیگا تو اُنپر لازم تہا کہ وہ اپنے ہمراہیون کی حفاظت کی تدبیر کرین اور اُنکے اسی بیان تدبیر حفاظت نے ثابت کر دیا کہ وہ امام برحق تہے اور امام برحق کا ہی درحقیقت یہ کام ہی کہ کون موقع دشمن سے جنگ کا ہی اور کون موقع دشمن کے ہاتہہ سے اپنے ہمراہیون کو محفوظ رکہنے کا۔ اور اسی بنا پر مذہب شیعہ مین مسئلہ جہاد قرار دیا گیا ہی۔ اور جبتک عصمت امام یعنی اُسکے بخطا ہونیکا یقین نہو کبہی کوئی ارشاد امام پر عمل نہین کر سکتا ہی اور اسی لیے اُن ائمہ کو جو معصوم تہے معصوم ماننا ضروری ہی۔

امام حسین علیہ السلام نے جو طریقہ حفاظت اپنے ہمراہیونکا اختیار کیا تہا درحقیقت یہ وہی طریقہ ہی کہ جو علی مرتضی نے جنگ صفین مین اور امام حسن نے وقت ترک خلافت بمقابلہ اہل شام کے اختیار کیا تہا۔

اگرچہ یہ تینوں واقعے بحسب اپنے موقع کے صورت جداگانہ رکھتے ہیں لیکن اصول اُن سب کا وہی ایک ہی کہ قتل ہو جانے سے ائمہ کے دوست اور ہمراہی محفوظ رہیں ۔

یہ اصول علی مرتضیٰ نے درحقیقت پیغمبرؐ سے سیکھا تھا مقام حدیبیہ پر جب پیغمبرؐ کو کفار کی جنگ سے اندیشہ شکست اور مغلوب ہونیکا ہوا کہ بغیر ارادۂ جنگ کے قلیل ہمراہیوں کے ساتھ بارادہ طواف خانہ کعبہ کے تشریف لائے تھے اور سامان کافی جنگ کا ہمراہ نہیں تھا اور اُسکے ساتھ اس بات کا اندیشہ بھی تھا کہ موجودہ ہمراہیوں میں سے لوگ وقت جنگ کے اپنی اپنی راہ اختیار کرینگے جسکا چند مرتبہ پیغمبرؐ کو تجربہ ہو چکا تھا اور اس اندیشہ پر مضمون تجدید بعیت اشارہ کر رہا ہی۔

مگر جو لوگ کہ وقت جنگ کے قائم رہنے والے تھے اُنکے خطرہ میں پڑنیکے اندیشہ نے پیغمبرؐ سے صلح کرائی اور اُسی تدبیر نے پیغمبرؐ کے سچے وفاداروں کو محفوظ رکھا اور وقت تحریر صلحنامہ کے پیغمبرؐ نے علی مرتضیٰ کو بتا دیا تھا کہ تمکو بھی ایک ایسا ہی وقت آئیگا۔

شاید کسی کو یہ شبہہ ہو کہ پیغمبرؐ نے بعض موقعوں پر ایسا بھی کیا ہی کہ جب قلیل ہمراہی اُنکے ساتھ تھے بمقابلہ کفار کے جنگ کی ہی۔ لیکن واضح رہے کہ جنگ کے لیے دو صورتیں ہوا کرتی ہیں۔ ایک دشمن کیطرف

جانا اور دوسرے دشمن کا اپنی طرف آنا۔ اول صورت کو حملہ اور دوسری صورت کو دفع کہتے ہین۔ اور بحالت دفاع کے جنگ پر مجبوری ہوتی ہی۔

پیغمبرؐ نے جہان کہین ایسی حالت مین اجازت جنگ کی دی ہی کہ جہان اُنکے ہمراہی قلیل تہے وہان صورت دفاع اور حملہ کفار کے روکنے کی ہی۔ اور مقام حدیبیہ مین پیغمبرؐ کا تشریف لیجانا گو دوسری نیت سے تہا مگر ظاہر صورت حملہ کی تہی اور جب حملہ کے وقت اندیشۂ شکست اور مغلوبی کا ہو تو اُس وقت مین قتل سے محفوظ رکہنے کے لیے اپنے ہمراہیون کے لیے کوئی تدبیر لازم ہوتی ہی۔

پیغمبرؐ کے تمام افعال اور اقوال حجت ہین جنسے تفسیر قرآن کی ہوتی ہی جو قرآن علی مرتضی نے مرتب کیا تہا وہ ہر قول اور فعل پیغمبرؐ کی رو سے تفسیر تہی اور اُسی کے بموجب علی مرتضی اور ائمہ اہلبیت عمل کرتے رہے اور دوسرونکو بتاتے رہے جن لوگون نے کہ اُنسے لیا اُنکے پاس موجود ہی اور اُسی صراط مستقیم پر قائم ہین اور جن لوگونے کہ اُنسے نہین لیا وہ لوگ شاخ درشاخ راہو نمین حیران اور سرگردان ہین۔

اس حقیقت کے ظاہر ہونیکے بعد دیکہو کہ جناب امیرؑ کو اصلی قرآن

کے ظاہر کرنیکی جرأت ہوئی یا نہین اپنی خلافت مین یا غیر کی خلافت مین اور ائمہ کو بہی خوف کی وجہ سے اُسکے جاری کرنیکا موقع ملیا نہین۔

شیعہ اسکے قائل نہین ہین کہ صحابہ نے قرآن مین تصرفات کیے البتہ بترتیب نزول قرآن موجودہ جمع نہین ہوا ہی جسکے خود علماے اہلسنت بہی قائل ہین اور تفسیر پیغمبری بیشک اُسمین شامل نہین رکہی گئی کہ جسکے بعض بعض حصہ کا وجود خود کتب اہلسنت مین موجود ہی اور جسکو وہ آیات منسوخ التلاوۃ یا وحی سواے قرآن کے قائل ہوے ہین جسکی تشریح ہم پہلے لکہہ آئے ہین۔

اصل قرآن ہین کہ جسمین کوئی تصرف نہین ہوا بیشک آجتک اُسیطرح موجود ہی جسطرح کہ جمع کیا گیا اور ائمہ اہلبیت برابر اسی قرآن موجودہ پر عمل کی ہدایت فرماتے رہے ہین لیکن از روے علم اور تفسیر پیغمبری کے ائمہ اہلبیت جو معنی اور منشا بتاتے رہے ہین اور اپنے آپکو اور غیرونکو جن جن آیات کا مصداق قرار دیتے رہے ہین شیعہ بنظر ارشاد پیغمبرؐ کے ارشادات ائمہ کو اُسی حیثیت سے آیات قرآنی کے معنی اور منشا اور مصداق کو قبول کرتے ہین جس حیثیت سے کہ اُنہون نے فرمایا ہی۔

مثل اہلسنت کے شیعون سے یہ نہین ہوسکتا کہ معانی اور

منشا اور مصداق آیات کو اپنی رائے سے قرار دیکر خلاف وصیت رسول کے صرف قرآن سے ظاہری تمسک کرین اور اہلبیت عترت رسول کو قطعی چھوڑ دین۔

مہاجرین اور انصار اور ازواج اور آیت غار اور بیعت رضوان کی نسبت شیعونکا یہ اعتقاد نہین ہی کہ "کیا عجب ہی کہ وہ آیات تصنیفات صحابہ سے ہون" لیکن جیسے مہاجر اور انصار اور صحابہ کے متعلق قرآن مین اگر ایسی آیتین موجود ہین کہ جنسے اُنکے اُسوقت کے افعال کی پسندیدگی پائی جاتی ہی تو ایسے آیات بہی موجود ہین کہ جن سے اُنکے افعال سے ناخوشی اور اُنکی مذمت بہی خصوص جہاد کے وقت میدان جنگ مین قائم نرہنے کے متعلق ثابت ہوتی ہی۔

ازواج رسول بیشک امہات المومنین ہین جسکا مقصود یہ ہی کہ بعد پیغمبرؐ کے اُنسے کوئی نکاح نہین کرسکتا جس سے اور کوئی شرف اُنکا اُس سے برتر پایا جاتا ہو۔ اُنکے متعلق بہی آیات عتاب اور غیر خوشنودی خدا کی موجود ہین۔

اور کچہہ شبہہ نہین ہی کہ اُنکی حالت اُنکے اختیار مین تہی اور وہ امور حسن اور قبیح کے عمل مین لانے کی مختار تہین۔ جس بی بی نے جیسا عمل کیا بیشک وہ اُسکی مستحق ہی کیا ازروے قرآن اور کیا ازروے

احادیث پیغمبرؐ کوئی بی بی اُنکی امت رسول کے لیے نمونہ قرار نہین پاسکتی اور نہ قرار پائی ہی۔

کیا علی مرتضی کی خلافت برحق مین بی بی عائشہ نے علم بغاوت بلند نہین کیا کیا میدان جنگ مین اونٹ پر سوار ہو کر گھر سے باہر خلاف نص صریح قرآنی کے نہین نکلین ۔کیا وہ اسمین مرتکب امر قبیح کی نہین ہوئین۔کیا وہ مستحق اُسکے نتیجہ کی نہین ہوسکتین ۔ ایسے امر کے عمل مین لانے سے کیا اہلسنت اپنے طرفدارونکو انہون نے شرمندہ نہین کیا ؟۔

اسیطرح آیت غار سے کوئی شرف حضرت ابوبکر کے لیے پیدا نہین ہوتا ہی اُسمین حضرت ابوبکر کے ساتھہ ہونیکا حکایتاً ذکر ہی۔

اور آیت بعیت رضوان سے جبتک کہ ایفاے عہد ظہور مین نہ آسے جیسے کہ خود اُسی آیت مین اُسکا اشارہ ہی کیا شرف کسی کو حاصل ہوسکتا ہی جبکہ بعد اُسکے نکث عہد بعیت جنگ خیبر اور حنین مین پیغمبرؐ کو چھوڑکر پیٹھہ دکھا گئے جسکا ذکر قرآن مین موجود ہی مصنف مخاطب نے بطرز نو اس موقع پر جن امور کا اعادہ کیا ہی سو اُنکی حقیقت ہم اوپر دکھا آئے ہین۔

آخر مین مصنف یہ نتیجہ نکالتے ہین کہ "جبتک جامعین قرآن کو

ثقہ نہ مانا جاے اُسوقت تک کیونکہ یہ مانا جاے کہ اُنہون نے قرآن مین کچہہ بڑہایا نہین وہ اپنی حکومت کے زمانہ مین سب کچہہ کر سکتے تہے۔"

مین مصنف مخاطب سے یہ پوچہتا ہون کہ کیا اُنکا یہ مقصود ہی کہ اُن جامعین قرآن کو معصوم مانا جاے اگر یہ مقصود ہی تو خود اہلسنت کا یہ اعتقاد ہی کہ وہ معصوم نہ تہے اور جو معصوم نہو اُس سے خطا کا وقوع ممکن ہی لیکن غیر معصوم سے یہ ضرور نہین ہی کہ تمام افعال اُسکے سرتا پا خطا ہون بلکہ ضرور ہی کہ کوئی فعل اُسکا خطا کا ہو اور کوئی فعل غیر خطا کا اور اُس سے فعل کے کسی حصہ مین خطا ہو اور کسی حصہ مین نہو۔ قرآن مین کچہہ بڑہانیکی اُنکو حاجت نہین تہی تفسیر پیغمبری کو قرآن سے خارج رکہنے سے اُنکی غرض حاصل ہوجاتی تہی تفسیر پیغمبری سے جو امور مشرح ہو گئے تہے اُنہین کسی اختلاف کی گنجائش باقی نہین رہی تہی یعنی اور مقاصد آیات مین خود رائی کا اخفا یا تفسیر پیغمبری کے شامل نہ رکہنے سے قرآنمین حاصل ہوگیا اور اسیقدر اُنکو اپنی غرض کے لیے کافی تہا اُنہوننے اپنی حکومت کے زمانہ مین جو کچہہ کیا وہ کیا کم ہی جو مصنف مخاطب قرآنمین نہ بڑہانیکو خطا سے اُنکی برارت کے لیے دلیل لاتے ہین۔ قرآن مین کچہہ بڑہانا بنظر اُسکی فصاحت اور بلاغت کے غیر ممکن تہا اور ایک طرز بیان سے دوسرا طرز بیان خود بخود بتا دیتا کہ کچہہ بڑہایا گیا ہی وہ لوگ ایسے نادان نہین تہے کہ اپنی خطا کی خود اپنی خطا سے گرفت کرواتے

| نام معاونین | تعداد | نام معاونین | تعداد |
| --- | --- | --- | --- |
| عالیجناب سید محمد صاحب رئیس نگینہ | صہ/ | عالیجناب سید فضل حسین صاحب نائب تحصیلدار | سے/ |
| عالیجناب سید امیر کاظم صاحب ممبر بورڈ | صہ/ | عالیجناب چودہری سربلند صاحب | سے/ |
| عالیجناب نواب لدار علی خانصاحب بہادر | للعہ/ | عالیجناب چودہری حسین بخش صاحب | سے/ |
| عالیجناب حکیم سید عبد الحسین صاحب | للعہ/ | عالیجناب حکیم مرزا محمد رضا خان صاحب بہادر | |
| عالیجناب شیخ سخاوت علی صاحب سب رجسٹرار | سے/ | ثروستی نجف اشرف | عـه |
| عالیجناب مولوی وزیر حسن صاحب وکیل از چھپرہ یا | بخہ/ سے/ | عالیجناب حکیم فضل علی صاحب عرف حکیم سید میرن صاحب | صہ/ |
| عالیجناب بابو وزیر حسن صاحب از حسن گنج سارن | | | |
| عالیجناب خلیفہ سید محمد کاظم صاحب اڈیشنل جج | سے/ | عالیجناب قاضی فقیر علی صاحب اہلکار پرمٹ | عـہ/ |
| عالیجناب میر محمد حسین صاحب از حیدر آباد | سے/ | العبد<br>مرزا عبد التقی قزلباش اڈیٹر | |
| عالیجناب سید حسین صاحب قانون گو | سعہ/ | | |

## نام معاونین جنہوں نے جدید معاون بہم پہونچائے

| نمبر شمار | نام معاونین | تعداد |
| --- | --- | --- |
| ۱ | عالیجناب شاہ علی مہدی صاحب رئیس سابق تحصیلدار نے ........ | ۲ |
| ۲ | عالیجناب سید حفاظت علی صاحب حکیم مقیم حیدر آباد نے ........ | ۱ |
| ۳ | عالیجناب سید حسین صاحب قانونگو نے ........ | ۳ |
| ۴ | عالیجناب قبلہ مولوی سید علی حسین صاحب ........ نے | ۴ |

عبقات الانوار جلد اول حدیث ثقلین [illegible]

[illegible]



# انی تارک فیکم الثقلین

نورٌ علیٰ نور



# رسالہ روشنی

جلد ثالث سہ ماہی چہارم یعنی بابت ماہ اکتوبر نومبر و دسمبر

سنہ ۱۸۹۶ع

باہتمام

مرزا عبدالتقی قزلباش اڈیٹر



فیض محمدی پریس میں طبع ہوکر

دفتر رسالہ روشنی چوک لکھنؤ سے شایع ہوا



# مجھے امید تھی کہ

جن بزرگواروں نے جلد ثالث کا چندہ نہین بھیجا ہے وہ سنہ ۹۷ع کے نمبر پہونچتے ہی روانہ فرماوینگے مگر افسوس ہے کہ بہت کم چندہ آیا جسکی رسید ذیل مین درج ہے اب یہ نمبر بذریعہ ویلو اکثر حضرات کیخدمتمین روانہ ہوتے ہین اگر واپس آئے تو جلد چہارم کا سلسلہ اونکی خدمت مین جاری نہوگا۔ اور جن حضرات کیخدمتمین ویلو روانہ نہین کیا گیا ہے اونکی بھی بڑی مہربانی ہو اگر وہ فوراً اپنا اپنا زرچندہ ارسال فرمادین

## بقیہ رسید زر بابتہ سنہ ۹۶ع

| نام معاونین | تعداد زر |
|---|---|
| عالیجناب مرزا محمد عباس علیخانصاحب بہادر بالقابہ | عہ/ |
| عالیجناب سید نور الحسن صاحب اہلمد | سے/ |
| عالیجناب منشی آغا حسین صاحب اردنہ نزول | سے/ |
| عالیجناب مرزا عابد حسین خانصاحب | عا/ |
| عالیجناب حکیم محمد امجد علیخانصاحب سابق ڈپٹی کلکٹر | سے/ |
| عالیجناب حکیم محمد نیاز علیخانصاحب | سے/ |

| نام معاونین جنہون نے جدید معاون بہم پہونچایے | تعداد |
|---|---|
| عالیجناب سید بشیر حسین صاحب انسپکٹر پولیس | ۱ |
| عالیجناب منشی محمد حسن خانصاحب انسپکٹر پولیس | ۱ |

# زیادتی قرآن کے معنی و مراد اور اہلسنت کے اتہام کی تردید

**مصنف مخاطب** اب بیان سے ارادہ کرتے ہین کہ کتب شیعہ سے قرآن مین بڑہانیکا مضمون دکہائین اور اُس ارادہ کو یون ظاہر کرتے ہین کہ "قرآن مین کچہ بڑہا دینے کا احتمال محض فرضی نہین ہی بلکہ اقوال ائمہ سے یہ خبر ملتی ہی کہ محرفین نے اپنی طرف سے بہی بڑہایا ہی" لیکن مصنف اپنے ارادہ مین کامیاب نہین ہوسکتے ہین اور اُنہون نے اُسکے مفہوم کو متغیر کیا ہی۔

کتب شیعہ سے ہر قسم کی احادیث جو مقصود اور معانی قرآن کے بیان مین آئے ہین اگر اُن سب پر وہ نظر کرتے اور ارادۂ اعتراض کا اپنی طبیعت مین خواہ مخواہ پیدا نہ کرتے اور یہ امر بہی ذہن نشین رکہتے کہ ہر فرقہ مین احادیث بلفظہ منقول نہین ہوے ہین بلکہ بالمعنی سوا اُن چند حدیثون کے جو خاص طور پر باللفظ ثابت ہوئی ہین تو کسیطرح اُنکو جرأت کسی اعتراض کی نہوتی مگر اُنہون نے وہ چند حدیثین اعتراض کے لیے منتخب کی ہین کہ جسپر وہ بظاہر

اعتراض کرسکین چنانچہ وہ اول جو متواتر نہین ہین اور اخبار احاد سے ہین محض بغرض جہوٹا الزام تحریف قرآن قائم کرنیکے سند لائے ہین اُسکا ترجمہ یہ کیا ہی کہ ”تفسیر صافی مین تفسیر عیاشی سے امام باقرؑ سے منقول ہی کہ اُنہون سنے فرمایا کہ اگر نہوتا یہ امر کہ بڑہایا گیا ہی قرآن مین اور گہٹایا گیا ہی تو ہمارا حق کسی عقلمند پر چہپا نرہتا“

یہ ارشاد امام علیہ السلام کا اُس زمانہ کا ہی کہ خلافت عترت اور اہلبیت رسول سے نکل چکی تہی اور ائمہ اہلبیت اپنے حق خلافت سے محروم کردیے گئے تہے اور زمانہ خلافت بنی امیہ کا تہا۔

امام علیہ السلام نے جو یہ فرمایا ہی کہ ”اگر نہوتا یہ امر کہ بڑہایا گیا ہی قرآن مین اور گہٹایا گیا ہی تو ہمارا حق چہپا نرہتا“ اُسکے معنی اور مراد یہ ہی کہ علی مرتضیٰ اور عترت رسول کو جو تعلیم قرآن کی ارشاد رسولؐ سے ہوئی ہی خلاف اُسکے لوگوننے اپنی راے اور خواہش سے قرآن کے ایسے معنی بیان کیے جو درحقیقت وہ معنی اُسکے نہین ہیں جو ایسے معنی کہ اُن لوگوننے بیان کیے وہ قرآن مین بحیثیت بیان معنی کے بڑہایا گیا اور جو اصلی اور حقیقی معنی قرآن کے تہے اُسکو لوگون نے بیان نہین کیا اور اس اعتبار سے قرآن گہٹایا گیا۔

اس حدیث مین مصنف نے لفظ ”ذی حجی“ کا ترجمہ جو عقلمند

کا کیا ہی وہ ٹہیک نہین ہی بلکہ اُسکے معنی صاحب آہنگ اور قصد کے
ہین اور جب اختلاف کو طوالت ہو جاتی ہی تو بولا جاتا ہی کہ فلان نے
فلان پر حجت کی۔

مصنف مخاطب نے یہ اخیر فقرہ بہی اُس حدیث کا چھوڑ دیا ہی
کہ "ولو قد قام قائمنا فنطق صدقہ القرآن" ترجمہ۔ اور اگر
کبہی قائم ہوگا قائم ہمارا اور بات کریگا تصدیق کریگا اُسکی قرآن"
اس پوری حدیث کا ترجمہ یہ ہی کہ "فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام
نے اگر نہوتا یہ امر کہ بڑہایا جاتا کتاب اللہ مین اور کم کیا جاتا نہ چھپا رہتا
حق ہمارا اوپر صاحب حجت کے (اختلاف کو طول نہوتا) اور اگر
کبہی قائم ہوگا قائم ہمارا اور بات کریگا تصدیق کریگا اُسکی قرآن"
اس حدیث مین کوئی لفظ ایسا نہین ہی جسکا یہ مقصود لیا جاسکے
کہ قرآن موجودہ مین لفظا کچہہ بڑہایا گیا ہی یا کچہہ کم کیا گیا ہی بلکہ جس
بلاغت سے امام علیہ السلام کا ارشاد منقول ہی اُسی اعتبار سے
دیکہا جاتا ہی تو صاف ظاہر ہوجاتا ہی کہ کتاب اللہ مین جو زیادتی اور
کمی کا بیان ہی وہ معنی اور مقصود سے علاقہ رکہتا ہی اور جسکی مراد یہ
ہوتی ہی کہ قرآن موجودہ کے معنی اور مقصود مین زیادتی کی جاتی ہی
اُس معنی اور مقصود سے جو پیغمبر نے بتائے اور جنکو علی مرتضیٰ نے

لکھہ لیا تہا اور اپنے مجتمعہ قرآن مین شامل کیا تہا اور جو معنی اور مقصود پیغمبرؐ نے فرماے تہے اور علی مرتضی کو بتلاے تہے اور جو ان کے قرآن مجتمعہ مین موجود تہے اُسکی کمی جاتی ہی اگر ایسا نہوتا تو ہمارا حق کسی حجت کرنیوالے پر پوشیدہ نرہتا اور محاورۂ عرب مین حجت کا لفظ اُسی وقت بولتے ہین کہ جب اختلاف کو طول ہو جاے اور ایک دوسرے کو حجت سے قائل کردے جس سے امام علیہ السلام کی غرض یہ ہی کہ اُس زیادتی اور کمی سے جو طوالت اختلاف کو ہو گئی ہی اگر وہ زیادتی اور کمی نہوتی تو وہ کتاب اللہ جسمین تفسیر پیغمبرؐ تہی ہمارے حق کے لیے حجت قاطع تہی۔

اور امامؑ کا یہ ارشاد کہ وہ اگر کبہی قائم ہوگا قائم ہمارا اور سخن کریگا تصدیق کریگا اُسکی قرآن الخ اسی پر دلالت کرتا ہی کہ کتاب اللہ مین زیادتی اور کمی معناً ہی اور جو اُسکے معنی مین اختلاف ہو گیا ہی اُس اختلاف کو وہ رفع کردیگا اس حیثیت سے کہ قرآن اُس قائم کے نطق کی تصدیق کریگا یعنی اُسکا نطق مطابق قرآن کے ہوگا اُسی معنی مین اور اُسی حیثیت سے جو پیغمبرؐ نے فرماے اور بتلاے تہے اور جسکو علی مرتضیٰؑ نے جمع کیا تہا اور جو علی مرتضی سے اور ائمہ اہلبیتؑ سے شیعون نے لیا ہی۔

اس حدیث مین قائم ہونے سے مراد یہ ہی کہ جب ہم ائمہ مین سے کسی کے ہاتھہ مین یا ائمہ کے کسی متبع کے جبکہ بذاتہ کوئی امام موجود یا حاضر نہو خلافت فی الارض اور سیاست مدن آجائیگی اُسوقت قرآن موجودہ کے مقاصد اور معنی کی زیادتی جو کی جاتی ہی اُسکے اصلی معنی اور مقاصد سے اور جو کمی کی جاتی ہی اُسکے اصلی مقاصد سے وہ کچہہ باقی نہ رہیگا اور اُس کمی اور زیادتی سے جو اختلاف ہی وہ رفع ہوجائیگا۔

چنانچہ زمانہ ائمہ کی موجودگی مین تو ایسا وقت نہین آیا لیکن اُنکی غیبت مین جبکہ وہ کسی نہ کسی وجہ سے غائب ہوگئے تو اُنکے متبعین کے لیے ضرور ایسا وقت آیا جنکی سلطنت اور بادشاہت کا ذکر زمانہ کی تاریخ مین موجود ہی اور جن مین خود نسل ائمہ متمکن اُس خلافت اور سلطنت پر ہوئی ہی۔

اس حقیقت کے ظاہر ہونیکے بعد اہل نظر جان سکتے ہین کہ اس حدیث پر استدلال مصنف مخاطب کا کیسا غلط ہی۔

پھر مصنف مخاطب تفسیر صافی مین احتجاج طبرسی سے جو ایک طویل روایت منقول ہوئی ہی اُسکا ذکر کرکے اُسکے بعض مقامات کو سند لاکر اعتراض کرتے ہین۔

یہ روایت وہی روایت ہی کہ ایک زندیق نے علی مرتضی سے

قرآن کے متعلق چند سوالات کیے تھے ہم مناسب جانتے ہین کہ
اُس روایت کو پورا ترجمہ کر دین جسکے بعض بعض مقام کو مصنف معترض
نے انتخاب کیا ہی اور درمیان ترجمہ کے مختصر تشریح مراد کی خطوط
ہلالی مین کر دین تاکہ استدلال اور اعتراض مصنف مخاطب کی
حقیقت ظاہر ہو جاے۔

خدمت علی مرتضی مین ایک زندیق آیا جو چند آیات قرآنی
سے کہ جو متشابہ اور محتاج تاویل تھین استدلال کرتا تھا اُسکے سوال
مین یہ امر بھی تھا کہ "مین پاتا ہون کہ خداوند عالم نے لغزشین اپنے
انبیا کی مشہور کین جیسا کہ فرماتا ہی "وعصی آدم ربہ فغوی"
ترجمہ "اور نافرمانی کی آدمؑ نے پروردگار اپنے کی اور بہک گیا"
اور حضرت نوح کی تکذیب جب اُنھوں نے یہ کہا تھا "ان ابنی من
اھلی" ترجمہ "تحقیق کہ بیٹا میرا میرے اہل سے ہی" اپنے قول
سے کی ہی "انہ لیس من اھلک" ترجمہ "تحقیق کہ وہ تیرے
اہل سے نہین ہی" اور حضرت ابراہیمؑ کی یون صفت بیان کی ہی
کہ "اُنھون نے ایک مرتبہ ستارہ کی ایک مرتبہ چاند کی ایک مرتبہ
آفتاب کی پرستش کی" اور حضرت یوسف کے باب مین فرمایا
ہی "ولقد ھمت بہ وھم بھا لولا ان رای برھان ربہ" ترجمہ

اور قصد کیا اُس (زلیخا) نے ساتھ اُس (یوسف) کے اگر نہ دیکھتا وہ دلیل پروردگار اپنے کی" اور حضرت موسیٰ کی تہجین (فرمائی) کی ہی اسطرح کہ کہا موسیٰ نے "رب ارنی انظر الیک" ترجمہ پروردگار میرے دکہادے مجکو کہ نظر کرون مین تیری طرف" فرمایا خدا نے "لن ترانی" ترجمہ "ہرگز نہ دیکہہ سکیگا تو مجکو" اور حضرت داؤد کے پاس جبرئیل و میکائیل کو بہیجا کہ وہ محراب کو پہاند کر اُن تک پہونچے الی آخر القصہ - اور حضرت یونس کو شکم ماہی مین حبس کیا جبکہ وہ حالت غضب مین گنہگار ہو کر چلے گئے تہے - اور حقتعالیٰ نے خطاے انبیا کو اور اُنکی لغزشونکو تو ظاہر کیا اور وہ لوگ کہ جو فریب خوردہ ہوے اور خلق خدا کو فتنہ مین ڈالا اور خود گمراہ ہوے اور اورونکو گمراہ کیا اُنکے اسماء سے کنایہ کیا جیسا کہ فرماتا ہے "ویوم یعض الظالم علی یدیہ و یقول یا لیتنی اتخذت مع الرسول سبیلا" ترجمہ "اور وہ دن کہ جسدن ظالم اپنے دونون ہاتہونکو کاٹیگا اور کہیگا ای کاش مین نے رسول کے ساتہہ راہ لی ہوتی" "لیتنی لم اتخذ فلانا خلیلا" ترجمہ "کاش مین نہ بناتا فلان شخص کو دوست" "لقد اضلنی عن الذکر بعد اذجاءنی" ترجمہ - تحقیق کہ گمراہ کر دیا اُسی شخص نے مجکو ذکر سے بعد اسکے کہ آیا وہ ذکر

غلط اور قصد کیا اُس (یوسف) نے ساتھ اُس (زلیخا) کے صحیح

مجھ تک" پس یہ کونسا ظالم ہے کہ جسکا نام خدانے ذکر نہ کیا اور انبیا کے نام ذکر کر دیے۔ پہر زندیق نے کہا کہ مین پاتا ہون خداوند عالم کو کہ اُسنے بیان کیا فضیلت کو اپنے نبی کی تمام انبیا پر پہر اپنا ثنا مین اپنی کتاب مین تحقیر سے بہی خطاب کیا ہے جس سے اُنکا مرتبہ پست معلوم ہوتا ہے اور اُنکی تہجین اور سرزنش کی ہے اسطرح سے کہ کسی نبی سے اسطرح خطاب نہین کیا جیسے کہ فرماتا ہے " ولو شاء اللہ لجمعہم علی الھدی فلا تکونن من الجاھلین" ترجمہ " اور اگر چاہتا خداوند عالم تو ہر آئینہ جمع کرتا اُن سب کو ہدایت پر پس نہ ہو تو جاہلونسے" اور قول اُسکا " ولولا ان ثبتناک لقد کدت ترکن الیہم شیئاً قلیلا اذا لاذقناک ضعف الحیوۃ و ضعف الممات ثم لاتجد لک علینا نصیرا" ترجمہ " اگر نہوتا یہ امر کہ ہمنے ثابت رکہا تجہے ہر آئینہ قریب تہا کہ میلان کرے تو طرف اُنکے تہوڑا سا اُسوقت ہر آئینہ چکہاتے ہم تجہے دو چند حیات کی اور دو چند ممات کی پہر نہ پاتا تو اپنے لیے ہمارے اوپر کوئی مددگار" اور قول اُسکا " وتخفی فی نفسک ما اللہ مبدیہ و تخشی الناس واللہ احق ان تخشاہ" ترجمہ " اور چہپاتا ہے تو اپنے نفس مین اُس چیز کو جسکو خدا ظاہر کرنیوالا ہے اور ڈرتا ہے تو آدمیون

سے اور اسداحق ہو اس بات کے ساتھہ کہ ڈرے تو اُس سے" اور قول اُسکا " ما ادری ما یفعل بی ولا بکم" ترجمہ " نہین جانتا مین کہ کیا کیا جائیگا میرے ساتھہ اور تمہارے ساتھہ" اور فرماتا ہے کہ " وما فرطنا فی الکتاب من شئی" ترجمہ " اور نہین کم کیا ہم نے کتاب مین کچہہ" " وکل شئی احصینا لا فی امام مبین" ترجمہ " اور ہر چیز گہیر دی ہے ہمنے امام مبین مین" پس جبکہ اشیاء امام مین احصا کی گئین اور وہ وصی نبی ہین پس نبی اولی ہو یہ کہ بعید ہو اُس صفت سے جو اُنکے باب مین کہی ہے " وما ادری ما یفعل بی ولا بکم" ترجمہ " اور نہین جانتا مین کہ کیا کیا جائیگا میرے ساتھہ اور تمہارے ساتھہ" اور اُس زندیق نے اپنے تمام سوال مین یہ بھی کہا کہ مین پاتا ہون خدا کو کہ وہ کہتا ہے " فان خفتم الا تقسطوا فی الیتامی فانکحوا ما طاب لکم من النساء" ترجمہ " پس اگر ڈرو تم اس سے کہ نہ انصاف کرسکوگے یتیمون کے باب مین پس نکاح کرو اُن عورتون سے کہ جو پاکیزہ ہون تمہارے لیے" اور انصاف کو یتیمون مین نکاح نسوان سے کچہہ مشابہت نہین اور نہ جتنی عورتین ہین وہ سب یتیم ہین پس اسکے کیا معنی ہین ؟ —

پس فرمایا امیرالمومنین علیہ السلام نے " لیکن لغزشین انبیا

کی اور جو کچھ کہ خدا نے اپنی کتاب مین بیان کیا ہی اور کنایہ کا واقع
ہونا اُن لوگون کے نامون سے جنھون نے قطع برید کی بڑہکر اُس سے کہ جسکی
خبر انبیا کی بابت دی گئی ہی اور جنکے ظلم پر کتاب خدا شاہد ہی پس یہ امر
واضح تر دلائل سے ہی اور پر حکمت باہرہ اور قدرت قاہرہ اور عزت
ظاہرۂ خدا کے اسلیے کہ خدا نے جانا اس امر کو کہ براہان انبیا کے اُنکی
امت کے دلون مین بہت بڑے معلوم ہونگے اور بعض اُنمین سے
ایسے ہونگے کہ جو بعضے انبیا کو خدا قرار دینگے جیسے کہ نصاریٰ نے ابن
مریم کو خدا قرار دیا پس خدا نے اُن لغزشون کا بیان اسلیے کیا تاکہ دلالت
ہو اوپر تخلف اُنکے کے کمال سے ایسا کمال کہ جسکے ساتھ خدا متفرد
ہی کیا تو نے نہین سنا قول خدا صفت ذات عیسیٰ مین جو اُنکے اور
اُنکی مان کے باب مین فرمایا ”کانا یاکلان الطعام“ ترجمہ ”وہ
تہے وہ دونون کہاتے تہے وہ دونون کہانا“ مراد یہ ہی کہ جو کوئی
طعام کہائیگا اُسکے لیے سفل ضرور ہوگا اور جسکے لیے سفل ہوگا وہ
بعید ہی اُس مرتبہ سے جسکا نصاریٰ ابن مریم کے لیے دعوی کرتے
ہین اور (اُس امر مین) نہین کنایہ کیا اسماے انبیا سے از روے تجبر
اور تعزز کے (یعنی بزرگ قرار دینا اپنے آپ کو اور ننگ دکہانا قرار
دینا انبیا کو) بلکہ اہل بصیرت کے بتانیکے لیے تحقیق کہ کنایہ خطاکار لوگون

کے ناموں سے جو منافقین سے تھے قرآنمین یہ فعل حقتعالی کا نہین ہی بلکہ یہ فعل تغیر اور تبدیل کرنیوالونکا ہی جنھوننے قرآن کو ٹکڑے ٹکڑے کیا اور دنیا کو دین کے عوض مین اختیار کیا (علی مرتضیٰؑ نے خطا کار لوگون کو منافقین سے ظاہر کیے جو یہ فرمایا ہی کہ اُنکا نام قرآنمین کنایہ سے ہی جس سے مراد یہ ہی کہ بتصریح نام اُنکا قرآنمین لیا نہین گیا اور اُسکو فعل خدائے تعالی نہین بتایا بلکہ یہ فعل تغیر اور تبدیل کرنیوالونکا بتایا ہی) یہ ارشاد علی مرتضیٰؑ کا مطابق اُس حدیث کے ہی جو ترمذی کے باب القدر مین اور مشکوٰۃ کے باب التقدیر مین مندرج ہی اور جسکو خود مصنف مخاطب نے اپنی تفسیر اکسیر اعظم مین لیا ہی اور جسکا ذکر ہم پہلے بہی کر آئے ہین[۱]۔

وہ حدیث حضرت عبداللہ بن عمر سے ہی اور جسمین یہ بیان ہی کہ وہ ایک روز رسول اللہؐ باہر نکلے اور اُنکے ہاتھ مین دو کتابین تہین پس فرمایا آیا جانتے ہو تم کہ کیا ہین یہ دو کتابین پس کہا ہم لوگوننے نہین ای رسول اللہؐ مگر یہ کہ خبر دین آپ ہمکو پس فرمایا کہ جو میرے داہنے ہاتھ مین ہی یہ کتاب ہی رب العالمین کیطرف سے بیچ اُسکے ہین نام اہل جنت کے اور نام اُنکے آبا کے اور اُنکے قبیلے کے اور اخیر پر جمع کیے ہوے ہین پس نہ زیادہ ہوگا اُسمین کوئی اور نہ کم ہوگا

---

[۱] جلد ہذا ص ۲۶۱ و تفسیر اکسیر اعظم معترض مخاطب جلد اول ص ۶۴۳۔

اُس سے کبھی پھر فرمایا جو میرے بائین ہاتھ مین ہی یہ کتاب ہی رب تعالیٰ کیطرف سے اسمین نام اہل دوزخ کے ہین اور اُنکے آباء کے اور اُنکے قبیلہ کے پھر جمع کیے ہوے ہین اخیر پر پس نہ زیادہ ہوگا اُسمین کوئی اور نہ کم ہوگا اُس سے کبھی پس کہا اصحاب آنحضرت صلعم نے کسواسطے عمل کرنا ہی ای رسول اللہ اگر ہی یہ امر کہ تحقیق فراغت کی گئی اس سے پس فرمایا کہ مضبوطی کرو عمل نیک کر نیکی اور نزدیکی ڈھونڈھو ہو واسطے کہ تحقیق صاحب جنت کا خاتمہ ہوتا ہی ساتھ عمل اہل جنت کے اگرچہ وہ کچھ ہی عمل کرے اور تحقیق کہ صاحب دوزخ کا خاتمہ ہوتا ہی ساتھ عمل اہل دوزخ کے اگرچہ وہ کچھ ہی عمل کرے۔ پھر فرمایا (عمل کیا) رسول صلعم نے ساتھ دونون ہاتھون اپنے کے اور پھنکدیا (ڈالدیا) اُن دونوںکو پھر پیغمبر صلعم نے فرمایا کہ پروردگار تمہارا فارغ ہوچکا بندونسے ایک فریق جنت مین ہی اور ایک فریق دوزخ مین"

(علماے اہلسنت سے نے یہ بحث کی ہی کہ پیغمبر صلعم نے اپنے دونون ہاتھونکو پھنکدیا یا اُن دونون کتابونکو۔ وہ دونون کتابین پیغمبر صلعم کے دونون ہاتھونمین تھین اور جیسے وہ دونون کتابین مقدس تہین ویسے ہی پیغمبر صلعم کے دونون ہاتھ اور چونکہ وہ دونون کتابین پیغمبر صلعم کے ہاتھو مین تھین اگر پھنکدینا پیغمبر صلعم کے دونون ہاتھونکا سمجھا جائیگا تو پھنکدیا جا

اُن دونون کتابونکا بہی لازم آئیگا اور اگر پٹکدینا اُن دونون کتابونکا سمجہا جائیگا تو پٹکدیا جانا پیغمبرؐ کے دونون ہاتہونکا بہی لازم آئیگا)

اس حدیث صحیح سے ظاہر ہی کہ رب العالمین نے خطا کار اور منافقین کے نام کہ جو قابل دخول نار تہے بتا دیے تہے کہ جو ایک کتاب مین پیغمبرؐ کے پاس لکہے ہوے تہے اور اُس کتابکو پیغمبرؐ نے صحابہ کے سامنے ڈالدیا تہا تاکہ صحابہ اُسکو لین اور دیکہین اور یاد کرین اور جس سے مقصود یہ ہی کہ پیغمبرؐ نے اپنے اس عمل کو منجملہ کار تبلیغ رسالت کے قرار دیا تہا اور یہ کتاب جسمین نام اہل جنت اور اہل نار کے تہے علی مرتضی اور ائمہ اہلبیت کے پاس موجود تہی جسکو ہم پہلے دکہا آے پس علی مرتضی نے جو اُن لوگونکے نام نہ ظاہر کرنیکی نسبت فرمایا ہی کہ وہ فعل خدا کا نہین ہی تو کون امر اسمین غلط ہی اور وہ نام بتاے ہوے رب العالمین کے اور کتاب مین لکہے ہوے پاس پیغمبرؐ کے اور اُس کتاب پیش کی ہوئی روبرو صحابہ کے اور پہونچائی ہوئی اور بیت کے قرآن موجودہ مین نہین ہین حالانکہ بطور تفسیر کے اُنکا ہونا ضروری تہا مگر قرآن موجودہ کے جمع کرنیوالون نے جو اُن نامونکو داخل قرآن موجودہ نہین کیا بلکہ اُس کتاب کو نہین لیا تو اُسکی نسبت یہ ارشاد علی مرتضی کا بالکل صحیح ہی کہ یہ فعل تغیر اور تبدیل کرنیوالونکا ہی جنہونے

قرآن کو ٹکڑے ٹکڑے کیا اور دنیا کو دین کے عوض مین اختیار کیا۔ اور جسکے لیے قرآن موجودہ سے سند لاتے ہین وہ اور خدا نے تغیر دینے والونکے قصہ بہی بیان کر دیے ہین اپنے اس قول سے۔

"الذین یکتبون الکتاب بایدیھم ثم یقولون ھذا من عند اللہ لیشتروا بہ ثمنا قلیلا" ترجمہ "جو لوگ ایسے ہین کہ لکہتے ہین کتاب کو اپنے ہاتہونسے پہر کہتے ہین کہ یہ خدا کیطرفسے ہی تاکہ مول لین ساتہہ اسکے قیمت قلیل"

(مراد یہ ہی کہ وقت ترتیب اور جمع کرنے قرآن کے لوگونے آیات قرآنی کو اولٹ پلٹ کر دیا اور جو آیت جہان کی تہی وہان اسکو نہین رکہا جس سے قرآن موجودہ کے معنی آیات تبدیل اور متغیر ہوے جاتے ہین اور مضمون آیات کا بیربط اور خبط ہو گیا ہی جسکی مثال بحیث آیت ان خفتم الا تقسطوا اور فانکحوا ما طاب لکم مین ملیگی سوا اسکے ایسی تقدیم و تاخیر کا بیان تفسیر ابن عباس مین بہی موجود ہی قرآن موجودہ مین آیت اسطرح ہی۔

"واذ قلنا لک ان ربک احاط بالناس وما جعلنا الرویا التی اریناک الا فتنۃ للناس والشجرۃ" ترجمہ "اور جسوقت ہمنے کہا تجکو کہ بیشک تیرے پروردگار نے گہیر لیا ہی آدمیونکو اور ہمنے نہین

| | |
|---|---|
| الملعونۃ فی القراٰن ونخوفھم فما یزیدھم الا طغیانا کبیرا" | لیا خواب کو جو دکھایا تجکو مگر آزمائش لوگوںکے لیے اور درخت لعنت کیا |

گیا ہی قراٰن مین اور ہم اُنکو ڈراتے ہین تو نہین زیادہ کرتا اُنکو مگر سرکشی بہت بڑی"

تفسیر ابن عباس مین اُس تقدیم و تاخیر کو اسطرح بیان کیا ہی۔

| | |
|---|---|
| اذ قلنا لک ان ربک احاط بالناس وما جعلنا الرؤیا التی ارینٰک والشجرۃ الملعونۃ فی القراٰن الا فتنۃ للناس ونخوفھم فلا یزیدھم الا طغیانا کبیرا" | ترجمہ" اور جسوقت ہمنے کہا تجکو بیشک تیرے پروردگار نے گھیر لیا ہی آدمیونکو اور ہمنے نہین کیا خواب کو جو دکھایا تجکو اور درخت لعنت کیا گیا بیچ قرآن کے مگر آزمائش لوگون کے لیے اور ہم اُنکو ڈراتے ہین تو |

نہین زیادہ کرتا اُنکو مگر سرکشی بہت بڑی"

جس سے ظاہر ہی کہ معنی اور مراد آیت مین اولٹ پلٹ کرنی عبارت قرآن سے کسقدر انقلاب پیدا ہو گیا ہی اور ایسی اولٹ پلٹ کی ہوئی اور جا ان کی تہان لکھی ہوئی آیات کو جنکی مراد متغیر اور متبدل ہو گئی اور جنکا مضمون بیربط اور خبط ہو گیا ہی اُنکو اپنے ہاتھہ سے لکھتے ہین اور کہتے ہین کہ یہ خدا کیطرف سے ہی حالانکہ اُس نوعیت سے

وہ خدا کی طرف سے نہین ہی)

اور اس قول سے کہ "ان منہم لفریق یلوون السنتہم بالکتاب"

ترجمہ وہ تحقیق کہ انمین سے ہر آئینہ ایسا فریق ہی جو پہیرتے ہین اپنی زبانون کو ساتہہ کتاب کے" (دیکھو اسی آیت مین تحریف معنوی سے صریح مراد ہی)

اور اس قول سے کہ "اذ یبیتون ما لا یرضی من القول"

ترجمہ جسوقت کہ شب مین کہتے ہین وہ بات کہ جو پسندیدۂ خدا نہین ہی" بعد فقد رسول کے اور وہ ایسی بات تہی کہ جس سے اپنے باطل کی کجی کو درست کرنا چاہتے تہے۔ (اس ارشاد سے صاف ظاہر ہی کہ لوگ معنی اور مراد بدلتے تہے جیسے کہ یہود اور نصاری مین بعد فقد حضرت موسی اور عیسی کے تغیرات توریت اور انجیل مین کیے گئے اور کلمات کو انکے مواضع سے تحریف کردیا آیت یحرفون الکلم عن مواضعہ کے مقام پر مفسرین اہل سنت تحریف کے معنی تاویل کے لیکر تبدیل معنی اور مراد کے قائل ہوئے ہین وہی معنی تحریف کے اس مقام پر ارشاد علی مرتضی مین ہین کہ جو درحقیقت علماے اہلسنت نے علی مرتضی ہی سے وہ معنی سیکہے ہین۔)

اور اس قول سے "یریدون ان یطفئوا نور اللہ بافواہہم"

ویابی اللہ الا ان یتم نورہ'' ترجمہ '' چاہتے ہین کہ بجھا دین نور خدا کو اپنے دہنون سے اور خدا انکار کرتا ہی مگر یہ کہ تمام کرے نور اپنا'' یعنی تحقیق اُن لوگون نے کتاب خدا مین ثابت کر دیا اُس چیز کو جسکو کہ اُسنے نہ کہا تہا۔ (اے خدا اُس چیز کا قائل نتہا) تاکہ خلق خدا پر تلبیس واقع ہو جاے پس خدا نے اُنکے قلوب کو نابینا کر دیا یہانتک کہ چہوڑا اُنہو ننے اُسی کتاب مین اُس چیز کو کہ جسنے دلالت کی اُنکے احداث اور تحریف پر (یعنی نئے معنی پیدا کرنے پر اور غلط تاویل کرنے پر) اور بیان کیا اُنکی تہمت اور تلبیس کو اور چہپانیکو اُس چیز کے کہ جانتے تہے اُسکو اُسی کتاب اسی لیے فرمایا ہی اُنکے لیے ''لما تلبسون الحق بالباطل و تکتمون الحق'' ترجمہ '' کیون ملاتے ہو حق کو ساتہہ باطل کے اور چہپاتے ہو حق کو'' اور خدا نے اُنکی مثال بیان کی ہی ساتہہ اس قول اپنے کے ''فاما الزبد فیذھب جفاء واما ما ینفع الناس فیمکث فی الارض'' ترجمہ '' لیکن کف پس بیکار ہو جاتا ہی اور لیکن وہ چیز جو نفع دیتی ہی آدمیونکو پس ٹہرتی ہی زمین مین'' پس جہاگ اس مقام پر کلام ہی اُن ملحدین کا جنہو ننے اُس کلام کو قرآن مین ثابت کر دیا پس وہ کلام مضمحل ہو جاتا ہی اور باطل ہو جاتا ہی اور پراگندہ ہو جاتا ہی نزدیک تامل کے اور جو چیز کہ نافع ہی آدمیونکو اُسی قرآن سے پس تنزیل حقیقی ہی (تنزیل اصلی معنی

مین) کہ جسکے آگے سے اور پیچھے سے باطل نہین آسکتا اور قلوب اُسکو قبول کرتے
ہین۔ اور نہین ہی مراد اس مقام پر محل علم اور قرار علم ہی اور نہین ہی جائز ساتھ
عموم تقیہ (راز) کے تصریح کرنا ناموں کی اُن لوگون کے کہ جنہوں نے تبدیل کیا اور
نہین (جائز ہی) زیادہ کرنا بیچ آیات اُسکی کے (یعنی بیچ معنی آیات اُسکی
کے) اُس مقدار پر کہ جسکو اُنہوں نے از روے خود ثابت کیا ہی کتاب مین۔
اس لیے کہ اُسمین تقویت ہوگی بیچ اہل تعطیل اور کفر کی اور اُن ملتونکی کہ جو
ہمارے قبلہ سے منحرف ہین۔ اور باطل ہو جائیگا یہ علم ظاہر جسکے واسطے تحقیق
فروتنی کی موافق اور مخالف نے بسبب وقوع اصلاح کے اُنکے قبول حکم پر
اور اُنکی خوشنودی پر۔ اور اسواسطے کہ اہل باطل زمانۂ قدیم اور جدید مین اکثر ہین
از روے شمار کے اہل حق سے اور اسواسطے کہ صبر کرنا اوپر ولیان امر کے فرض
ہی بدلیل قول خداے عز و جل کے کہ جو اُسنے اپنے نبی ؐ کے لیے فرمایا۔
"فاصبر کما صبر اولوا العزم من الرسل" ترجمہ "پس صبر کر جیسے
کہ صبر کیا اولوا العزم نے رسولون سے" اور مثل اُسکے ہی ایجاب اُسکا
اوپر اولیا اُسکے کے اور اہل طاعت اُسکے کے بدلیل قول خدا کے "
لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوة حسنة" ترجمہ "ہر آئینہ تحقیق کہ
واسطے تمہارے رسول اللہ کے برابری (پیروی) نیک ہی۔ پس فرمایا
علی مرتضی ؑ نے زندیق سے کہ) کافی ہی تیرے لیے جواب سے اس جگہ

پر جسقدر کہ سنا تونے اور تحقیق کہ شریعت تقیہ (راز) کے خطرہ مین ڈالتی ہی
تصریح کرنا اس سے زیادہ کے ساتھہ - پہر فرمایا امام علیہ السلام نے یہ جو تونے
ذکر کیا خطاب کا کہ جو دلالت کرتا ہی تہجین (فرومایگی) نبی اور انکی تحقیر اور سرزنش
پر باوصف اسکے کہ خدا نے انکی تفضیل کو تمام انبیا پر اپنی کتاب مین ظاہر
کیا ہی - پس تحقیق کہ خدا نے ہر نبی کا ایک دشمن مشرکین سے قرار دیا ہی
جیسا کہ اپنی کتاب مین فرمایا ہی وہ آیت یہ ہی - سورہ فرقان رکوع ۳ وکذلک
جعلنا لکل نبی عدوا من المجرمین - ترجمہ - اور اسیطرح گردانا ہم
نے واسطے ہر نبی کے دشمن گناہگاروںمین سے - لفظ مجرمین جو خدا نے
فرمایا ہی اسمین ہر قسم کے گناہگار شامل ہین مگر شرک گناہ عظیم ہی اور
جسقدر جلالت منزلت تہی ہمارے نبی کی انکے پروردگار کے نزدیک
اسیقدر زیادہ ہوئی محنت انکی انکے دشمن کے سبب سے کہ جس دشمن
کی حالت مخالفت اور نفاق سے ہر ایک اذیت و مشقت ان جنابکو
پہونچائی اسلیے وہ دشمن حضرت کی نبوت کو دفع کرتا تہا اور ان جناب کی
تکذیب کرتا تہا اور انکی ناخوشی کی باتونمین کوشش کرتا تہا اور جس چیز کو وہ
محکم کرتے تہے وہ اسکو توڑنیکا قصد کرتا تہا اور کوشش کرتا تہا وہ اور وہ
لوگ کہ جو اسکے کفر و عناد اور نفاق و الحاد مین میل کرتے تہے انکے
دعوی کے باطل کرنیمین اور انکی ملت کے بدلدینے مین اور انکی سنت کی

مخالفت کریمین اور وہ اپنے تمامی کید مین کوئی چیز نہین دیکھتا تہا بلیغ تر اس
سے کہ وہ نفرت دلائے لوگونکو اُنکے وصی کی دوستی سے اور اُنکو متوحش کردیوے
اور اُنحضرتسے اُنکو پہیر دیتا تہا اور اُنکی عداوت کی تحریص کرتا تہا اور وہ کتاب
کہ جسکو حضرت لائے تہے اُسکے تغیر کا قصد کرتا تہا اور اس امر کا قصد کرتا تہا
کہ جو اُس کتاب مین فضل اہل فضل کا اور کفر اہل کفر کا ہی وہ اُس کتاب سے
ساقط کردے (از روے معنی کے یا از روے تفسیر پیغمبری کے) اور جس
کسی سے کہ موافقت کی تہی اُسکی اُسکے ظلم اور بغاوت و شرک مین اور
ہر آئینہ خدا اُنکی ان باتونکو جانتا تہا پس فرماتا ہی وو ان الذین یلحدون
فی آیاتنا لایخفون علینا" ترجمہ وو بتحقیق وہ لوگ کہ جو الحاد کرتے ہین
ہماری آیات مین وہ ہمپر مخفی نہین رہتے" (اس آیت مین بہی اشارہ
تبدیل معنی کیطرف ہی) اور یہ بہی فرماتا ہی وو یریدون ان یبدلوا کلام
اللہ" ترجمہ وو چاہتے ہین کہ بدلدین کلام اللہ کو" (تبدیل سے مراد یہی
ہی کہ کلام کے معنی کچہہ سے کچہہ کردین) اور بتحقیق کہ حاضر کی گئی اُنکے پاس
کتاب درحالیکہ وہ کامل تہی اور مشتمل تہی تاویل اور تنزیل اور محکم اور متشابہ
اور ناسخ اور منسوخ پر اُسمین سے کوئی حرف ساقط نہین ہوا نہ الف نہ لام
(اس کتاب سے وہی کتاب مراد ہی کہ جو علی مرتضی نے جمع کرکے پیش
کی تہی اور جسکا مفصل ذکر پہلے ہوچکا ہی) پس جب وہ واقف ہوے اس

